




پرچم عبقری




# شور جنسی قوت کیلئے سخت نقصان دہ قرار

## عید سے پہلے ملتانی مٹی کے انوکھے کمال جان لیجئے

## 3 بادام 11 دن کا کورس اور اولاد نرینہ پکی!




- 104 ڈگری بخار دس منٹ میں ٹھیک، ٹوٹکہ آزمالیں!
- والد کا پتھریوں سے چھلنی گردہ ایک آیت سے تندرست
- بہن کے فاقے اور ایک عمل نے کایا ہی پلٹ دی
- چند پتے اور ہمیشہ کیلئے لیکوریا ختم! میرا آزمودہ
- میری بیٹی کا موٹا چشمہ ایک ٹوٹکہ سے اتر گیا
- نہ، نہ کہنے والے کی نہ ہاں میں بدلوائیے
- زمیندار کی بیوی نے خدا سے لینے کا گر بتادیا
- سچے موتیوں کی کھیر ضرور کھائیں




## شادی شدہ جوڑے یہ پڑھ لیں تو طلاق کی نوبت نہ آئے

## آم کھاتے جائیے اور فوائد پڑھتے جائیے

رمضان المبارک میں ہرگھر، ہرفرد کی ضرورت

سٹوڈنٹس، حفاظ کرام اور دماغی کام کرنے والے افراد کیلئے لاجواب ٹانک

# اکسیرالبدن

بچے، خواتین، نوجوان اور بوڑھے افراد کیلئے بھرپور طاقت کا خزانہ

شدید گرمی کا روزہ جب آپ کو نڈھال کردے تو نمازعشاء اور تراویح سے پہلے اکسیر البدن دودھ کے ساتھ کھائیں لاجواب قدرتی توانائی پائیں۔ اگلے روزہ کیلئے بالکل فریش اور پر اعتماد ہوجائیں۔ قیمتی ملٹی وٹامنز کا خزانہ

صرف 300 روپے میں علاوہ ڈاک خرچ

# رمضان کا بہترین ساتھی

فشاری۔۔۔پریشان زندگی کو پرسکون بنانے والا لاجواب فارمولہ۔ ایسے مایوس مریض جو ہائی بلڈ پریشر سے بالکل بیزار ہوں ٹینشن، ڈیپریشن سے مایوس ہوں الرجی دانوں، کیل مہاسوں اور جلد کی رنگت جلنے کے شاکی ہوں ان کو بھروسے سے ''فشاری'' استعمال کرنی چاہیے۔ چہرے کے سنجیدہ مسائل چند دنوں میں ہمیشہ کیلئے ختم۔ رمضان کریم میں فشاری پیس کر بالائی کے ساتھ ملا کر چہرے پر لگائیں اور عید پر انوکھا کمال آپ خود نہیں دوسرے بتائیں گے۔ آپ کچھ عرصہ ''فشاری'' استعمال کرکے یقینی صحت اور شفایابی پاسکتے ہیں۔ سو فیصد ہربل کوئی سائیڈ ایفکیٹ نہیں۔ ''فشاری'' گولیاں ہر وقت کا غصہ، ٹینشن اور پریشان زندگی کو پرسکون بنادیتی ہے۔ اس کے استعمال سے تھکے اعصاب، جھکڑا جسم اور متاثر اعصاب پھر سے نئی زندگی پانے لگتے ہیں۔ زندگی سے الجھے بلڈ پریشر کے ہاتھوں مجبور افراد خالص جڑی بوٹیوں سے بنی ''فشاری'' کھا کر بالکل مطمئن زندگی گزارتے ہیں لاجواب، بااعتماد اور بے شمار دفعہ کی آزمودہ ہے۔

قیمت صرف 200 روپے

FASHARI

# نورتن شفاء

بیماریوں کا شافی علاج

موٹاپا۔ بواسیر۔ گلٹی۔ خون صفاء۔ چہرے کے داغ۔ زخم۔ امراض پیٹ۔ اٹھرا۔ شوگر۔ یورک ایسڈ۔ اعصابی دردیں۔

آج ہی آزمائیں اور شفاء پائیں۔ قیمت 150 علاوہ ڈاک خرچ

# صرف عشق اور محبت کرنے والے پڑھیں

حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو پاکستان کی پرانی چیزیں اور ورثہ محفوظ کرنے کا سچا جذبہ ہے۔ محبت کرنے والوں کے پاس کوئی پرانی چیز مثلاً کتابیں، (سلیبس اور نصابی نہ ہوں) برتن، نقش ونگار شدہ پرانے دروازے، کھڑکیاں، شیلڈ، اسلحہ (اسلحہ جو پرانا اور قابل استعمال نہ ہو) لکڑی، تانبے، کانسی، چمڑے کی بنی ہوئی کوئی بھی پرانی چیز جو آپ کے استعمال میں نہ ہو الیکٹرونکس کی پرانی چیزیں حتیٰ کہ کسی بھی قسم کی سالوں یا صدیوں پرانے سکے، انٹیکس، ٹائلیں وغیرہ ہوں تو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو گفٹ کی نیت سے تسبیح خانے میں بحفاظت باامان پہنچائیں اور دل کی گہرائیوں سے دعائیں لیں۔ نیز بڑی ہستیوں سے منسوب تبرکات یا آثار قدیمہ کا کوئی تحفہ بھی قبول کیا جائے گا۔ آپ کا بہت شکریہ! (ادارہ)

## الجھی زندگی کے 700 سلجھے وظائف

تحقیق وترتیب

شیخ الوظائف حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی

آسان وظائف اور روحانی ٹوٹکے جو عبقری کے لاکھوں قارئین نے بار بار آزمائے ہر مشکل دکھ پریشانی سے نجات پائی۔

## نبوی دسترخوان

صحت وتندرستی کے راز اور جدید سائنس

تحقیق وترتیب

شیخ الوظائف حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی

انسانیت بیماریوں سے پریشان، اگر صرف دسترخوان کا قبلہ درست کرکے اسے مسنون طریقے پر لائیں تو بے شمار بیماریوں کا خاتمہ ہوجائے۔

## معرفت کے متلاشی

جدید ایڈیشن

تحقیق وترتیب

شیخ الوظائف حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی

## معاشرت نبوی ﷺ اور جدید سائنس

تحقیق وترتیب

شیخ الوظائف حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی

یورپی ترقی کا اسلام سے موازنہ دونوں رخ قارئین کے سامنے اس کتاب کا مطالعہ آپ کو بتائے گا کہ ہم تاریخ راہوں پر کیوں چل رہے

## پراسرار عملیات، وظائف اور تعویذات

کے راز اور کمال شیخ الوظائف سے سیکھنے کیلئے

# عبقری روحانی کلاس فری

27 جنوری 2019ء بروز اتوار تسبیح خانہ لاہور میں ہوگی۔ صبح 9 بجے سے شام 5 بجے تک

اجازت عام

# حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی آمد

سفر درس

صرف درس

سکھر اور اندرون سندھ: ان شاء اللہ عنقریب درس ہوگا (تفصیلاً آئندہ شمارہ میں)

دائرہ دین پناہ ضلع مظفرگڑھ یکم فروری 2019 بروز جمعۃ المبارک

جنڈوالا ضلع بہاولنگر: 2 فروری 2019ء بروز ہفتہ

مزید تفصیلات کیلئے 0322-4688313

## عرشی وظائف کے آزمودہ زمینی نتائج

تحقیق وترتیب

شیخ الوظائف حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی

تسبیح خانہ سے ملے روحانی عرشی وظائف کو آزمانے والوں کے تجربات ومشاہدات

مبارک گھڑیاں تسبیح خانہ میں گزاریں جمادی الاول کی تیسری جمعرات بسم اللہ کا خاص عمل 15 شعبان کی مکمل شب رمضان المبارک 9 اور 10 محرم (محافل ذکر حسینؓ فضائل اہل بیتؓ) 14 اگست عبقری روحانی اجتماع مکمل تفصیلاً کیلئے صفحہ نمبر 49 ملاحظہ فرمائیں

اپنی نسلوں کے تحفظ، مشکلات سے بچنے گھریلو الجھنوں سے نمٹنے، روحانی اور طبی فوری امداد کیلئے عبقری کی پرانی فائلیں پڑھیں اور گفٹ کریں۔

عبقری کتب ادویات گھر بیٹھے منگوائیے: عبقری کتب اور ادویات اب آپ گھر بیٹھے منگوا سکتے ہیں صرف اس نمبر پر کال کیجئے اور پتہ لکھوائیے۔ 0332-7552382

عَبْقَرِيٍّ حِسَانٍ ۝ فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ۝ القرآن

حضرت خواجہ سید محمد عبداللہ ہجویری عبقری مجذوب ؒ جناب حکیم محمد رمضان چغتائی ؒ

حضرت مولانا محمد کلیم صدیقی مدظلہ (پھلت)، حضرت علامہ لاہوتی پراسراری دامت برکاتہم العالیہ

شمارہ نمبر 12 | جلد نمبر 12 | جون 2018ء رمضان شوال 1439 ہجری

فرقہ واریت اور سیاسی تعصبات سے پاک




ایڈیٹر شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ (پی ایچ ڈی امریکہ)

مشاورت: حکیم محمد خالد محمود چغتائی، محمد محسن انصاری، میاں محمد طارق، امتیاز حیدر اعوان، راشد شمسی

قیمت فی شمارہ 50 روپے | سالانہ ممبر شپ 1080 روپے رجسٹرڈ ڈاک، بیرون ملک سالانہ 64 امریکی ڈالر

## فہرست مضامین



ایڈیٹر کا مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

ایجنسی ہولڈر اپنی مہر لگائیں

## تحفظ نظریہ پاکستان عبقری اکیڈمی

**قائداعظم محمد علی جناح رحمۃ اللہ علیہ کا فرمان:** آپ اچانک ایک نئی دنیا تخلیق نہیں کر سکتے۔ حصول آزادی کیلئے آپ کو ایک عمل سے گزرنا ہوگا آپ کو آگ کے دریا اور قربانیوں کی راہ سے گزرنا پڑے گا۔ مایوس نہ ہوں۔ قومیں ایک دن میں نہیں بنا کرتیں لیکن جیسا کہ ہم رواں دواں ہیں ہمیں ایسے قدم اٹھانے چاہئیں جو ہمیں آگے کی طرف لے جائیں۔ آپ حقائق کا مطالعہ کریں ان کا تجزیہ کریں اور پھر اپنے فیصلوں کی تعمیر کریں۔ (کلکتہ یونیورسٹی پوسٹ گریجوایٹ طلباء سے قائداعظمؒ کا خطاب۔ کلکتہ 21 اگست 1936)

| | |
|---|---|
| نہ بادِ بہاری، نہ گلچیں، نہ بلبل | نہ بیماریٔ نغمۂ عاشقانہ |
| خیابانیوں سے ہے پرہیز لازم | ادائیں ہیں ان کی بہت دلبرانہ |

ڈاکٹر علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ علیہ

## عبقری ٹرسٹ کے ذریعے مستحقین کی امداد

عبقری جہاں روحانی جسمانی شعبوں کے ذریعے عالم انسانیت کے دکھی لوگوں کی خدمت کا کام سرانجام دے رہا ہے وہاں سالہاسال سے عبقری لوگوں کی دفتر تک پہنچائی ہوئی اشیاء مثلاً پرانے کپڑے، برتن، جوتے، فرنیچر، رضائیاں، اپنی زکوٰۃ، صدقات، عطیات اور اس کے علاوہ گھریلو استعمال کی تمام اشیاء غریب نادار اور مستحق لوگوں تک پہنچا رہا ہے۔ اپنی استعمال شدہ پرانی اشیاء کو ناکارہ سمجھ کر ضائع نہ کیجئے یقیناً یہ کسی مستحق کی خوشیوں کا سامان ہے۔ دوسرے شہروں کے لوگ ٹرک یا ٹرین کے ذریعے عبقری کے دفتر چیزیں بلٹی کرا دیں شکریہ!

رجسٹریشن نمبر RP/6237/L/8/10/1534

## عبقری ٹرسٹ کے سامان میں خیانت

قارئین! اپنی نقدی، سامان صرف دفتر ماہنامہ عبقری میں پہنچائیں، کسی مقامی ایجنسی کو نہ دیں، سامان و نقدی اکثر دفتر ماہنامہ عبقری لاہور نہیں پہنچ پاتا۔ عبقری ٹرسٹ کے سامان میں خیانت کی بہت شکایات آ رہی ہیں۔

## فالتو کتابیں رسالے صدقہ جاریہ بنیں!

کتابیں نئی یا پرانی کسی بھی موضوع یا کسی بھی عنوان کی ہوں، رسائل، ڈائجسٹ، میگزین وغیرہ۔ آپ چاہتے ہوں کہ وہ صدقہ جاریہ بنیں۔ مزید وہ رسائل و کتابیں محفوظ ہوں، ایڈیٹر عبقری کو ہدیہ کی نیت سے ارسال کریں، وہ محفوظ ہونگی اور افادہ عام کیلئے استعمال ہوں گے۔ دوسرے شہروں کے لوگ ٹرک، ٹرین یا ڈاک خانہ کے ذریعے دفتر ماہنامہ عبقری چیزیں بھیج دیں۔ شکریہ! نوٹ: درسی اور نصابی کتب ارسال نہ کریں۔

خط و کتابت کا پتہ: "عبقری" عالمی مرکز روحانیت وامن
عبقری اسٹریٹ نزد قرطبہ چوک مزنگ چونگی لاہور
عبقری دفتر اتوار کو بند ہوتا ہے
E mail:contact@ubqari.org 042-37552384-37597605-37586453 042-37425801-37425802-37425803

محمد طارق محمود ناشر نے اظہار سنز ریٹی گن روڈ لاہور سے چھپوا کر مزنگ لاہور سے شائع کیا
مزنگ چونگی قرطبہ مسجد کے ساتھ عبقری اسٹریٹ کے آخر میں عبقری کا دفتر ہے۔



(ایڈیٹر کے قلم سے)

# حالِ دل

## جو میں نے دیکھا سنا اور سوچا

## مسکراتی بیوی کا مرہم سکون

میرے پاس گھریلو جھگڑے‘ ناچاقیاں‘ مسائل‘ مشکلات کا پیغام ملاقاتوں کی شکل میں اور خطوط کی صورت میں روزانہ بڑھتا چلا جارہا ہے‘ گزشتہ دنوں ایک جج میرے پاس بیٹھے تھے‘ میں نے ان سے پوچھا آپ کی عدالت میں سب سے زیادہ جھگڑے کس چیز کے ہیں اور کس چیز کے مقدمات آپ کو سماعت کیلئے ملتے ہیں۔ کہنے لگے: ’گھریلو جھگڑے‘ معاشرہ ٹوٹ گیا ہے‘ نظام بدل گیا ہے‘ عادات واطوار اور طبیعتوں میں بہت زیادہ خلل آگیا ہے۔ ایسا کیوں ہوا؟ جو بیوی رات کو سوتے ہوئے موبائل دیکھتے دیکھتے سوجائے‘ چاہے وہ گھر کی ڈیزائننگ کا نظام ہو یا نیٹ کی کوئی ایسی چیز ہو جس میں فحاشی نہ ہو لیکن کیا سوتے وقت وہ اپنے دماغ میں اپنی سوچوں میں ایک چیز داخل کرکے سورہی‘ میری والدہ رحمۃ اللہ علیہ کے پاس ایک طوطا تھا‘ والدہ صاحبہ رات کو سوتے وقت اس کے کانوں میں کلمہ مسلسل پڑھتی تھیں اور پھر اس کے کانوں پر موم لگا کر اسے چھوڑ دیتی تھیں‘ حیرت انگیز بات ہے کہ کچھ دنوں کے بعد میں نے دیکھا کہ طوطا کلمہ پڑھ رہا۔ ایک بے زبان جانور رات کے وقت سوتے ہوئے جو بول‘ جو خیالات جو جذبے اور جو تصورات اس کے دل اور کانوں میں ڈالے جائیں وہ وہی بولنا شروع کردیتا ہے جو آخری لمحے میں اسے سننے کو ملتے ہیں‘ کیا گھریلو بیوی سوفیصد نیک‘ مخلص شوہر کی عزت اور مال کی وفادار اگر آخری لمحے موبائل استعمال کرتے سوجائے اور ایک وہ ہے جو آخری لمحے تسبیح یا اللہ سے باتیں کرتے کرتے سوجائے اس کی صبح اور اس کی صبح میں بہت فرق ہے۔ میرے پاس کتنے جھگڑے ایسے آتے ہیں کہ سالہاسال بیوی کو ہوگئے ہیں کہ بیوی نے صرف دو تین مسائل اپنے اوپر سوار کیے ہوئے ہیں‘ گھریلو خادمائیں کام صحیح نہیں کرتیں‘ بچے تعلیمی میدان میں پیچھے جارہے‘ میرے گھر کا سیٹ اپ کس طرح بہتر ہو اور اس میں بہتر سے بہتر ڈیزائننگ ہو اور میرے شوہر کا رویہ مجھ سے بہتر ہوجائے اور ایک طرف شوہر ہے جو اپنی زندگی کے دن رات مسائل اور مشکلات میں دھنستا اور پھنستا چلا جارہا ہے‘ یہ گھریلو چند مسائل اپنے اوپر ایسے مسلط کرتی ہے کہ میٹھے لہجے اور مسکراہٹ سے ہمیشہ کیلئے محروم ہوجاتی ہے اس کے مطابق یہ مسائل بہت بڑے پہاڑ ہیں‘ یقیناً ایک تالاب کی مچھلی ہے اور ایک سمندر کی۔ تالاب کی مچھلی نے تالاب ہی دیکھا ہے جو چھوٹا سا چند فٹ کا اور وہ اس کے مطابق ہی سوچے گی۔ میرے مشاہدات میں کئی گھرانے ایسے ہیں جس میں صرف چند عورتوں کو میری بات سمجھ آگئی کیونکہ آتی بڑی مشکل سے ہے اور اس نے بس اپنے لہجے کو میٹھا کیا باوجود اپنی ساری گھریلو الجھنوں کے اپنے چہرے پر مسکراہٹ سجائی۔ یقین جانیے میں نے اس کے نو(9) نتائج اب تک پائے ہیں اور جس کا مجھے وسیع مشاہدہ ہوا ہے۔ 1۔ جو بیوی میٹھے بول اور مسکراہٹ کو اپنی زندگی کی زینت بنالیتی ہے اس کا دل ودماغ ٹھنڈا رہتا ہے‘ ٹینشن‘ ڈیپریشن اور ذہنی تناؤ‘ اعصابی کھچاؤ اس سے دور رہتا ہے۔ 2۔ جو بیوی میٹھے بول اور ہلکی مسکراہٹ سجالیتی ہے‘ بچوں کی تربیت میں بہت بڑا خود راز یہی ہے کیونکہ ڈانٹ ڈپٹ بچوں کے مزاج کو ضدی اتنا بناتے ہیں کہ خود ماؤں پر اپنے ہاتھوں کے اور لفظوں کے وار شروع کردیتے ہیں‘ پھر وہی مائیں کہتی ہیں کہ بچے بدتمیز ہوگئے ہیں جبکہ انہیں بدتمیز بنانے میں خود ماؤں کا ہاتھ ہے۔ 3۔ ایسی خواتین معدے‘ جگر اور دل کی بیماریوں سے دور‘ ہائی بلڈ پریشر ان کے قریب نہیں آتا۔ 4۔ ایسے گھروں میں جھگڑے‘ لڑائیاں بے چینیاں اور روز روز کی نوک جھونک ختم ہوجاتی ہے اگر ان کے شوہر کے اندر بے جا غصہ ہے بھی تو ان کے میٹھے بول اور مسکراہٹ اس آگ پر پانی بن جاتے ہیں۔ 5۔ ایسی خواتین معاشرے میں ہر دل عزیز‘ رشتہ داروں میں قابل احترام‘ سسرال اور میکے میں بہت پسند کی جاتی ہیں۔ 6۔ خود تسلی دینے والی ہوتی ہیں اپنے آپ کو بھی اس لیے میٹھے بول اور مسکراہٹ پاتی ہیں اور یہی تسلی دینے والی دوسروں کو بھی تسلیاں دیتی ہے اور دوسروں کیلئے بھی راحت اور مرہم سکون ثابت ہوتی ہیں۔ 7۔ ایسی خواتین کی اولاد بچپن میں ان کی خدمت کرتی ہے ان کے سامنے اپنے بازو پھیلاتی ہے‘ آنکھیں بچھاتی ہیں کیونکہ بچہ بہت خوددار ہوتا ہے‘ اتنا تو ہوتا ہے کہ بعض بچے غصہ میں آکر اپنا ماتھا زمین پر مارتے ہیں ایسا بچہ روز کی ڈانٹ ڈپٹ کو اپنے لیے بہت ذلت سمجھتا ہے اگر یہی خاتون اپنی ساری ناگواریاں چاہے وہ شوہر یا گھر کی طرف سے ہو‘ بھلا کر میٹھے بول اور مسکراہٹ چہرے پر سجالے تو ان کی نسلیں بڑھاپے میں اس کی خدمت گار بنتی ہیں۔ 8۔ بہت زیادہ تجربہ سے یہ بات ثابت ہے کہ ایسی خواتین پرسکون نیند سوتی ہیں‘ خوبصورت خواب دیکھتی ہیں‘ روحانی دنیا پاتی ہیں اور روح کا امن دل میں ہر وقت سجائے ایک مجسمہ روحانیت بن کر معاشرے میں خیر پھیلاتی ہیں۔ 9۔ ایسی خواتین جو مسکراہٹ کو سجانا اپنے لیے بہت لازم اور ضروری سمجھتی ہیں‘ خود لاعلاج بیماریوں کا اپنی مسکراہٹ سے علاج کرلیتی ہیں ورنہ جسم میں دردیں‘ اعصابی کھچاؤ‘ تناؤ‘ روز کی انوکھی بیماریاں‘ پین کلر اور پھر بعض اوقات وہ نیند کی گولیوں سے اپنا درد ٹھیک کرتی ہیں حالانکہ ان کے درد کا علاج صرف میٹھے بول اور مسکراہٹ تھی۔ آئیے! گھریلو جھگڑوں کو روگ نہ بنائیں اس روگ کا علاج صرف اور صرف دو چیزوں سے کریں میٹھے بول اور مسکراہٹ۔ اولاد کیلئے‘ شوہر کیلئے‘ خود اپنے لیے‘ دنیا کے ایک بہت بڑے ماہر نفسیات نے ایک کتاب لکھی اور اس کتاب کو ایک سونے کے باکس میں بند کیا گیا اور دنیا میں اعلان ہوا کہ کائنات کی آخری خوشی پانے کا راز اس کتاب میں ہے لاکھوں ڈالر اس کی بولی لگی‘ آخری بولی لگانے والا دنیا کا سب سے دولت مند شخص آخر وہ بازی جیت گیا اور وہ کتاب لے کر خوشی خوشی گھر گیا جب اس نے کتاب کے سارے تالے کھولے۔ کانپتے اور متجسس ہاتھوں سے اس نے کتاب اٹھائی تو حیرت کی انتہا نہ رہی کہ کتاب کے تمام صفحے بالکل صاف تھے‘ وہ ورق پلٹتا جارہا تھا‘ غم‘ غصے اور تجسس کی تمام کیفیات اس پر غالب اور بڑھتی چلی جارہی تھیں لیکن آخری صفحے میں دو سطریں اس کی ساری قیمت کا خلاصہ تھیں اور وہ لکھا ہوا تھا کہ اپنے آپ کو معاف کریں اور دوسروں کو معاف کریں۔ بس یہی راز تھا جس نے اسے ساری کتاب کا خلاصہ دے دیا اپنے آپ کو معاف یہ ہے کہ ہر وقت یہ نہ سوچتی رہیں کہ میں دنیا کی بدقسمت عورت ہوں‘ میرا شوہر قدر نہیں کرتا‘ میری اولاد نافرمان تعلیم میں پیچھے گھر صحیح بنا نہیں یہاں آرچیں اور محرابیں‘ یہاں فانوس‘ یہاں کچن‘ یہاں سنک اور میری کام کرنے والی سلیقے سے صفائی نہیں کرتی‘ میرے سسرال نے میری قدر نہیں کی وغیرہ وغیرہ اور پھر اسی چیز کو عنوان بنا کر وہ اپنے آپ سے لڑتی رہتی ہے اور پھر اس کا لہجہ تلخ‘ اس کی مسکراہٹ ختم اور نامعلوم بیماریاں‘ تکالیف‘ مسائل اور سب سے بڑا مسئلہ روز کی گھریلو الجھنیں وبال جان بن جاتی ہیں۔ آئیے! میٹھے بول اور میٹھی مسکراہٹ کی مشق کرتے ہیں ___ بیوی بھی اور شوہر بھی!

ہفتہ وار درس سے اقتباس — درس روحانیت و امن

شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ

# ہماری بدحالی کا سبب ہماری بداعمالی

**جیسے اعمال ویسے احوال:** محترم دوستو! اللہ جل شانہٗ نے احوال عالم کو انسانوں کے اعمال کے ساتھ جوڑ رکھا ہے۔ عالم میں جتنے بھی حال آئیں گے، جتنے حال آئے تھے اور جتنے حال آرہے ہیں ان سب کا تعلق انسانوں کے اعمال کے ساتھ ہے۔ان تمام حالات کے پیچھے انسانی اعمال ہیں اور پھر جیسے اعمال ہوں گے ویسے ہی احوال بھی ہوں گے۔حال ویسے آئے گا حتیٰ کہ نیت کے فرق سے بھی اثر پڑتا ہے،سوچوں کے فرق سے بھی اثر پڑتا ہے،انسان کی سمجھ کے فرق سے اثر پڑتا ہے،انسان کے جذبے کے فرق سے اثر پڑتا ہے۔

**نیت اور جذبے کا اثر جانوروں پر:** نیت سے انسانوں پر ہی نہیں جانوروں کے اوپر بھی اثر پڑتا ہے۔ مچھلیوں کا ایک شکاری روز سمندر کنارے شکار کیلئے جاتا تھا۔تھوڑا سا شکار ہاتھ آتا تھا۔ بڑی مشکل سے شام تک چند مچھلیاں پکڑی جاتی۔ایک دفعہ اس نے سوچا کہ آج شکار نہیں کرنا بس ویسے ہی سمندر کے کنارے پر جا کر جہاں روز شکار کرتا تھا وہاں بیٹھ گیا۔انتظار کرتے ہوئے دیکھا کہ مچھلیاں غول در غول اس طرف آرہی ہیں اور شکاری کے سامنے سے گزر کر جارہی ہیں۔شفاف پانی میں سارا منظر عیاں تھا۔اسے کافی حیرانگی ہوئی کہ آج جب میں نے شکار نہ کھیلنے کا فیصلہ کیا تو یہ مچھلیاں سامنے سے گزر رہی ہیں جبکہ روز شکار کھیلنے کیلئے آتا تو عالم یہ ہوتا کہ مچھلیاں نظر ہی نہیں آتی تھیں۔آخر اس کی وجہ کیا ہے؟ ایسا کیوں ہوتا ہے؟ اس نے کسی دانا سے یہ بات کہی۔وہ دانا اللہ والے بھی تھے۔تو انہوں نے فرمایا: جس دن مچھلیاں زیادہ تھیں کیا اس دن آپ کی نیت شکار کی تھی؟ مجھے تو لگتا ہے کہ آپ اس دن شکار کی نیت سے نہیں گئے تھے۔شکاری نے جواب دیا کہ ہاں اس دن شکار کی نیت نہیں تھی تو اللہ والے نے فرمایا: تیری نیت اور جذبے کا اثر مچھلیوں پر پڑ گیا تھا اس لیے اس دن وہ بے خوف و خطر تیرے سامنے تیرتی رہیں۔اسی طرح یہ اثر انسانوں پر بھی پڑتا ہے۔جس طرح تیرے جذبے کا اثر مچھلیوں پر پڑا اور جانوروں نے بھی کہا کہ آج شکار کیلئے نہیں آیا۔آج ہمارا راستہ ہماری راہ گزر رہی ہے۔

**دل کو دل سے راہ ہوتی ہے:** انڈیا کے بارڈر کے ساتھ چولستان میں صحرا گردی کر رہے تھے۔ہزاروں میل پھیلا ہوا یہ بہت بڑا صحرا ہے۔ہمارے پاس فور بائی فور جیپ تھی، ڈرائیور ہمارا دوست تھا' وہ شکاری بھی تھا اور ہرن کا شکار بخوبی کرلیا کرتا تھا۔چونکہ اس سفر میں ہمارا جذبہ شکار کھیلنے کا نہیں تھا! بلکہ ہم نے سوچا تھا کہ وہاں دور صحرا میں رہنے والے لوگوں کو جا کر اللہ جل شانہٗ کی محبت اور اس کے کلمے کے چند الفاظ سنا دیئے جائیں اور کچھ ان سے بھی سن لیے جائیں۔ ہمارے اندر تو قبر،موت اور آخرت کا جذبہ موجزن تھا۔اسی وجہ سے ہرنوں کے ہرن ہماری آنکھوں کے سامنے بھاگتے جارہے تھے۔وہ دوست مجھ سے کہنے لگے: ہم شکار کیلئے رات کے دو،ڈھائی بجے آتے ہیں! وہاں ہرن کا شکار ممنوع ہے' ہرن اکثر رات کے وقت نکلتے ہیں اور دن کو چھپ جاتے ہیں آج پتہ نہیں کیوں؟ یہ ہرن دن کو ایسے نظر آرہے ہیں؟ میں نے کہا کہ ہمارے نیک جذبے کی وجہ سے نظر آرہے ہیں' ہمارا شکار کرنے کا جذبہ نہیں ہے اور ان ہرنوں کو ہمارا جذبہ پتہ چل گیا ہے کیونکہ دل کو دل سے راہ ہوتی ہے،وہ بھی زندہ ہیں،ہم بھی زندہ ہیں، وہ کریم آقا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے امتی ہیں' ہم بھی انہی کے امتی ہیں اگرچہ وہ بولتے نہیں اور ہم بولتے ہیں' تو معلوم ہوا کہ سارے عالم کے اندر جو بھی احوال آرہے ان کی وجہ خود ہم ہیں۔

**اللہ کے غصے کو ٹھنڈا کرنے کیلئے چند اعمال:** اللہ کے غصے کو ٹھنڈا کرنے کے چند عوامل یہ ہیں۔جب بندہ تنہائیوں میں بیٹھ کر ندامت کے آنسو بہاتا اور استغفار کرتا ہے،تو اس کے یہ آنسو اور استغفار اللہ جل شانہٗ کے غصے کو ٹھنڈا کردیتے ہیں! سورۃ فاتحہ اللہ کے غصے کو ٹھنڈا کردیتی ہے!۔اللہ کے غصے کو رات کے اندھیرے کی تنہائیوں کی تہجد بھی ٹھنڈا کردیتی ہے!۔اللہ کے غصے کو صدقہ ٹھنڈا کر دیتا ہے!۔اللہ کے غصے کو صلہ رحمی بھی ٹھنڈا کردیتی ہے! اور کسی اللہ والے کی خدمت خالصتاً اللہ کی رضا کیلئے کرنا حتیٰ کہ کسی اللہ والے کی زیارت کرنا بھی اللہ کے غصے کو ٹھنڈا کردیتی ہے!

**ہماری بدحالی کا سبب ہماری بداعمالی ہے:** ہمارے اوپر جو احوال آرہے ہیں، ان احوال کے پیچھے جو وجوہات ہیں وہ ہماری ہی بداعمالیاں ہیں۔ہمارا رب تو ستر ماؤں سے زیادہ کریم ہے اور جو ستر ماؤں سے زیادہ محبت کرنے والی عالی شان ذات ہے اس سے آپ ظلم کی امید رکھ سکتے ہیں! کیا ہمارا رب نعوذ باللہ ظالم و بے وفا ہے؟ یہ ہرگز ہرگز ممکن نہیں' بے شک ہم خود اپنے اوپر ظلم کرتے ہیں۔مخلوق خدا سے جبر و زیادتی کرتے ہیں۔اس کے باوجود ہم پر آج بھی کریم کی شانِ کریمی ہے۔قدرت کی پیش بہا نعمت پانی پیتے ہوئے احساس دامن گیر ہوا کہ ہمارا رب اگر پانی کو ختم کردے اپنی اس نعمت پانی کو ہم سے چھین لے یا پھر پانی زمین میں اتنا نیچے اتر جائے کہ اس تک ہماری رسائی نہ ہوسکے، یہ اس کے اختیار میں ہے اور وہ ایسا کر بھی سکتا ہے۔وہ دریا جن کے اندر طغیانی ہوتی تھی آج وہی دریا تشنہ بہ لب ہیں۔آج ان مقامات پر جہاں کبھی پانی نہیں آتا تھا وہاں بھی پانی آگیا ہے اور جہاں پانی کو آنا تھا یعنی دریا وہ سارے ویسے کے ویسے خشک پڑے ہوئے ہیں۔پانی کو تو دریاؤں میں آنا تھا مگر وہ وہاں نہیں آیا اور جہاں پانی نہیں آتا تھا آج وہاں آگیا ہے۔شہروں میں، بستیوں میں،گاؤں میں،دیہاتوں میں پانی آگیا ہے۔عالم میں جو کچھ ہورہا ہے آخر یہ سب کس وجہ سے ہورہا ہے،یہ سب کچھ ایسے نہیں ہورہا! ہر چیز کے پیچھے اللہ جل شانہٗ کا کوئی نہ کوئی امر ہوتا ہے اور ہر امر کے پیچھے اللہ جل شانہٗ کی طاقت وحکمت پوشیدہ ہوتی ہے۔کوئی امر حکمت سے خالی نہیں ہوتا۔(جاری ہے)



## والدین بھی نالاں تھے اور خود بھی شرمندہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کو اور عبقری کو شادو آباد رکھے' آمین!۔عبقری اور آپ کے دروس میری زندگی میں بہت زیادہ تبدیلیاں لائے ہیں۔ پہلے ماہنامہ عبقری ملا پھر عبقری کے ذریعے آپ کے دروس ملے' ان دروس نے مجھے اللہ تعالیٰ سے باتیں کرنا' توبہ کرنا' اپنے گناہوں پر شرمندہ ہونا سکھایا' اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے میرا تعلق ایسے خاندان سے ہے۔ جہاں نماز' روزہ' رزق حلال اور عشق رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بچوں کی گھٹی میں ہی شامل ہوتا ہے' اس لیے فطری طور پر موسیقی' فلم بینی اور دیگر بہت سی خرافات سے بچے ہوئے ہیں' مجھ سے نماز کی ادائیگی میں کوتاہی ہوتی رہتی تھی جس سے میرے والدین بھی نالاں تھے اور میں خود بھی شرمندہ شرمندہ رہتی۔الحمدللہ! جب سے آپ کے درس سننا شروع کیے ہیں' زندگی واقعی ہی بدل گئی ہے' اللہ تعالیٰ کی ذات سے کیسے مانگا جاتا ہے یہ مجھے آپ کے درس سن کر معلوم ہوا۔گھر میں سکون لانے کے راز' رزق میں برکت' گھریلو پریشانیوں' الجھنوں سے کیسے نکلنا ہے یہ سب درس سے ہی تو ملتا ہے۔(مسز قاسم چاول)

**کدو تو ضرور کھایئے:** تحقیق سے یہ بات ثابت ہوئی ہے کہ کدو کھانے سے جسم میں ایسی قوت مدافعت پیدا ہوتی ہے جو تپ دق اور دل کے امراض سے انسان کو محفوظ رکھتی ہے۔

# اہل بیت رضی اللہ عنہم کے فاقے برکات اور عائلی زندگی کے چند واقعات

ابو لبیب شاذلی

**رسول اللہ ﷺ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے گھر داخل ہوئے تو وہ دونوں ہنس رہے تھے جب دونوں نے نبی ﷺ کو دیکھا تو خاموش ہوگئے تو آپ ﷺ نے ان دونوں کہا تم کو کیا ہوا کہ تم دونوں ہنس رہے تھے جوں ہی تم نے مجھے دیکھا تو خاموش ہوگئے**

**جب حضرت علیؓ اور فاطمہؓ نے رات فاقے سے گزاری:** حضرت جعفرؒ بن صادق بن محمد باقر اپنے باپ سے نقل کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ ایک رات بغیر کھائے گزری صبح گھر سے نکلا' پھر واپس حضرت سیدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس آگیا تو وہ بڑی غمناک تھیں میں نے پوچھا' آپ (رضی اللہ تعالیٰ عنہا) کو کیا ہوا؟ تو انہوں نے فرمایا: گزری رات بھی ہم نے کچھ نہیں کھایا تھا' صبح بھی کچھ نہیں کھایا اور رات کیلئے بھی ہمارے پاس کچھ نہیں۔ تو میں کمائی کیلئے باہر نکل گیا تو کام مل گیا' جب اجرت ملی تو کچھ آٹا اور ایک درہم کا گوشت لے کر گھر آگیا تو انہوں (حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا) نے روٹی اور ہانڈی پکائی جب وہ بھوننے سے فارغ ہوئیں تو کہا: اگر آپ میرے باباجان کے پاس جائیں اور بلا لائیں تو۔ تو میں رسول اللہ ﷺ کے پاس حاضر ہوا تو آپ ﷺ مسجد میں لیٹے ہوئے آرام فرما رہے تھے' میں اللہ کی پناہ چاہتا ہوں اس بھوک سے جو گرا دے' تو میں نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ آپ ﷺ پر میرے ماں باپ قربان' کھانا ہمارے پاس موجود ہے' چلیں! تو آپ ﷺ مجھ پر سہارا لیکر ہمارے گھر داخل ہوئے' ہانڈی جوش مار رہی تھی تو آپ ﷺ نے فرمایا: ایک غرفہ سیدہ عائشہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہا) کو بھیجو تو ایک پلیٹ ان کو بھیجی' پھر ارشاد فرمایا ایک غرفہ حفصہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہا) کو بھیجو تو ایک پلیٹ ان کو بھیجی پھر فرمایا چنانچہ نو کی نو بیبیوں (ازواج مطہرات صلوٰۃ اللہ علیہن وسلامہ) کے ہاں پلیٹ' پلیٹ بھیجی' پھر آپ ﷺ نے فرمایا اپنے باپ اور اپنے زوج کیلئے پلیٹ بھر دو تو ان کیلئے پلیٹ بھر دی پھر آپ ﷺ نے فرمایا خود بھی پلیٹ بھر کر کھاؤ تو خود کیلئے بھی بھر لی' پھر ہانڈی اٹھائی اور وہ اسی طرح بھری تھی تو اللہ تعالیٰ نے جتنا چاہا ہم کھاتے رہے۔ (اخرجہ ابن سعد فی الطبقات)۔

**حضرت علیؓ کا فاقہ:** مجاہد کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ ایک بار مدینہ منورہ میں بھوک نے بڑا شدید ستایا تو مدینہ منورہ کے ملحقات کی طرف مزدوری کیلئے نکل کھڑا ہوا چنانچہ ایک ایسی عورت کے پاس جا پہنچا جس نے مٹی کے ڈھیلے جمع کر رکھے تھے میرا خیال ہوا کہ یہ ان کو گیلا کرنا چاہتی ہے اس کے پاس میں چلا گیا تو ہر ڈول کی مزدوری ایک کھجور طے ہوئی' جب سولہ ڈول میں نے نکالے تو ہاتھوں پر آبلے آگئے تو پانی دیکھا جو مناسب نکلا پھر اس عورت کے پاس آکر دونوں ہاتھ دکھائے کہ ہاتھ ایسے ہوگئے ہیں تو اس نے مجھے سولہ کھجوریں گن کر دیں جو میں نبی کریم ﷺ کے پاس لے آیا تو میں نے آپ ﷺ کو پورا قصہ سنایا تو آپ ﷺ نے ان سے میرے ساتھ مل کر کھایا۔ (مسند امام احمد)

محمدؒ بن کعب قرظی کہتے ہیں کہ مجھے اُس آدمی نے بتایا جس نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کہتے ہوئے سنا کہ میں ایک سرد دن رسول اللہ ﷺ کے گھر (مبارک) سے نکلا اور ایک پھٹا ہوا کچا چمڑا لیا' درمیان میں گھیرا دے کر گلے میں ڈال لیا اور سر کے درمیان سے باندھ لیا' پھر اس کو کھجور کے پتوں سے کس لیا۔ میں زبردست بھوکا تھا اگر رسول اللہ ﷺ کے گھر کوئی چیز مل جاتی تو کھاتا (لیکن وہاں بھی تو کچھ نہ تھا) چنانچہ حصول معاش کیلئے نکلا' تو ایک یہودی پر گزر ہوا جو اپنے مال میں چرخ کے ساتھ پانی پلا رہا تھا تو اس پر میں نے دیوار کے رخنہ سے جھانک لیا تو اس نے کہا: اوہ دیہاتی کیا ہوا ہے تجھ کو' کیا مزدوری کرے گا' ہر ڈول کے بدلے ایک کھجور؟ تو میں نے کہا ہاں دروازہ کھول کر میں اندر آؤں تو اس نے دروازہ کھولا تو میں اندر داخل ہوا تو اس نے ڈول میرے حوالے کیا تو جب بھی ڈول نکالا تو اس نے ایک کھجور مجھے دی' چنانچہ جب میرے دونوں کف (چلو) بھر گئے تو ڈول چھوڑ دیا اور کہا مجھے یہ کافی ہے تو وہ میں نے کھا کر پانی پی لیا اور پی کر مسجد میں آگیا تو رسول اللہ ﷺ بھی مسجد میں تھے۔ (ترمذی شریف)

## نبی کریم ﷺ کس سے کتنا پیار فرماتے ہیں!

محمدؒ بن اسامہ اپنے باپ سے کہ انہوں نے بتایا کہ حضرت جعفرؓ، حضرت علیؓ اور حضرت زید بن حارثہؓ اکٹھے جو ہوئے تو حضرت جعفرؓ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ کو میں سب سے زیادہ پیارا ہوں اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ کو میں سب سے زیادہ پیارا ہوں اور حضرت زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ میں رسول اللہ ﷺ کو سب سے زیادہ پیارا ہوں تو سب نے کہا رسول اللہ ﷺ کے پاس ایک ساتھ جا کر پوچھ لیتے ہیں۔ اسامہ بن زید کہتے ہیں کہ سب نے آپ ﷺ سے اجازت طلب کی تو آپ ﷺ نے فرمایا: باہر نکل کر دیکھو تو یہ کون لوگ ہیں؟ میں نے اطلاع دی کہ یہ حضرت جعفرؓ، علیؓ اور زیدؓ ہیں۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا: ان کو اجازت دے دو! تو وہ داخل ہو کر کہنے لگے: آپ کو سب سے پیارا کون ہے تو آپ ﷺ نے فرمایا "فاطمہ" (رضی اللہ تعالیٰ عنہا)۔ کہنے لگے: ہم مردوں میں سے پوچھ رہے ہیں تو آپ ﷺ نے فرمایا: تو اے جعفرؓ تو اور میں ہم شکل ہیں اور تیرے اخلاق میرے اخلاق جیسے اور تو مجھ سے اور میرا ہم نسب ہے۔ اور اے علیؓ تو جو ہے تو میرا داماد اور میرے بچوں کا باپ ہے اور میں تجھ سے اور تو مجھ سے ہے اور اے زیدؓ تو جو ہے تو میرا مولیٰ یعنی آزاد کیا ہوا ہے اور مجھ سے ہے اور تیرے تعلق مجھ سے۔ اور لوگوں میں تو مجھے محبوب ہے۔

ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے گھر داخل ہوئے تو وہ دونوں ہنس رہے تھے جب دونوں نے نبی ﷺ کو دیکھا تو خاموش ہوگئے تو آپ ﷺ نے ان دونوں کہا تم کو کیا ہوا کہ تم دونوں ہنس رہے تھے جونہی تم نے مجھے دیکھا تو خاموش ہوگئے تو حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے پہل کر کے کہا: اپنے باپ (ﷺ) پر قربان جاؤں: یارسول اللہ ﷺ (حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طرف اشارہ کر کے کہا) یہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کو تجھ سے زیادہ میں پیارا ہوں تو میں نے کہا (ایسے نہیں) بلکہ رسول اللہ ﷺ کو تجھ سے میں زیادہ محبوب ہوں تو رسول اللہ ﷺ نے مسکرا کر فرمایا: اے پیاری بیٹی تیرے لیے بچوں والا پیار ہے لیکن علی ﷺ کا درجہ میرے نزدیک تجھ سے زیادہ ہے۔ (امام احمد)۔ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: یارسول اللہ ﷺ آپ ﷺ کے نزدیک زیادہ پیارا کون ہے؟ میں یا فاطمہ (رضی اللہ عنہم)؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا: میرے نزدیک فاطمہ (رضی اللہ عنہا) تجھ سے مجھے زیادہ پیاری اور تو اس سے زیادہ مرتبہ والا ہے۔ (طبرانی)

### گنج پر دم شدہ پانی لگایا' کالے سیاہ بال اُگ آئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہمارے گھر میں پینے والے پانی پر اکتالیس بار سورۂ رحمٰن' اکتالیس بار سورۂ تغابن پڑھ کر دم کر کے پانی پیتے ہیں' جس کے ڈھیروں فضائل ہیں جو کہ آپ نے درس میں بھی بتائے ہیں' میرے کزن نے یہ پانی اپنی گنج پر دو ماہ لگایا' ان کے نئے کالے سیاہ بال اُگ آئے ہیں' حالانکہ باقی بال زیادہ سفید ہیں۔ اس کے علاوہ ہمارے گھر میں داخل ہوتے اور باہر نکلتے ہوئے سلام کا بہت رواج ہے' اس سے رزق میں خوب برکت ہوتی ہے اور گھر میں سکون رہتا ہے۔ (نازیہ عتیق' راولپنڈی)

# سوچیے! آج کی نسل بدتمیز' زبان دراز اور نافرمان کیوں؟

صباء کول' گوجر خان

**آج کل ماں باپ کے دل آزردہ کیوں ہیں؟ آج بیٹا کیوں ماں باپ کو برا بھلا کہہ رہا ہے؟ آج کی بیٹی کیوں ماں باپ کو رسوا کر رہی ہے؟ اولاد جو دل کا سکون تھا اسی نے دل میں آگ لگادی ہے۔ آنکھوں کی ٹھنڈک تھی وہی اب زاروقطار رونے کا سبب ہے**

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! بچپن' نوجوانی' جوانی سے لے کر تاحال عبقری زیر مطالعہ ہے۔ مجھے بچپن سے ہی مطالعے کا بہت شوق ہے' بچوں کے رسائل بہت شوق سے پڑھتی' رسائل کے علاوہ اخبار جہاں اور نوائے وقت میگزین بھی پڑھتی' اخبار بھی سرسری دیکھ لیتی مگر بچوں کا صفحہ شوق سے پڑھتی' ڈائجسٹ بھی پڑھے لیکن افسوس کی بات ہے کہ یہ مطالعہ بس معلومات میں اضافے' دل بہلانے اور وقت گزارنے کے لئے ہی کیا۔ اب کبھی کبھار یہ احساس شدت سے ہوتا ہے کہ جتنا علم حاصل کیا' پڑھا' مگر کسی ایک بات کو بھی اپنی شخصیت کا حصہ نہیں بنایا۔ ڈگری ہاتھ میں ہے' پرافسوس عمل جہلاء سے بھی بدتر' یہ صرف میرا ہی نہیں آج کل کی تعلیم یافتہ نوجوان نسل کی کثیر تعداد کے پاس بڑی بڑی ڈگریاں ہیں مگر ان کی شخصیت کا جائزہ لیا جائے تو ناپختگی نظر آتی ہے۔ ادب اور آداب سے انجان ہیں۔ اخلاق حسنہ سے ناواقف ہم جیسے پڑھے لکھے ''تعلیم یافتہ''' ''باشعور'' افراد کو دیکھ کر ان پڑھ شکر کا کلمہ ادا کرتے ہیں کہ ہم جیسے ''پڑھے لکھوں'' سے ان پڑھ جاہل ہی اچھے ہیں یا ''پڑھے لکھے''' ''تعلیم یافتہ'' افراد کا طرز عمل زندگی گزارنے کے طور طریقے دیکھ کر حیرت سے دانتوں میں انگلیاں دبا لیتے ہیں آنکھیں مارے حیرت کے باہر ابل پڑتیں ہیں اور کچھ بھی کہنے کی سکت نہیں رکھتے۔ پہلے وقتوں میں مادہ پرستی نہیں تھی' نہ نفس کی نہ شیطان کی پیروی' نہ حسد نہ رقابت' نہ پیسے کی دوڑ سب مل جل کر رہتے۔ اپنے دکھ سکھ آپس میں بانٹتے اس وقت خالص غذائیں عام ملتی تھی اور مناسب داموں خالص غذائیں کھا کر ان کے جذبے بھی ہوتے تھے' دیانتداری' خلوص' ایثار گھٹی میں ہوتا' محنت ومشقت کر کے روکھی سوکھی کھا کر دل کی گہرائیوں سے مالک حقیقی کا شکر ادا کرتے' بزرگوں کا ایک رعب دبدبہ ہوتا لیکن بزرگ ہرگز اپنی ''بزرگی'' کا ناجائز فائدہ نہ اٹھاتے بلکہ ہر ممکن طریقے سے اپنے اہل وعیال کی جائز ضروریات کا خیال کرتے بلکہ ظاہری و باطنی تربیت و اصلاح کی بھی فکر کرتے مائیں گھریلو امور' بزرگوں کا خیال کرنے اور بچوں کی پیدائش و پرورش' دیکھ بھال اور ان کی اچھی تربیت کرنے سے نہ گھبراتیں حالانکہ اس دور کی ماؤں کی نسبت آج کل کی ماؤں کو بے پناہ سہولیات دستیاب ہیں لیکن آج کل کی مائیں اپنی اولاد خصوصاً نوجوان اولاد کی طرز زندگی' رویئے' اخلاق سے بہت دل برداشتہ ہیں۔ آخر کیا وجہ ہے کہ اتنے مہنگے مہنگے سکول' بھاری فیسیں' داخلے' اور سکول کالج یونیورسٹیوں کے اخراجات برداشت کرنے کے باوجود مہنگی مہنگی ٹیوشن پڑھانے کے باوجود مسجد' مدرسہ بھیجنے کے باوجود آج کی نسل اقبال کے شاہین اخلاقی گراوٹ کا شکار ہیں آج کے تعلیم یافتہ تربیت یافتہ ماہر اساتذہ کرام طلباء کی تربیت میں ناکام کیوں ہے؟ آج کل کے بچے ٹینشن' ڈپریشن کا شکار کیوں ہیں؟ آج کی نسل مایوسی ناامیدی کی دلدل میں کیوں دھنسی ہوئی ہے ؟؟ آج کی نوجوان نسل اپنی دینی اقدار کو اپنے لئے باعث شرم کیوں سمجھتی ہے؟ ٹی وی' کمپیوٹر' موبائل' انٹرنیٹ' سگریٹ نوشی وغیرہ کی رسیا کیوں ہے؟

آج کل ماں باپ کے دل آزردہ کیوں ہیں؟ آج بیٹا کیوں ماں باپ کو برا بھلا کہہ رہا ہے؟ آج کی بیٹی کیوں ماں باپ کو رسوا کر رہی ہے؟ اولاد جو دل کا سکون تھا اسی نے دل میں آگ لگادی ہے۔ آنکھوں کی ٹھنڈک تھی وہی اب زاروقطار رونے کا سبب ہے۔ جس اولاد کی خاطر ماں باپ اپنی جان قربان کرنے تیار رہتے ہیں وہی اولاد آج ماں باپ کے خون کی پیاسی ہے ادب' احترام مٹ گیا کیا یہ وہی اولاد ہے جس کے لئے مشقتیں اٹھائیں' دکھ تکلیفیں ہنس کر جھیلے' ایسا محسوس ہو رہا ہے کہ ماں باپ کے آنگن میں زہریلے ناگ' ناگنیں' بچھو پرورش پارہے ہیں انہی کی کمائی کھا کر انہی کو ڈس رہے ہیں انسان اشرف المخلوقات ہے اور اپنے مقام سے گر جائے راستے سے بھٹک جائے تو بہت برا اچھائی پہ چلے تو رب جنت الفردوس میں پہنچادے اور پوچھے' بتا تیری رضا کیا ہے' اور یہی انسان کفر ومعصیت میں گرفتار ہو گناہوں کی دلدل میں دھنسے تو نہ صرف اپنے خالق و مالک سے دوری کا مستحق ٹھہرتا ہے بلکہ اس کی مخلوقات کی لعنت و پھٹکار برستی ہے ایسے شخص پر اللہ تعالیٰ ہم سب کو اپنے فضل وکرم' شان رحیمی کریمی کے صدقے معاف فرمائے' اور شان ستاری کے صدقے ہمارے عیوب ڈھانپے۔ دنیا وآخرت کی ذلت ورسوائی سے بچائے' نیک بنائے' والدین سے حسن سلوک اور رشتہ داروں کا اکرام کرنے اور روحانی بیماریوں غصہ' حسد' کینہ' نفرت' شک' بدگمانی' جھوٹ' فریب' دھوکہ' عیاری' مکاری' منافقت' ریاکاری' غرور وتکبر' ظلم سے ہمیشہ ہمیشہ کے لئے نجات دے آمین ثم آمین۔ آئیں ہم سب مل کر یہ سوچتے ہیں کہ آج کی نسل دین سے دور کیوں ہے؟ اخلاقی گراوٹ کا شکار کیوں ہے؟ آج کل کی نسل کو ہر طرح کی سہولیات آرام وسکون' پیار' محبت' تحفظ' کھانے پینے' پہننے' اوڑھنے کے لئے من پسند مہنگی اشیاء' سازوسامان سب کچھ میسر ہے پھر بھی اولاد ماں باپ کی فرماں بردار نہیں ہے۔ آخر کیوں؟ کیا کمی ہے' آپ سے کیا کوتاہی ہوئی ؟ والدین سے کیا کوتاہی ہوئی ؟ کیوں آج کی نسل بدتمیز ہے؟ زبان دراز ہے؟ نافرمان ہے؟ دین سے دور ہے؟ مائیں بھی سوچیں' باپ بھی سوچیں' ٹھنڈے دل سے سوچیں' کہیں آپ نے بھی اپنے والدین کے ساتھ تو ایسا سلوک نہیں کیا؟ کہیں آپ کا رزق حرام' ناجائز' ظلم' منافع خوری' اور سود پر مبنی تو نہیں ؟ کہیں آپ کا رزق مشکوک تو نہیں؟ جس کے حلال حرام ہونے میں شبہ ہو؟ کہیں آپ اپنے مالک حقیقی سے غافل تو نہیں؟ کہیں ایسا تو نہیں کہ آپ کو نماز اور دیگر ارکان اسلام روزہ' زکوٰۃ' حج' ذکر وتلاوت کی فرصت ورغبت نہ ہو؟ کہیں ایسا تو نہیں کہ آپ اپنے روزگار' گھریلو امور میں اس قدر مصروف ہوں کہ آپ کے پاس وقت ہی نہیں بچے کی تربیت اصلاح کے لئے ؟ کہیں ایسا تو نہیں آپ کے گھر میں ایل ای ڈی' لیپ ٹاپ' انٹرنیٹ' موبائل' وغیرہ کا منفی استعمال ہو رہا ہے اور آپ خوش ومطمئن ہوں؟ کیا آپ نے اپنے بچوں کو اچھے اخلاق سکھانے کی کوشش کی؟ کیا آپ نے اپنے بچوں کو آج کے پرفتن دور سے بچانے اور نیک اعمال اپنانے اور خود بھی ان پر عمل کرنے کی کوشش کی سوچیے ایمانداری سے؟

## ہر مشکل اور بیماری کیلئے صرف سیدنا کریم ﷺ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! بہت سال پہلے میں بہت سخت بیمار ہوا اور بے شمار مشکلات نے اچانک گھیر لیا' میری جسمانی حالت انتہائی قابل رحم تھی' میں بہت مشکل سے تھوڑا سا چل پھر لیتا تھا اور کبھی بہت تھوڑی سی موٹر سائیکل بھی چلا لیتا تھا تو کسی دوست نے ہر مشکل اور بیماری سے نجات کیلئے ایک درود شریف بتایا کہ تم ہر وقت وضو بے وضو چلتے پھرتے' اٹھتے بیٹھتے صرف سیدنا کریم ﷺ پڑھتے رہا کرو۔ بس یہ درود شریف کا وظیفہ ملنا تھا کہ میری مشکلات حل ہونا شروع ہوگئیں' مجھے صحت ملنا شروع ہوگئی' بہت دفعہ تجربات ہوئے کہ مشکل سے مشکل حالت میں بھی اگر یہ درود شریف ورد زبان ہو تو بہت جلد مدد مل جاتی ہے اور پڑھنے سے سکون بھی بہت ملتا ہے۔ الحمدللہ! آج بھی یہ درود میری زبان پر جاری و ساری ہے۔ (ج'ش' لاہور)

(روبینہ، اوسلو ناروے)

# والد کا پتھریوں سے چھلنی گردہ ایک آیت سے تندرست

'میرے والد صاحب کے گردے میں پتھری تھی' ڈاکٹروں نے بتایا تھا کہ چھوٹے چھوٹے بہت پتھر ہیں' لیکن ایک 4MM کا ہے جس کا آپریشن سے ہی نکلنا ممکن ہے' والد صاحب آپریشن سے خائف تھے' میرے ایک اللہ والے خالو جان تھے جو ایک اللہ والے سے مرید تھے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں اوسلو (ناروے) میں رہتی ہوں' مجھے نومبر 2015ء میں کسی نے آپ کے متعلق بتایا' میں نے گھر آکر انٹرنیٹ پر عبقری کی ویب سائٹ کھولی' آپ کا درس سننا شروع کیا تو رات کے دو بج گئے' صبح مجھے اسکول جانا تھا لہٰذا میں نے بند کردیا' اس دن سے لے کر آج تک آپ کے درس سن کر مستفید ہورہی ہوں' الحمدللہ! جنوری 2016ء میں پاکستان تسبیح خانہ میں حاضر ہوئی' تسبیح خانہ' دفتر ماہنامہ عبقری کی زیارت کی' آپ سے ملاقات نہ ہوسکی' پاکستان سے آکر میں نے اپنے گھر کا ٹی وی بند کردیا' بس آپ کے درس کے ساتھ زندگی گزر رہی ہے' مجھے عبقری سے کیا ملا؟ وہ میں قارئین عبقری کو بتانا چاہتی ہوں۔ میں نے ایک مرتبہ درس میں چھ سورتوں کا عمل سنا۔ (قرآن کریم کی آخری چھ سورتیں دو نوافل میں اس طرح پڑھنی ہیں کہ سورۂ فاتحہ کے بعد پہلی تین سورتیں اور دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد پھر اس کے اگلی تین سورتیں پڑھنی ہیں) گزشتہ سال اوسلو (ناروے) میں ایسٹر کی چھٹیوں میں اپنی بیٹی کے پاس برگن شہر گئی' وہ وہاں پڑھ رہی تھی' وہ مجھے آبی جانوروں کے میوزیم میں لے گئی' اس دن سورج نکلا ہوا تھا اور بہت زیادہ رش تھا' ظہر کی نماز کا وقت ہوگیا' میری بیٹی اور اس کی سہیلی آئس کریم کھانے کیلئے بیٹھ گئے لیکن میں نے کہا نماز کا وقت ہوگیا مجھے نماز پڑھنی ہے' بیٹی نے کہا ماما گھر جاکر پڑھ لینا' مگر میں نے کہا نہیں' میں نماز قضا نہیں کرسکتی' میں دل ہی دل میں اللہ تعالیٰ سے دعا کی اور سوچا کہ میں نے تو آج چھ سورتوں والا عمل کرکے گھر سے نکلی ہوں' ایسے کیسے ہوسکتا ہے کہ میری نماز قضا ہوجائے' ادھر ادھر جگہ تلاش کرنے کی کوشش کی' سامنے ایڈمنسٹریشن کا آفس نظر آیا' وہاں گئی' ڈرتے ڈرتے ایک آدمی سے بات کی کہ مجھے نماز پڑھنی ہے' دل میں ڈر اس لیے تھا کہ چند دن پہلے ہی فرانس میں دھماکے ہوئے تھے۔ لیکن اللہ کا شکر ہے کہ اس نے فوراً ایک کمرے کا تالا کھولا اور مجھے پوچھا یہ جگہ ٹھیک ہے' وہ ایک آفس تھا' میں نے کہا ٹھیک ہے' اس نے بتایا کہ اگر دروازہ لاک ہوجائے تو یہ بٹن دبایئے لاک کھل جائے گا' یہ ہے دعا اور چھ سورتوں کا کمال کا گورا اتنا مہربان ہوگیا۔ ایک مرتبہ میں چھ سورتوں کا عمل کرکے گھر سے نکلی' مارکیٹ سے کچھ شاپنگ کی' باہر نکلی تو بس کھڑی تھی' میں جلدی سے جاکر بیٹھی تو شاید میری تسبیح جیب سے گر گئی' بس چل پڑی لیکن میری کھڑکی پر کسی نے بار بار دیکھا تو بوڑھے نارویجن میاں بیوی بس کے ساتھ ساتھ بھاگ کر مجھے میری تسبیح دکھا رہے ہیں' ڈرائیور نے بس روکی تو انہوں نے مجھے کہا یہ تمہاری ہے؟ میں نے بہت شکریے کے ساتھ کہا جی' پھر میں سوچ رہی تھی کہ یہ چھ سورتوں کا کمال ہے۔ عبقری قارئین کو ایک اور آزمودہ عمل دے رہی ہوں' میرے والد صاحب کے گردے میں پتھری تھی' ڈاکٹروں نے بتایا تھا کہ چھوٹے چھوٹے بہت پتھر ہیں' لیکن ایک 4MM کا ہے جس کا آپریشن سے ہی نکلنا ممکن ہے' والد صاحب آپریشن سے خائف تھے' میرے ایک اللہ والے خالو جان تھے جو ایک اللہ والے سے مرید تھے' وہ اپنے مرشد پاک کے پاس جایا کرتے تھے' وہ والد صاحب کو لے کر اپنے ایک پیر بھائی کے پاس گئے تو انہوں نے اول و آخر درود شریف کے ساتھ یہ آیت لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خٰشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ (الحشر 21) تین بار پانی پر پڑھ کر دم کرکے وہ پانی سارا دن پینے کو کہا' ایسے کرنے سے والد صاحب کے گردے سے سارے پتھر بشمول 4 ملی میٹر کے نکل گئے۔ جیل روڈ پر ایک پروفیسر تھے' وہ کہہ رہے تھے آپ کا ایک گردہ تو بالکل چھچھڑا بن گیا ہے' دوسرا ابھی بس تیس یا چالیس فیصد کام کررہا ہے' ابھی داخل ہوجائیں آپ کا آپریشن کردیتے ہیں لیکن والد صاحب نہ مانے' پھر وہ اور والدہ صاحبہ چیک اپ کیلئے لندن چلے گئے' وہاں ڈاکٹروں نے بتایا آپ کے دونوں گردے بالکل ٹھیک اور صحت مند ہیں۔ ایک بار گھر میں مددگار خاتون کو گردے کا درد ہوگیا' وہ مجھے کہنے لگی کہ آپ مجھے پانی دم کرکے دیں' میں حیران ہوئی کہ میں؟ وہ تو میری امی ابو کیلئے کرتی تھیں' اس نے کہا مجھے آپ پر یقین ہے' آپ دم کرکے پانی دیں' میں نے کمرے میں جاکر دو نفل پڑھ کر رو رو کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگی اور درج بالا آیت پانی پر دم کرکے اسے دے دیا' غالباً تیسرے دن وہ پتھر ہاتھ میں لے کر آگئی کہ باجی دیکھیں میرا پتھر نکل گیا' میں نے پھر شکرانے کے نفل پڑھے' سو یہ آزمایا ہوا ہے' اگر دوسروں کو بھی اس سے فائدہ ہوجائے تو میرے لیے صدقہ جاریہ ہوگا۔ اللہ تعالیٰ آپ کے بچوں' آپ کے سارے نظام کو ہمیشہ سلامت رکھے' آپ کیلئے بہت دعائیں کرتی ہوں۔

اسلام اور رواداری

ابن زیب بھکاری

قسط نمبر 127

# پیغمبر اسلامؐ کا غیر مسلموں سے حسن سلوک

**ہمسایوں اور غیر مسلم بچوں کے ساتھ رواداری:** حضور نبی کریم ﷺ نے ہمسایوں کا حق ادا کرنے کی جو تلقین کی اس میں مسلم اور غیر مسلم کی کوئی تفریق نہیں رکھی اور آپ ﷺ کی اس تعلیم پر صحابہ اکرام رضوان اللہ علیہم اجمعین برابر عمل کرتے رہے۔ اسی طرح آپ ﷺ غیر مسلم کے بچوں کے ساتھ بھی نہایت مشفقانہ سلوک فرماتے اور مشرکین کے بچے بھی آپ ﷺ کی شفقت کی وجہ سے آپ ﷺ کے پاس آیا کرتے تھے جب بھی جنگ ہوتی آپ ﷺ خصوصی طور پر حکم دیتے کہ خبردار کسی بچے کو مت مارنا' وہ بے گناہ ہیں۔ ایک جنگ میں چند بچے مارے گئے' آپ ﷺ کو خبر ملی تو شدید رنج ہوا۔ ایک صحابی رضی اللہ عنہٗ نے عرض کی: یارسول اللہ ﷺ! وہ تو مشرکین کے بچے تھے' آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''خبردار بچوں کو قتل نہ کرنا۔''

''پیغمبر اسلامؐ کا غیر مسلموں سے حسن سلوک'' اب تمام واقعات کتابی شکل میں ضرور پڑھیں' گفٹ کریں اور ''غیر مسلموں کی عبادت گاہیں' ان کے حقوق اور ہماری ذمہ داریاں'' کتاب اردو اور انگلش میں پڑھنا ہرگز نہ بھولیں!

## دس گرام پاؤڈر اور ہائی بلڈ پریشر کی چھٹی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! صدقہ جاریہ کیلئے میں اپنا ایک آزمودہ ٹوٹکہ لو اور ہائی بلڈ پریشر کیلئے قارئین کی نذر کررہا ہوں۔ ''اسرول'' پنسار کے پاس سے باآسانی مل جاتی ہے۔ دس گرام لے کر اسے بالکل باریک پسوالیں۔ روزانہ صبح ایک کیپسول استعمال کریں۔ کیپسول ختم ہوجانے پر ڈاکٹر سے چیک اپ کروالیں۔ اگر پھر بھی ہائی بلڈ پریشر کی شکایت ہے تو دن میں دوبار صبح اور رات کو یہ کیپسول استعمال کریں۔ اگر لو بلڈ پریشر کی شکایت ہے تو صرف ایک بار رات کھانے کے بعد ایک کیپسول استعمال کریں۔ پرہیز کچھ بھی نہیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ صرف ایک بار دس گرام اسرول کے استعمال سے مکمل فائدہ ہوگا۔ ورنہ دوسری مرتبہ دوبارہ دس گرام اسرول کا پاؤڈر بنا کر کیپسول کے ذریعے ضرور استعمال کریں۔ شفاء دینے والا میرا اور آپ کا رب ہے دعاؤں میں ضرور یاد رکھیں۔ (ماسٹر فضل احمد' شہداد پور)

**جن بچوں کی کانچ نکل آتی ہو:** جن بچوں میں کانچ نکل آتی ہو انہیں کچنار کھلانے سے فوری فائدہ ہوتا ہے۔

# شور جنسی قوت کیلئے سخت نقصان دہ قرار

مقدس بانو حافظ آباد

شور کے اندر سونے والوں کے عضلات سکڑ جاتے ہیں اور نصف گھنٹے تک سکڑتے رہتے ہیں غالباً شہروں کے رہنے والوں کی تھکن کی ایک وجہ یہی ہے کہ وہ دن رات شور سنتے ہیں آج کل مکانات ایسے نہیں بنتے کہ وہ بیرونی شور کو روک سکیں۔

شور نہ صرف یہ کہ انتہائی تکلیف دہ چیز ہے بلکہ یہ نازک کاموں مثلاً ہسپتال کے آپریشن اور سائنسی تحقیق وغیرہ کے لئے سخت نقصان دہ ہے سرجن اور تحقیق کار کی توجہ کو منتشر کرتا ہے۔ انسانی ذہن ایک وقت میں صرف ایک خیال پر اپنی توجہ مرکوز کرسکتا ہے اگر اس وقت شور کی مداخلت ہوجائے تو توجہ بٹ جاتی ہے اور تناؤ یا خوف پیدا ہونے اور غلطی کرنے کا امکان بڑھ جاتا ہے۔ شور کا مطلب یہ ہے کہ ہماری طبل گوش (کان کا پردہ) پر مسلسل ناگوار آوازوں کی بمباری ہوتی ہے مثال کے طور پر لاریوں اور ٹرکوں کا شور ٹیکسیوں اور رکشاؤں کا شور ہوائی جہازوں کا شور اونچی آواز میں بجائے جانے والے میوزک کا شور ہمارے ذہن کے لئے ناقابل برداشت ہوتا ہے۔ شور اب سماجی مسئلہ بن گیا ہے اس کا علاج ویسے ہی کرنا پڑے گا جیسے ہم پانی اور ہوا کی آلودگی کا کر رہے ہیں۔ ہمارے کان کا نازک پردہ طبعی طور پر کم شور کو برداشت کرسکتا ہے گاڑیوں کی آوازیں بعض مشینوں کی گڑگڑاہٹ ہوائی جہاز کی آواز گاڑیوں کے ہارن سائرن یہ شور انتہائی سنگین صورتیں ہیں۔ اس کا نتیجہ یہ ہے کہ انسانی کان کی نزاکت ان کی متحمل نہیں کان کے بعد شور فوراً دماغی نظام کو متاثر کرتا ہے بعض طبی ماہرین نے تو اسے امراض قلب، ہائی بلڈ پریشر، معدے کے السر یہاں تک جنسی قوت کے لئے سخت نقصان دہ قرار دیا ہے۔

شور کو ہم غیر ضروری آواز بھی کہہ سکتے ہیں زیادہ شور بہرہ پن پیدا کرسکتا ہے اور متاثرہ شخص کو پتا بھی نہیں چلتا کہ وہ بہرہ ہو رہا ہے۔ **کان کی نزاکت:** انسان کے کان کا نظام نہایت نازک ہے یہ ہلکی آوازوں میں تمیز کرسکتا ہے لیکن جب ہوائی جہاز کی آواز آتی ہے جو ہلکی آواز سے لاکھوں درجے زیادہ ہوتی ہے تو کان میں درد پیدا ہوتا ہے اور جب ایسی آواز مستقل سننی پڑے تو کان کا نازک نظام کام نہیں کرسکتا اور بہرہ پن پیدا ہوجاتا ہے برطانیہ میں اندازہ لگایا گیا ہے کہ چار ملین افراد اس سے جزوی یا کلی طور پر بہرے ہوتے ہیں کارکنوں میں بہرے پن کا تناسب یہ ہے کہ تقریباً ہر تیسرا بہرہ شور کی وجہ سے سماعت سے محروم ہوا ہے۔ انسانی کان 90 ڈیسی بل کی آواز برداشت کرسکتا ہے اس سے شور زیادہ ہو تو کان میں روئی کی پھریری رکھنی چاہیے زیادہ اونچی آواز کا میوزک بھی 135 ڈیسی بل ہوتا ہے اور کانوں کے لئے سخت نقصان دہ ہوتا ہے ٹیلی ویژن، ریڈیو یہاں تک کہ کمپیوٹر کی بورڈ کی آواز بھی ناقابل برداشت ہوجاتی ہے اس شور میں کوئی شخص اپنی توجہ مرکوز نہیں کرسکتا اور نہ وہ آرام ہی کرسکتا ہے۔

**تخلیقی خیال:** شور تخلیقی خیال کا قاتل ہے صرف موبائل فون کی گھنٹی بھی تخلیقی خیال کے سلسلے کو توڑ سکتی ہے جدید دور میں ایجادات پر توجہ مرکوز کرنا تخلیقی تحریر لکھنا، پینٹنگ کرنا، شور کی وجہ سے مشکل سے مشکل تر ہوتے جارہے ہیں۔ اعصاب کے لئے خاموشی کی ضرورت ہے، خاموشی اعصاب پر مرہم کا کام کرتی ہے یہاں یہ بتانا ضروری ہے کہ یہ ایک ایسی طبعی ضرورت ہے جسے افریقہ کے قبائل بھی جانتے ہیں، سوڈان کا ایک قبیلہ ماہان ڈھول تک نہیں بجاتا اور اپنے جنگل میں مکمل خاموشی کو قائم رکھتا ہے۔ یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ ایئرپورٹ کے کنٹرول ٹاور کے اہلکار ہوائی جہازوں کے اترنے چڑھنے کے شور سے متاثر ہوکر بعض اوقات ایسی غلطیاں کر بیٹھتے ہیں کہ ہوائی جہازوں کے حادثے ہوجاتے ہیں مسلسل شور سے اہلکار تھک جاتے ہیں چڑچڑے ہوجاتے ہیں اور دماغ صحیح کام نہیں کرسکتا۔ **شور کے دیگر نقصان:** شور میں آپ رات بھر سو نہیں سکتے، شور میں کام کرنے والے فرد کے عضلات اکڑ جاتے ہیں، عمل جذب و ہضم بڑھ جاتا ہے اور آکسیجن زیادہ خرچ ہوتی ہے اس سے وہ روزانہ تھک کر چور ہوجاتا ہے تجربات سے ثابت ہوا کہ خاموش ماحول کے مقابلے میں پر شور ماحول میں 19 فیصد زیادہ توانائی صرف ہوتی ہے۔ ایک تجربے سے معلوم ہوا ہے کہ شور کو 40 فیصد کم کیا گیا تو کمپیوٹر ٹائپنگ میں ایک تہائی اغلاط کم ہوئیں۔ **نیند پر اثرات:** شور کے اندر سونے والوں کے عضلات سکڑ جاتے ہیں اور نصف گھنٹے تک سکڑتے رہتے ہیں غالباً شہروں کے رہنے والوں کی تھکن کی ایک وجہ یہی ہے کہ وہ دن رات شور سنتے ہیں آج کل مکانات ایسے نہیں بنتے کہ وہ بیرونی شور کو روک سکیں اوپر کی منزل کی آواز نچلی منزل والے سن سکتے ہیں۔ آرام اور خاموشی ہر انسان کی بنیادی ضرورتیں ہیں لیکن شہروں میں ٹریفک، موبائل فون، ایل ای ڈیز (ٹیلی ویژن) میوزک تقریبات، ریڑھی بان (جو محلوں میں اشیاء بیچنے کیلئے سپیکرز کا استعمال کرتے ہیں) وغیرہ نے سب کی زندگی اجیرن کر رکھی ہے بعض پیشے تو شور پیدا کرنے سے پیسہ کماتے ہیں اب روزگار چھوڑ کر جنگل میں جا رہنا تو ممکن نہیں۔

**دیو جانس کے نزدیک آرام کی اہمیت:** سکندر اعظم کے زمانے میں دیو جانس فلسفی موجود تھا جب سکندر کا لشکر دیو جانس کے شہر پہنچا تو لوگ شہر سے بھاگ گئے صرف دیو جانس رہ گیا سکندر کو حیرت ہوئی کہ اتنا دلیر آدمی ہے کہ لشکر کے ڈر سے نہیں بھاگا وہ اس کے پاس گیا اور کہا مجھے تمہاری دلیری پسند آئی ہے میں چاہتا ہوں کہ تمہاری مدد کروں تمہیں کس چیز کی ضرورت ہے؟۔ دیو جانس نے کہا اس وقت مجھے دھوپ کی ضرورت ہے تم سامنے سے ہٹ جاؤ کہ دھوپ مجھ تک آئے، سکندر کو سخت غصہ آیا۔ تم جانتے نہیں کہ میں کون ہوں؟ میں نے پورے یونان کو مسخر کیا ہے؟۔ دیو جانس بولا اس کے بعد کیا کرو گے؟۔ سکندر نے کہا میں اٹلی اور روم کو فتح کروں گا۔ دیو جانس نے پوچھا اس کے بعد؟۔ سکندر نے جواب دیا ایران اور ہندوستان کو فتح کروں گا۔ دیو جانس نے پوچھا پھر۔ سکندر نے کہا پھر میں وطن لوٹ کر اپنے باغ میں آرام کروں گا۔ دیو جانس بولا یہی تو میں کر رہا ہوں دھوپ تاپ رہا ہوں اور آرام کر رہا ہوں۔ افسوس کہ 33 برس کی عمر میں سکندر اعظم دنیا سے رخصت ہوگیا اور وہ اپنے گھر کی خاموشی میں آرام سے لطف اندوز نہ ہوسکا خاموشی اور آرام یہ دونوں جسم اور روح کی غذا ہیں اس وقت قلب پر روشنی اترتی ہے اس وقت ہی قوت خیال پرواز کرتی ہے آرام شور میں نہیں ہو سکتا معاشرے اور حکومت دونوں سے مطالبہ کیا جائے کہ وہ شور پر پابندی لگائے تاکہ سب لوگ کم از کم رات تو آرام سے گزار سکیں۔

## ایک ہفتے میں نکھری، اجلی رنگت کیلئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں قارئین عبقری کیلئے دو انتہائی تیر بہدف ٹوٹکے لے کر حاضر ہوئی ہوں یقیناً ان کو آزمانے کے بعد مخلوق خدا کو ڈھیروں فائدہ حاصل ہوگا۔ **چہرے کی خوبصورتی کیلئے:** چہرے کی خوبصورتی کیلئے خشک دودھ دو چمچ میں آدھا لیموں نچوڑ لیں اور رات کو سوتے وقت چہرے پر لگائیں اور صبح منہ دھو لیں ایک ہفتے میں آپ کو اپنا چہرہ نکھرا اور اجلا مل جائے گا۔ **چہرے کے زائد بال ہٹانے کیلئے:** چہرے کے غیر ضروری بالوں کو ختم کرنے کیلئے بیسن دو چمچ میں ایک چٹکی پھٹکڑی ڈال دیں اور پیسٹ بنا کر چہرے پر لگائیے، خیال سے کہ بھنوؤں، پلکوں پر نہ لگے اور بیس سے پچیس منٹ کے بعد اتار لیں، چالیس دن کرنے سے ان شاء اللہ بال مکمل ختم ہوجائیں گے۔ براہ مہربانی میرا نام اور شہر شائع نہ کیا جائے۔ (پوشیدہ)

# دل کی حفاظت چاہتے ہیں تو خود کو گرمی سے بچائیے

پروفیسر زبید حیات، اسلام آباد

دل کو محفوظ رکھنے کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ ٹھنڈے ماحول میں زیادہ سے زیادہ وقت گزارا جائے۔ ٹھنڈا ماحول پیدا کرنے کے لئے زیادہ تر لوگ مصنوعی طریقے اختیار کرتے ہیں۔ امریکہ ہی کی دل کی بیماریوں کی ایک لیبارٹری نے یہ جائزہ پیش کیا ہے کہ ایئر کنڈیشنڈ میں 24 گھنٹے گزارنے کی ضرورت نہیں۔

ہم میں سے بہت سوں کے نزدیک موسم گرما کے اثرات سے بچنے کی کوشش کرنا ایک عادت سی ہے۔ مگر ڈاکٹروں اور حکما کے نزدیک گرمی سے بچ کر دراصل ہم اپنے دل کی اور دوران خون کے نظام کی حفاظت کرتے ہیں کیونکہ یہ بات اب تحقیق کے ذریعے پایہ ثبوت کو پہنچ گئی ہے کہ گرمیوں کی لہر آنے کے بعد موسم گرما کے پہلے چند دنوں میں امراضِ قلب کے حملہ کی بہت کثرت ہو جاتی ہے۔ جسم کے اندر درجہ حرارت کو کم کرنے میں سب سے زیادہ اور اچھا کردار دوران خون کے نظام کا ہے۔ جب بیرونی گرمی کی وجہ سے جسم کا اندرونی درجہ حرارت بھی زیادہ ہو جائے تو خون گرم ہو کر تیزی سے گردش کرتا ہے اور ایک چھوٹا سا عصب جو دماغ کے درمیان ہوتا ہے، خود بخود جسم کے اندر درجہ حرارت کو کم کرنے کی تدابیر شروع کر دیتا ہے۔ اس عصب کو ہائپو تھیلمس کہتے ہیں۔ یہ مصنوعی عمل جو درجہ حرارت کو کم کرنے کے لئے دماغ شروع کرتا ہے کے نتیجے میں دل کو زیادہ کام کرنا پڑتا ہے تا کہ خون کی گردش تیز ہو سکے۔ خون جب رگ و ریشے میں گزر کر واپس دل میں پہنچتا ہے تو خوب گرم ہو چکا ہوتا ہے۔ اس گرمی کے نتیجے میں شریانیں پھیل جاتی ہیں۔ پسینہ لانے والے غدود خون میں سے پسینہ کشید کرتے ہیں۔ اس کے ساتھ ساتھ خون کی گردش میں اضافہ ہوتا چلا جاتا ہے اور دل کو خون بار بار پمپ کرنا پڑتا ہے۔ گویا معمول کے کام سے یہ اضافی بوجھ دل کو تھکا دیتا ہے۔ اوپر بیان کیے گئے نظریے کو ثابت کرنے کے لئے ڈاکٹر جارج برج اور ان کے ساتھیوں نے نیو اورلین کے علاقے میں مسلسل دو موسم گرما کے دوران لیبارٹری اور کلینک کے ذریعے مریضوں کو زیر نگرانی رکھا۔ اس تجربے کے لئے چیرٹی وارڈ میں دو وارڈ بنائے گئے۔ ایک وارڈ کو ایئر کنڈیشنڈ کر دیا گیا اور دوسرے میں ایسی کوئی سہولت موجود نہیں تھی۔ بعد کے اعداد و شمار سے یہ معلوم ہوا کہ وہ مریض جو ایئر کنڈیشنڈ کے بغیر گرمیاں گزار رہے تھے ان کے دلوں نے ایئر کنڈیشنڈ وارڈ والوں کے دلوں سے ستاون فی صد زیادہ کام کیا۔ اس تجربے سے ثابت ہوگیا کہ دل کو محفوظ رکھنے کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ ٹھنڈے ماحول میں زیادہ سے زیادہ وقت گزارا جائے۔ ٹھنڈا ماحول پیدا کرنے کے لئے زیادہ تر لوگ مصنوعی طریقے اختیار کرتے ہیں۔ امریکہ ہی کی دل کی بیماریوں کی ایک لیبارٹری نے یہ جائزہ پیش کیا ہے کہ ایئر کنڈیشنڈ میں 24 گھنٹے گزارنے کی ضرورت نہیں بلکہ دن کا کچھ حصہ گزارنا بھی فائدہ مند ہو سکتا ہے۔ عام حالات میں ایئر کنڈیشنرز نہ صرف یہ کہ ماحول کو ٹھنڈا کرتے ہیں بلکہ فضا میں سے نمی کو بھی خشک کر دیتے ہیں اور خشک فضا میں پسینہ جلد خشک ہو جاتا ہے جو جسم پر مزید ٹھنڈا پیدا کرتا ہے۔ اگر ایک گھر میں ایک کمرہ یعنی سونے کا کمرہ ایئر کنڈیشنڈ کر دیا جائے تو اس میں سونے والے تمام لوگوں سے زیادہ بہتر انداز میں دوسری صبح موسم کی سختی کا مقابلہ کر سکتے ہیں۔

عام پنکھے نہ ماحول کو خشک کرتے ہیں اور نہ ٹھنڈا بلکہ وہ صرف ہوا کو تیزی سے گھما دیتے ہیں جس سے ہماری کھال پر آئے ہوئے پسینے کو خشک ہونے میں مدد ملتی ہے اور آبی بخارات پیدا ہونے اور خشک ہونے سے جسم کی کھال کو ٹھنڈک محسوس ہوتی ہے۔ بند کمرے میں ایک پنکھا کوئی ٹھنڈ نہیں پیدا کر سکتا۔ البتہ ایک موزوں سائز کا مناسب جگہ پر رکھا ہوا پنکھا رات کی ٹھنڈی ہوا کمرے میں لا سکتا ہے یا کمرے کی گرم ہوا باہر پھینک سکتا ہے البتہ پنکھا ایسی جگہ پر رکھنے سے پہلے یہ دیکھ لینا چاہیے کہ وہ اس سمت میں رکھا جائے کہ جس رخ پر کمرے سے باہر ہوا چل رہی ہو تا کہ بہتر اور تازہ ہوا اندر آ سکے اور اندر کی گرم ہوا باہر نکل سکے۔

پنکھے کے علاوہ جسم کو ٹھنڈا کرنے کے لئے ٹھنڈے پانی سے نہانا بھی بڑا مفید ثابت ہو سکتا ہے مگر یاد رہے کہ غسل کرنا ٹھنڈ کے ساتھ ساتھ گرمی بھی پیدا کرتا ہے۔ کیونکہ جتنا پانی ٹھنڈا ہوگا اتنا ہی جسم میں ردوبدل پیدا ہو جائے گا اور ٹھنڈ سے زیادہ جسم میں رضا کارانہ طور پر گرمی پیدا ہو جائے گی جو نقصان دہ ثابت ہو سکتی ہے چنانچہ بہتر ہوگا کہ غسل نہ ٹھنڈے اور نہ گرم پانی سے کیا جائے بلکہ تازہ پانی سے کیا جائے۔ تحقیقات سے یہ بھی ثابت ہوا ہے کہ جسم میں سے گرمی کم کرنے کے لئے نہانا ہی ضروری نہیں بلکہ جسم کے اگر کسی بھی حصے کو ٹھنڈا کیا تو پورا جسم اثر قبول کرے گا اور جسم پر بہتر اثرات مرتب ہوں گے۔ تجربات کے مطابق اگر صرف سر یا پیر ٹھنڈے کیے جائیں تو جسم پر سے گرمی کے اثرات ختم کرنے میں خاطر خواہ مدد ملتی ہے۔ کچھ افراد جنہیں ایک سو پانچ فارن ہائٹ کے ٹمپریچر میں رکھا گیا تھا ان کا صرف ایک ہاتھ کہنی تک ٹھنڈے پانی میں (59 فارن ہائٹ) میں رکھا گیا اور ان افراد پر کمرے کے مجموعی درجہ حرارت کا اثر نہ ہونے کے برابر تھا لیکن اس کے مقابلے میں ایسے لوگ جنہیں زیادہ تر ٹھنڈ میں رکھا گیا اور جسم کا تھوڑا سا حصہ سخت گرمی میں رکھا گیا، بے حال ہو گئے۔ پنکھے کی ہوا کے بجائے جسم کا ایک ہاتھ پیر پانی میں ڈبو کر گرمی کا زیادہ بہتر انداز میں مقابلہ کیا جا سکتا ہے حالانکہ ہاتھ اور کہنی کا علاقہ کل جسم کا بمشکل چھ فی صد ہے پھر بھی جسم کا پورا خون یہاں سے پورے منٹ میں تین دفعہ سے زیادہ گردش پوری کر لیتا ہے اور اس حصے کے باہر ٹھنڈے پانی کی موجودگی پورے جسم کو گردشِ خون کے ذریعے ٹھنڈا کرتی رہتی ہے۔

ٹھنڈے کولا مشروبات پیتے وقت بہت تھوڑی مقدار میں ٹھنڈ پیدا کرتے ہیں لیکن جسم میں حل ہونے پر ان میں شکر کی مقدار مزید گرمی پیدا کرنے کا باعث بنتی ہے چنانچہ دیکھنے میں آیا ہے کہ کولا مشروبات یا دوسرے میٹھے شربت وقتی طور پر گرمی کے احساس میں کمی کر دیتے ہیں مگر جلد ہی جسم پہلے سے بھی زیادہ گرمی محسوس کرنے لگتا ہے۔ اس کے مقابلے میں پانی چاہے وہ بہت زیادہ ٹھنڈا نہ بھی ہو ضائع شدہ پسینے کا نعم البدل بنتا ہے اور پھر مزید پسینہ لا کر جسم کو ٹھنڈا کرنے میں معاون ثابت ہوتا ہے صحت مند لوگوں میں پیاس کا لگنا جسم کی رطوبات میں کمی کی نشان دہی کرتا ہے۔ گرمیوں کے موسم میں گرم کھانا نقصان پہنچاتا ہے اور اس کے ساتھ یہ خیال بھی رہے کہ زیادہ مقدار میں کھانا جسم میں زیادہ حرارت بوقت ہضم پیدا کرتا ہے۔ اس لئے غیر ضروری حرارت سے بچنے کے لئے ضروری ہے کہ پورے دن میں تھوڑی تھوڑی مقدار میں کئی دفعہ کھانا کھایا جائے اور گرمیوں میں اپنی غذا میں نمک کا تھوڑا سا اضافہ دن میں پسینے کے ذریعے ضائع شدہ نمک کا ازالہ کر سکتا ہے۔ دیکھا گیا ہے کہ مردوں کے مقابلے میں عورتیں موسمِ گرما کی شدت کی جلد عادی ہو جاتی ہیں کیونکہ ان کے جسم میں گرمی پیدا کرنے کا عمل سست ہوتا ہے۔ چنانچہ تیز گردش خون اور دل پر بوجھ سے بچنے کے لئے ضروری ہے کہ زیادہ کام صبح یا شام کے نسبتاً بہتر موسم کے لئے اٹھا رکھے جائیں۔ دوڑ بھاگ میں کمی کر دی جائے۔ ایئر کنڈیشنڈ فضا میں کچھ وقت ضرور گزارا جائے۔ گلیوں یا سڑکوں پر سائے کی طرف چلا جائے اور یاد رکھیں ٹھنڈا رہنا راحت اور لذت ہی نہیں صحت کے لئے بھی ضروری ہے۔ دل پر زیادہ کام کا بوجھ نہ ڈالیے یہ کسی وقت بھی تھکنے کا اعلان کر سکتا ہے اور پھر آپ۔۔۔۔

# جو رمضان کے جانے سے غمگین ہوا اس کے تمام گناہ معاف

مندرجہ ذیل اعمال بزرگان دین اور صالحین کے آزمودہ اور منقول شدہ ہیں جن کے شائع کرنے کا مقصد مخلوق خدا کو تسبیح اور مصلے کے ساتھ غیر شرعی اعمال کے بجائے نوافل و تسبیحات کے ذریعہ جوڑنا ہے۔

فرمانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے! جو مجھ پر ایک مرتبہ درود پاک پڑھے اور وہ قبول ہو جائے تو اللہ تعالیٰ اس کے اسی (۸۰) برس کے گناہ مٹا دے گا۔ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ جَزَی اللّٰہُ عَنَّا مُحَمَّدًا مَا ھُوَ اَھْلَہٗ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ

سحری کا انمول تحفہ!: لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ الْقَآئِمُ عَلٰی کُلِّ نَفْسٍ بِمَا کَسَبَتْ. فضیلت: جو شخص اس دعا کو وقت سحری سات مرتبہ پڑھے گا اس کو ہر ستارے کے بدلے میں ہزار نیکیاں ملیں گی اور اس کے ہزار گنا معاف کردیئے جائیں گے اور اتنے ہی درجے بلند کردیئے جائیں گے۔ (انیس الوعظین)۔ سرکار مدینہ منورہ، سلطان مکہ مکرمہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان مشکبار ہے کہ جو شخص رمضان آنے سے خوش ہوا ختم ہو جانے سے غمگین ہوا، اس کے گناہ معاف ہو جاتے ہیں اور وہ اس طرح پاک ہو جاتا ہے جیسا کہ وہ اپنی پیدائش کے دن پاک تھا۔ (تذکرۃ الواعظین)

حضرت سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں اگر اللہ تعالیٰ کو امتِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر عذاب کرنا مقصود ہوتا تو ان کو رمضان اور سورۂ اخلاص ہرگز عنایت نہ فرماتا۔ (نزہۃ المجالس) حضرت سیدنا علی ہجویری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں روزے کی حقیقت رکنا ہے اور رکے رہنے کی بہت شرائط ہیں مثلاً معدے کو کھانے پینے سے روکے رکھنا، آنکھ کو شہوانی نظر سے روکے رکھنا، کان کو غیبت سننے، زبان کو فضول اور فتنہ انگیز باتیں کرنے اور جسم کو حکم الٰہی عزوجل کی مخالفت سے روکے رکھنے روزہ ہے۔ جب بندہ ان تمام شرائط کی پیروی کرے گا تب وہ حقیقتاً روزہ دار ہوگا۔ (کشف المحجوب)

حضرت سیدنا ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ماہِ رمضان میں ایک دن کا روزہ رکھنا ایک ہزار دن کے روزوں سے افضل ہے اور ماہِ رمضان میں ایک مرتبہ تسبیح کرنا یعنی سبحان اللہ کہنا اس ماہ کے علاوہ ایک ہزار مرتبہ سبحان اللہ کہنے سے افضل ہے اور ماہِ رمضان میں ایک رکعت پڑھنا غیر رمضان کی ایک ہزار رکعتوں سے افضل ہے۔

**فیضانِ لیلۃ القدر:** اُم المومنین حضرت سیدنا عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا شب قدر کو رمضان المبارک کے آخری عشرے کی طاق راتوں یعنی اکیسویں، تئیسویں، پچیسویں، ستائیسویں اور انتیسویں راتوں میں تلاش کرو جو کوئی ایمان کے ساتھ بہ نیت ثواب اس مبارک رات میں عبادت کرے اس کے تمام گزشتہ گناہ بخش دیئے جاتے ہیں۔ (بخاری شریف)

**نوافل شبِ قدر!:** نوافل کی ادائیگی کا طریقہ جو مختلف بزرگان دین نے مختلف کتب میں درج فرمائے ہیں۔

1۔ دو رکعت نفل جس کی ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ سورۃ قدر اور تین مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھیں اس طرح پڑھنے والے کو ثواب عظیم ملے گا اور اللہ تعالیٰ اسے جنت میں ایسا گھر دیں گے جو مشرق سے مغرب تک لمبا ہوگا۔ 2۔ جس نے شبِ قدر میں تین مرتبہ پہلا کلمہ پڑھا تو پہلی مرتبہ پڑھنے سے اللہ تعالیٰ مغفرت فرما دیتا ہے اور دوسری مرتبہ پڑھنے سے اللہ تعالیٰ جہنم سے آزاد فرما دیتا ہے۔ تیسری مرتبہ پڑھنے سے جنت میں داخل فرماتا ہے۔ 3۔ چار رکعت نفل جس کی ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد ایک بار سورۃ تکاثر اور تین بار سورۃ اخلاص پڑھیں ایسے پڑھنے والے پر موت کی سختی آسان ہوگی۔ عذابِ قبر اٹھ جائے گا اور اسے جنت میں چار ستون ملیں گے۔ 4۔ جو بندہ شبِ قدر میں نماز پڑھتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کو ایک ایک تکبیر کے بدلے میں جنت میں ایک ایسا سایہ دار درخت عطا فرمائے گا اگر چلنے والا سو سال تک اس کے سائے میں چلے تو اس درخت کا سایہ طے نہ کر سکے گا اور ہر رکعت کے بدلے میں جنت میں موتیوں کا ایک مکان عطا فرمائے گا اور سلام پھیرنے کے بدلے جنتی چادروں میں ایک چادر عطا فرمائے گا۔ 5۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جو کوئی شب قدر میں سورۃ قدر سات بار پڑھتا ہے اللہ تعالیٰ اسے ہر بلا سے محفوظ فرما دیتا ہے اور ستر ہزار فرشتے اس کے لئے جنت کی دعا کرتے ہیں اور جو کوئی سال بھر میں جب کبھی جمعہ کے روز نمازِ جمعہ سے قبل تین مرتبہ سورۃ قدر پڑھتا ہے اللہ تعالیٰ اس روز کے تمام نماز پڑھنے والوں کی تعداد کے برابر نیکیاں لکھتا ہے۔ 6۔ منقول ہے جو شخص عید کے دن تین سو مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ پڑھے اور فوت شدہ مسلمانوں کی ارواح کو اس کا ایصال ثواب کرے تو ہر مسلمان کی قبر میں ایک ہزار انوار داخل ہوتے ہیں اور جب وہ پڑھنے والا خود مرے گا اللہ تعالیٰ اس کی قبر میں بھی ایک ہزار انوار داخل فرمائے گا۔ یہ ورد دونوں عیدین میں کیا جا سکتا ہے۔ (مکاشفۃ القلوب)۔

## ماہانہ روحانی محفل

**روحانی محفل مرکز روحانیت و امن میں اجتماعی نہیں ہوتی ہر فرد اپنے مقام پر رہتے ہوئے کرے**

اس ماہ کی روحانی محفل 11 جون بروز پیر صبح 8 بجے سے لیکر 9 بجکر 23 منٹ تک۔ 19 جون بروز منگل عصر تا مغرب۔ 30 جون بروز ہفتہ رات 9 تا 10 بجکر 17 منٹ تک۔ یَا مَجِیْدُ یَا مُؤَخِّرُ پڑھیں۔ پڑھیں۔ یہ ذکر، بھکاری بن کر، خلوص دل، درد دل، توجہ اور اس یقین کے ساتھ کہ میرا رب میری فریاد سن رہا ہے اور سو فی صد قبول کر رہا ہے۔ پانی کا گلاس سامنے رکھیں اور اس تصور کیساتھ پڑھیں کہ آسمان سے ہلکی پیلی روشنی آپکے دل پر ہلکی بارش کی طرح برس رہی ہے اور دل کو سکون چین نصیب ہو رہا ہے اور مشکلات فوری حل ہو رہی ہیں۔ وقت پورا ہونے کے بعد دل و جان سے پوری امت، عالم اسلام اور غیر مسلموں کے ایمان کیلئے پوری دنیا میں امن کی دعا' اپنے لیے اور اپنے عزیز و اقارب کیلئے دعا کریں۔ پورے یقین کے ساتھ دعا کریں۔ ہر جائز دعا قبول کرنا اللہ تعالیٰ کے ذمے ہے۔ دعا کے بعد پانی پر تین بار دم کر کے پانی خود پئیں۔ گھر والوں کو بھی پلا سکتے ہیں۔ انشاءاللہ آپکی تمام جائز مرادیں ضرور پوری ہونگی۔

**ہر محفل کے بعد 11 روپے صدقہ ضرور کریں**

(نوٹ:) 1۔ روحانی محفل کے درمیان اگر نماز کا وقت آجائے تو پہلے نماز ادا کی جائے اور بقیہ وقت نماز کے بعد پورا کیا جائے۔ اگر اسی وقت یہ وظیفہ روزانہ کرلیں تو اجازت ہے مستقل بھی کرنا چاہیں تو معمول بنا سکتے ہیں۔ ہر مہینے کا ورد مختلف ہوتا ہے اور خاص وقت کے تعین کے ساتھ ہوتا ہے۔ بے شمار لوگوں کی مرادیں پوری ہوئیں۔ ناممکن، ممکن ہوئیں۔ پھر لوگوں نے اپنی مرادیں پوری ہونے پر خطوط لکھے آپ بھی مراد پوری ہونے پر خط ضرور لکھیں۔ (ایڈیٹر: حکیم محمد طارق محمود عفا اللہ عنہ)

## ٹینشن ڈیپریشن کا آزمودہ علاج

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں کچھ عرصہ سے عجب مرض میں مبتلا ہو گیا تھا' بیوی سے لڑائی جھگڑا' بچوں کو مارنا پیٹنا میرا معمول تھا' دوران کاروبار بھی گاہکوں سے بدتمیزی' مجھے ذرا سی کوئی بات کرتا اور میں مرنے مارنے پر تیار ہو جاتا' جب غصہ ٹھنڈا ہوتا تو سوچتا میں پہلے تو ایسا نہ تھا' ایک دوست سے بات کی' اس نے مجھے ایک دماغی اسپیشلسٹ ڈاکٹر کے پاس بھیجا' اس کے پاس گیا' میری بات تفصیل سے سننے کے بعد مجھے کہا کہ آپ کو ڈیپریشن ہے' آپ یہ میڈیسن استعمال کریں اور ساتھ کچھ ہدایات بھی بتائیں۔ میں نے کچھ عرصہ ڈاکٹر صاحب کی بتائی گئی ترکیب پر اپنا علاج کروایا مگر فائدہ صرف وقتی ہوتا' میرے رویہ کی وجہ سے میرا پورا خاندان ذہنی اذیت میں مبتلا تھا۔ (باقی صفحہ نمبر 43 پر)

دل کی دھڑکن کو معمول پر لانا: دوتولے خشک دھنیا کوٹ کر کرات ایک پاؤ پانی ڈال کر کورے مٹی کے برتن میں بھگو کر رکھئے صبح چھان کر پینے سے دل کی دھڑکن اپنے صحیح معمول پر آجاتی ہے۔



# اولیاءِ بصرہ کے پرتاثیر وظائف

اگر کسی کی آمدنی قلیل ہو اور رزق میں تنگی ہو تو اس کیلئے ہر نماز کے بعد باوضو ایک تسبیح (یعنی ایک سو بار) درج ذیل آیت پڑھے اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ بار لازمی پڑھیں۔ لَا تُدۡرِكُهُ الۡاَبۡصَارُ وَهُوَ يُدۡرِكُ الۡاَبۡصَارَ وَهُوَ اللَّطِيۡفُ الۡخَبِيۡرُ

**پھوڑے پھنسی کیلئے:** اگر کسی کو پھوڑے پھنسی نکل آئے ہوں تو اس کیلئے باوضو آیت ذیل اکتالیس بار پڑھ کر ملتانی مٹی یا مکھن پر دم کرکے پھوڑے پھنسی پر لگائے تو ان شاء اللہ صحت یاب ہوگا۔ سَلٰمٌ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِيۡمٍ (یٰسین)

**ناجائز دوستی:** اگر دو اشخاص میں ناجائز دوستی ہو یا لڑکا غیر اختیاری طور پر کسی میں دلچسپی لینے لگا ہو تو ان میں تفریق پیدا کرنے کیلئے دونوں کے پاؤں کی مٹی لے کر اس پر مندرجہ ذیل آیت تین بار پڑھ کر دم کرے اور اس مٹی کے چالیس حصہ کرے، مٹی کے ہر حصہ کو روزانہ تنور کی جلتی تیز آگ میں ڈال دے ان شاء اللہ تعالیٰ جلد جدائی پیدا ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے: وَاَلۡقَيۡنَا بَيۡنَهُمُ الۡعَدَاوَةَ وَالۡبَغۡضَآءَ اِلٰى يَوۡمِ الۡقِيٰمَةِ (المائدہ 64) (نوٹ: یہ عمل صرف جائز کیلئے ہے ناجائز کرنے والا خود ذمہ دار ہوگا)

**رزق کی تنگی دور کرنے کیلئے:** اگر کسی کی آمدنی قلیل ہو اور رزق میں تنگی ہو تو اس کیلئے ہر نماز کے بعد باوضو ایک تسبیح (یعنی ایک سو بار) درج ذیل آیت پڑھے، اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ بار لازمی پڑھیں۔ لَا تُدۡرِكُهُ الۡاَبۡصَارُ وَهُوَ يُدۡرِكُ الۡاَبۡصَارَ وَهُوَ اللَّطِيۡفُ الۡخَبِيۡرُ ﴿الانعام ۱۰۳﴾ اس کے بعد 1 سو بار یہ آیت پڑھے اَللّٰهُ لَطِيۡفٌۢ بِعِبَادِهٖ يَرۡزُقُ مَنۡ يَّشَآءُ ۚ وَهُوَ الۡقَوِىُّ الۡعَزِيۡزُ ﴿الشوریٰ ۱۹﴾

**بھوک پیاس پر قابو پانے کیلئے:** اگر کوئی شخص ایسی جگہ ہو جہاں کھانے پینے کی کمی ہو اور وہ بھوک اور پیاس سے بالکل نڈھال ہو رہا ہو تو ایسی صورت میں بھوک پیاس پر قابو پانے کیلئے سورۂ قریش باوضو ایک بار بعد نماز فجر پڑھے اور ایک بار بعد نماز مغرب باوضو پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بھوک پیاس کی شدت محسوس نہ ہوگی۔

**درد کمر کیلئے روحانی ٹوٹکہ:** اگر کسی کے کمر میں درد ہوتا ہو تو اس کیلئے سوا کلو تل لے کر ان کو دھو کر صاف کرلیں۔ لکڑی کے کولہو میں ان کا تیل نکلوائے اور اس تیل پر باوضو اول گیارہ بار درود شریف پڑھے پھر ایک بار سورۂ طارق پڑھے اور آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اس تیل پر دم کرے اور اس کی کمر میں مالش کرتا رہے ان شاء اللہ کمر کا درد دور ہوگا۔

**پیشاب کی زیادتی:** اگر کسی کو پیشاب کثرت سے آتا ہو تو اس میں اعتدال پیدا کرنے کیلئے مندرجہ ذیل آیت باوضو دو الگ الگ کاغذ پر لکھے۔ ایک کاغذ کو لپیٹ کر موم جامہ کرکے گلے میں ڈال لے اور دوسرا کاغذ پانی میں گھول کر تھوڑا تھوڑا پانی پیتا رہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ پیشاب کی کثرت سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے: يٰۤاَرۡضُ ابۡلَعِىۡ مَآءَكِ وَيٰسَمَآءُ اَقۡلِعِىۡ وَغِيۡضَ الۡمَآءُ وَقُضِىَ الۡاَمۡرُ (ھود 44)

**برائے سوکھا:** اس مرض میں بچہ گھلتا چلا جاتا ہے اس کا گوشت گھل جاتا ہے اور جسم پر صرف چمڑا اور ہڈیاں رہ جاتی ہیں اور آخر کار بچہ مرجاتا ہے۔ اس کا علاج بڑی توجہ کا مستحق ہے۔ ایک سیر تل خرید کر انہیں صاف کریں اور انہیں پانی سے دھو کر سکھا دیں۔ سوکھنے کے بعد اس کا تیل لکڑی کے کولہو میں اپنے سامنے نکلوائیں (کہیں نکالنے والا دوسرا تیل یا دوسری چیز نہ ملادے) جب تیل نکل جائے تو اس کو پلاسٹک کی بوتل میں کرکے باوضو تین بار اول وآخر درود شریف پڑھیں۔ اس کے بعد سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ شریف تین بار آیۃ الکرسی 3 بار۔ سورۂ والصافات شروع سے لازب تک 3 بار۔ سورۂ جن شروع سے شططا تک تین بار۔ سورۂ کافرون تین بار، سورۂ اخلاص تین بار، سورۂ فلق تین بار، سورۂ ناس تین بار، آخر میں درود شریف تین بار پڑھ کر تیل پر دم کریں۔ بچے کے سر کے بال منڈوائیں اور یہ تیل چالیس دن بلاناغہ مسلسل بچہ کے پورے جسم پر مالش کریں (ہلکے ہلکے مالش کریں) اس کے تھوڑی دیر بعد بچہ کو نہلا دیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بچہ صحت یاب ہوگا اور لمبی عمر پائے گا۔

**پیشاب کی بندش کیلئے:** اگر کسی کا پیشاب بند ہوگیا ہو تو اس بند کو کھولنے کیلئے مندرجہ ذیل آیت باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈال دے ان شاء اللہ پیشاب جاری ہوجائے گا۔ وَاِذِ اسۡتَسۡقٰى مُوۡسٰى لِقَوۡمِهٖ فَقُلۡنَا اضۡرِبْ بِّعَصَاكَ الۡحَجَرَ ؕ فَانۡفَجَرَتۡ مِنۡهُ اثۡنَتَا عَشۡرَةَ عَيۡنًا ؕ قَدۡ عَلِمَ كُلُّ اُنَاسٍ مَّشۡرَبَهُمۡ ؕ كُلُوۡا وَاشۡرَبُوۡا مِنۡ رِّزۡقِ اللّٰهِ وَلَا تَعۡثَوۡا فِى الۡاَرۡضِ مُفۡسِدِيۡنَ ﴿البقرہ ۶۰﴾

**ہر قسم کے درد کیلئے:** ہر قسم کے درد کیلئے جسم کے کسی حصے میں بھی ہو مندرجہ ذیل آیت باوضو کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈال دیں ان شاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کا درد دور ہوگا۔ وَبِالۡحَـقِّ اَنۡزَلۡنٰهُ وَبِالۡحَـقِّ نَزَلَ ؕ وَمَاۤ اَرۡسَلۡنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيۡرًا ﴿بنی اسرائیل ۱۰۵﴾۔ نیز اسی آیت کو بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ کے ساتھ تین مرتبہ پڑھ کر درد کی جگہ دم کریں (پھونک ماریں) یا مریض کے دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیوں پر دم کریں، مریض اپنے تمام بدن پر اور درد کی جگہ پھیر لے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس سے بھی فائدہ ہوگا۔ بیمار پر بھی یہ پڑھ کر دم کردے تو شفاء ہوگی۔

**پرانا بخار:** اگر کسی کو کافی عرصہ سے بخار آرہا ہو اور بخار نہ جاتا ہو تو اس کیلئے اتوار کے دن سات تار پاک دھاگے کے لے اور الحمد شریف مکمل، سورۂ اخلاص مکمل، سورۂ فلق مکمل، سورۂ ناس مکمل باوضو پڑھ کر ان سات دھاگے کے تاروں کو ملا کر ایک گرہ دے کر اس گرہ پر دم کرے اسی طرح دوسری بار پڑھ کر دوسری گرہ دے اور اس پر دم کرے اسی طرح سات بار پڑھے اور سات گرہ دے کر اس گنڈے کو مریض کے گلے میں ڈال دے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ پرانا بخار ضرور ختم ہوگا اور مریض صحت یاب ہوگا۔

**قید سے رہائی:** اگر ناگہانی آفت سے یا بلاوجہ کوئی شخص قید ہوگیا ہو تو اس کی رہائی کیلئے بعد نماز عشاء باوضو اول تین بار درود شریف پڑھیں، اس کے بعد تین سو تیرہ بار درود شریف پڑھیں اس کے بعد تین سو تیرہ بار یہ دعا پڑھیں، آخر میں تین بار درود پڑھ کر رہائی کی دعا مانگیں قیدی خود پڑھے یا کوئی دوسرا شخص پڑھ لے ان شاء اللہ تعالیٰ رہائی مل جائے گی۔ وہ دعا یہ ہے: يَا غِيَاثِىۡ عِنۡدَ كُلِّ كُرۡبَةٍ وَّ مُجِيۡبِىۡ عِنۡدَ كُلِّ دَعۡوَةٍ وَّ مُوۡنِسِىۡ عِنۡدَ كُلِّ وَحۡشَةٍ وَّمَعَاذِىۡ عِنۡدَ كُلِّ شِدَّةٍ وَّرَجَائِىۡ حِيۡنَ تَنۡقَطِعُ حِيۡلَتِىۡ۔

## نہ، نہ کہنے والے کی نہ ہاں میں بدلوائیے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم تمام خاندان اور اہل محلہ عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتے ہیں۔ ایک روحانی ٹوٹکہ عبقری قارئین کی خدمت میں پیش ہے: اگر کسی سے اپنی بات منوانی ہو یا اپنے حق میں بات کروانی ہو یا کسی حاکم یا افسر سے ڈر یا خوف آتا ہو تو کوئی سا بھی درود شریف اول آخر پڑھیے اور صرف تین مرتبہ سورۂ رحمٰن کی یہ آیت فَبِاَىِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿رحمٰن ۱۳﴾ پڑھیے اور پھر کمال دیکھئے کہ نہ، نہ کرنے والے کی نہ ہاں میں بدل جائے گی مگر یہ پڑھنے کے بعد اور کسی سے بات نہیں کرنی چاہیے بس اسی سے بات کرنی ہے جس سے اپنی بات منوانی ہے۔ نوٹ: بات جائز ہونا جائز کرنے والا نقصان کا خود ذمہ دار ہوگا۔ (انیسہ خاتون، کراچی)

**غربت سے نجات:** جو شخص ہر نماز کے بعد 111 بار اسم مبارک یَابَاسِطُ کو پڑھے تو اسے اللہ تعالیٰ غربت سے نجات عطا فرمائے گا۔

# آم کھاتے جائیے اور فوائد پڑھتے جائیے

عبدالرحمٰن، رحیم یار خان

آم دل اور کینسر کے امراض کے خلاف انسانی جسم میں مضبوط قوتِ مدافعت پیدا کرنے کا ذریعہ ہے۔ یہی وجہ ہے کہ یہ اللہ تعالیٰ کا انسان کے لئے ایک انمول تحفہ ہے۔ آم کھانے کا سب سے اچھا وقت کھانا کھانے کے بعد ہے۔ سہ پہر کو بطور کھانا کھایا جائے۔

آج کل آموں کا موسم ہے، بازاروں میں، پھلوں کی مارکیٹوں میں اور بس سٹاپس پر کھڑے ٹھیلوں پر آم ہی آم نظر آرہے ہیں۔ برصغیر پاک وہند میں آم شاید واحد پھل ہے جو اس قدر اہتمام اور اجتماعی انداز میں کھایا جاتا ہے۔ **گٹھلیوں کے دام:** آم کے پتے، چھال، گوند، پھل اور گٹھلیاں سب بطور دوا استعمال کئے جاتے ہیں۔ نرم خشک پتوں کا سفوف اسہال اور ذیابیطس میں دیا جاتا ہے۔ نرم تازہ پتوں کا جو شاندہ، ارنڈی کے درخت کی چھال اور سیاہ زیرے کے سفوف کے ساتھ کھانسی دمے اور امراض سینہ کے لئے مفید ہوتا ہے۔ پتوں کی دھونی سے امراضِ حلق اور ہچکی کو فائدہ ہوتا ہے۔ جلائے ہوئے پتوں کی راکھ جلی ہوئی جلد پر لگائی جاتی ہے۔ پتوں اور چھال کے غرارے سے امراضِ دہن، گلے کی خراش، دانت کے درد وغیرہ کو فائدہ ہوتا ہے۔ آم کی چھال قابض ہوتی ہے اور اندرونی جھلیوں پر نمایاں مقوی اثر کرتی ہے، اس لئے یہ سیلان الرحم آنتوں اور رحم کی ریزش، پیچش، خونی بواسیر اور اسہال وغیرہ کے لئے بہترین دوا سمجھی جاتی ہے۔ ان امراض میں چھال کا سفوف یا تازہ چھال کا رس نکال کر اسے انڈے کی سفیدی یا گوند کے ساتھ دیا جاتا ہے۔ آم، جامن اور انجیر کے درختوں کی چھال کو پانی میں بھگو کر چھان کر پینے سے اندرونی اعضا سے خون کے رساؤ کو فائدہ ہوتا ہے۔ چھال کا رس، چونے کے پانی کے ساتھ سوزاک میں ایک تیر بہدف دوا سمجھی جاتی ہے۔ تازہ چھال کے رس کو دافع آتشک سمجھا جاتا ہے اور اسے پیچش اور اسہال، خارش اور دوسرے جلدی امراض میں بھی دیا جاتا ہے۔ امراض حلق اور خناق میں چھال کا گاڑھا سیال متاثرہ حصے پر لگایا جاتا ہے اور اس کے غرارے بھی کئے جاتے ہیں۔ چھال کا جوشاندہ غرارے کے لئے اور سیلان الرحم اور نزلے میں دوا کے طور پر استعمال کرتے ہیں۔

چھال سے نکلا ہوا گوند پھٹے ہوئے تلوؤں پر لگایا جاتا ہے۔ تیل اور عرق لیموں کے ساتھ بنایا ہوا مرہم خارش اور دوسرے امراض جلد میں استعمال کیا جاتا ہے۔ آم کے خشک پھول قابض ہوتے ہیں۔ ان کا سفوف یا جوشاندہ اسہال، پرانی پیچش، ورم مثانہ اور جریان میں مفید ہوتا ہے۔ ان کی دھونی سے مچھر دور ہو جاتے ہیں۔ آم کا کچا پھل (کیری) ترش اور مسہل ہونے کے علاوہ اسکروی کو دور کرتا ہے۔ اس کے گودے کو خشک کر کے امچور بنایا جاتا ہے جس میں سائٹرک ایسڈ موجود ہوتا ہے۔ اس لئے یہ بھی مرض اسکروی کے لئے مفید ہوتا ہے بلکہ آب لیموں سے زیادہ کارگر ثابت ہوتا ہے۔ کیری کے چھلکے کو گھی میں تل کر شکر ملا کر کھانے سے حیض کی شدت کو کم کرتا ہے۔ یہ چھلکا قابض اور مقوی ہوتا ہے۔ اس کا سفوف شہد اور دودھ کے ساتھ خونی پیچش میں دیا جاتا ہے۔ کیری کا مربہ بھی بہت لذیذ اور مقوی ہوتا ہے۔ آم کی گٹھلی کی گری قابض ہوتی ہے۔ چونکہ اس میں بہ کثرت گیلک ایسڈ ہوتا ہے، اس لئے پرانی پیچش، اسہال، بواسیر، سیلان الرحم وغیرہ میں بہت مفید ہوتی ہے۔ آنتوں کے گول کیڑوں (کیچوؤں) کو مارنے کے لئے یہ بہت کارگر ہوتی ہے، (مقدار خوراک 20 تا 30 گرین سفوف، شہد کے ساتھ) بالغوں میں اسہال روکنے کے لئے اسے سونٹھ اور بیلگری کے ساتھ جوش دے کر یا سفوف کی شکل میں دیا جاتا ہے۔ حاملہ عورتوں میں اسہال کے علاج کے لئے اسے تل کر دیا جاتا ہے۔ پیچش میں آنوؤں کو روکنے کے لئے گری کا سفوف دہی کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے۔ نکسیر بند کرنے کے لئے گری کا رس ناک میں ٹپکایا جاتا ہے۔

آم دل اور کینسر کے امراض کے خلاف انسانی جسم میں مضبوط قوتِ مدافعت پیدا کرنے کا ذریعہ ہے۔ یہی وجہ ہے کہ یہ اللہ تعالیٰ کا انسان کے لئے ایک انمول تحفہ ہے۔ آم کھانے کا سب سے اچھا وقت کھانا کھانے کے بعد ہے۔ سہ پہر کو بطور کھانا کھایا جائے۔ صبح کو نہار منہ مناسب وقت نہیں ہے۔ آم کھانے سے پہلے آموں کو ٹھنڈا کرلیں۔ آم تخمی ہو تو ان کے کھانے کا بہترین طریقہ، ان کا رس چوسنا ہے۔ پانی میں ڈال کر ٹھنڈا کر لیا جائے۔ اس کے بعد ہاتھوں سے دبا دبا کر پلپلا کر لیا جائے۔ ہر روز دوپہر کے کھانے کے بعد چند میٹھے آم کھا کر اوپر سے دودھ پی لیں۔ چند دنوں میں ہی بدن قوی ہو جائے گا۔ روزانہ خوب پکے ہوئے میٹھے آم چوسیں اور اوپر سے دودھ پی لیں۔ جسم مضبوط ہوگا اور طاقت بڑھے گی۔ دودھ کو بھی آم کی اصلاح خیال کیا جاتا ہے۔ اس لئے آم کھانے کے بعد دودھ کی کچی لسی پینی چاہیے۔

اس ماہ کا نورانی مراقبہ

# مراقبے سے علاج

**مراقبے کے جب کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سوفیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کر دے گا۔**

Meditation یعنی مراقبہ جہاں ازل سے روحانیت کی ترقی اور مشکلات کے حل کا علاج رہا ہے وہاں جدید سائنس نے اسے امراض کا یقینی علاج بھی قرار دیا ہے۔ ہزاروں تجربات کے بعد عبقری کے قارئین کے لئے مراقبے سے علاج پیش خدمت ہے۔ سوتے وقت اگر باوضو اور پاک سوئیں تو سب سے بہتر ورنہ کسی بھی حالت میں صرف 10 منٹ بستر پر بیٹھ کر بلاتعداد یَامَالِكَ یَارَشِیْدُ پڑھیں۔ اول وآخر 3 بار درود شریف پڑھیں پھر لیٹ جائیں۔ جس مرض کا خاتمہ یا الجھن کا حل چاہتے ہوں اس کو ذہن میں رکھ کر یہ تصور کریں کہ ''آسمان سے سنہرے رنگ کی روشنی میرے سر سے سارے جسم میں داخل ہو کر اس مرض کو ختم یا الجھن کو حل کر رہی ہے اور اس وظیفے کی برکت سے میں سو فیصد اس پریشانی سے نکل گیا/گئی ہوں'' یہاں تک کہ اس تصور کو دہراتے دہراتے نیند آجائے۔ شروع میں تصور بناتے ہوئے آپ کو مشکل ہوگی لیکن بعد میں آپ پر جب اس کے کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سوفیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کر دیگا۔ مراقبے کے بعد اپنی کیفیات فوائد اور انوکھے تجربات ہمیں لکھنا نہ بھولیں۔

## مراقبہ کیا مہرے اپنی اصل جگہ واپس آگئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کی عمر اور علم میں برکت عطا فرمائے اور آپ قیامت تک آنے والے لوگوں کی اصلاح کا ذریعہ بنیں۔ آمین! میں بتانا چاہتی ہوں کہ عرصہ چار سال سے میں گردن، پٹھوں کے درد اور کمر کے درد میں مبتلا تھی ہر طرح سے علاج، ٹیکے، دم درود کروالیا تھا لیکن کوئی فرق نہیں پڑتا تھا میں پہلے بھی کبھی کبھی عبقری شمارہ میں ہر ماہ آنے والا مراقبہ اور ماہانہ روحانی محفل کرتی تھی لیکن مستقل نہ کرسکی۔ لیکن اگست کے شمارہ میں آنے والے مراقبہ اور روحانی محفل نے تو میری زندگی ہی بدل دی۔ جب میں پہلے دن مراقبہ کرنے لگی تو میں باادب ہو کر بیٹھ گئی میرا چہرہ کعبہ کی طرف خود بخود ہو گیا اور میری گردن کبھی دائیں اور کبھی بائیں اور کبھی میں خود بخود سجدہ کی حالت میں جانے لگی اور ایسا محسوس ہونے لگا جیسے کوئی میرے ساتھ یہ سب کچھ کروا رہا ہے پھر میری یہ حالت ہر نماز کے بعد ہونے لگی پورے آدھ گھنٹے تک۔ پھر مراقبہ میں موتی مسجد میں موجود بابا جی مجھ سے باتیں کرنے لگے۔ آج ایک مہینہ ہونے والا ہے۔ میری یہی کیفیت ہوتی ہے اور اب میری تمام تکالیف ختم ہوگئی ہیں، میرے سارے مہرے اپنی جگہ پر آگئے ہیں اور روحانی محفل کا تو میں آپ کیا کمال بتاؤں کمال ہے۔ (علیمہ طاہر، گوجرانوالہ)

# جسمانی بیماریوں کا شافی علاج

## طبی مشورے

**توجہ طلب امور کے لئے پتہ لکھا ہوا جوابی لفافہ ہمراہ ارسال کریں اور اس پر مکمل پتہ واضح ہو۔ جوابی لفافہ نہ ڈالنے کی صورت میں جواب ارسال نہیں کیا جائیگا۔ لکھتے ہوئے اضافی گوند یا ٹیپ نہ لگائیں سٹیپلر ز پن استعمال نہ کریں۔ راز داری کا خیال رکھا جائے گا۔ صفحے کے ایک طرف لکھیں۔ نام اور شہر کا نام یا مکمل پتہ اور اپنا موبائل فون نمبر خط کے آخر میں ضرور تحریر کریں۔**

**کانوں میں خارش:** میری عمر اٹھارہ سال ہے' میرا مسئلہ یہ ہے کہ دونوں کانوں میں خارش ہوتی ہے' کبھی کبھی سیٹی کی آواز گونجتی ہے' آواز سنتا ہوں مگر اگر کوئی ہلکی آواز میں بولے تو نہیں سن سکتا' ڈاکٹر سے چیک اپ کروایا انہوں نے دوائی دی اور بتایا کہ آپ کے دونوں کانوں کے پردے ٹھیک ہیں مگر ڈاکٹر کی دوا نے اثر نہیں کیا' اور یہ بھی مسئلہ ہے کہ ناک کی ایک نس میں سانس آتا ہے اور دوسری میں نہیں آتا' کبھی پہلی نس میں سانس آتا ہے دوسری میں نہیں آتا' میرے یہ دونوں مسائل حل کرنے کیلئے مجھے کوئی نسخہ بتائیے۔ (ل۔ب ہالانی' نوشہرو فیروز)

مشورہ: آپ کان کے درد کیلئے ایک چھٹانک سرسوں کا تیل لے کر کسی شیشے کی بوتل میں ڈال کر اس میں ایک ٹکی کافور (انڈیا یا چائنہ کی) ڈال دیں اور اس بوتل کو دو سے تین دن دھوپ میں رکھیں۔ پھر یہ تیل کسی ڈراپر میں ڈال کر روزانہ دو سے تین قطرے صبح دوپہر اور رات سوتے وقت کان میں ڈال کر سوئیں۔ چند ہفتے یہ عمل مستقل مزاجی سے کریں ان شاء اللہ آپ کے کان مسئلہ مستقل طور پر حل ہوجائے گا۔ دوسرے مسئلہ کیلئے ایک ڈراپر میں خالص دیسی گھی ڈال کر نیم گرم کرکے رات سوتے وقت ایک قطرہ دائیں نتھنے میں اور ایک قطرہ بائیں نتھنے میں ڈال کر اوپر کھینچیں' چند ہفتے یہ عمل ضرور کریں اور کمال دیکھیں۔

**میری شادی ہونے والی ہے:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ کی ان گنت محنت اور خلوص کی وجہ سے عبقری کے ذریعے سے لوگوں کو شفاء یابی ہوتی ہے' محترم حکیم صاحب میرا مسئلہ تو بڑا گھمبیر ہے اور میں یہاں صرف اتنا لکھنا چاہوں گا کہ میری شادی ہونے والی ہے اور اعمال بد نے میرا کچھ نہ چھوڑا ہے۔ مجھے کوئی اچھا سا نسخہ یا دوائی بتادیں جس سے مجھے بھی جوانی کی بہاریں دوبارہ مل جائیں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو اور تمام کارکنان عبقری کو صحت و عافیت عطا فرمائے۔ (پوشیدہ' ہارون آباد)

مشورہ: سب سے پہلے تو آپ اپنے آپ کو آرام دیں اور اتنا پریشان نہ ہوں۔ آپ مستقل مزاجی سے علاج کرائیں ٹھیک ہوجائیں گے۔ درج ذیل نسخہ استعمال کریں۔ نسخہ ھوالشافی: مغز املی کلاں' ستاور' بیج بند سرخ' تالمکھانہ' اندر جو شیریں' بدھارا' تخم لاجونتی' اسگندھ' بہمن سفید' مصری ان تمام دس چیزوں کو ہم وزن لے کر پیس کر کسی جار میں محفوظ رکھیں۔ اس دوا کا ایک چمچ چائے والا صبح و شام پانی سے کھالیا کریں۔ صبح دس بجے اور رات کو معجون مراد ایک چمچ چائے والا اور قوتی دو گولی دودھ سے کھالیا کریں۔ خوش رہنے کی کوشش کریں۔ صبح کی سیر ضرور کریں' جسم خاص طور پر ٹانگوں کی روغن زیتون سے مالش کیا کریں۔

**میری اکلوتی بہن کے گھمبیر مسائل:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری بہن ایم سی ایس کی طالبہ ہے' میٹرک سے لے کر اب تک جسم میں سوکھا پن اور کمزوری سے جان نہیں چھوٹی' ہماری اکلوتی بہن ہے' پیٹ میں درد رہتا ہے' خوراک جی بھر کر نہیں کھاسکتی' ہم نے اس کی شادی بھی کرنی ہے' ہمیں نہیں معلوم اسے کون سا مرض لاحق ہے' بعض اوقات تو کہتی ہے کہ میرا کیا بنے گا' اپنے آپ کو فضول اور بے کار سمجھتی ہے' عورتوں کے مرض کی تشخیص آپ بہتر جانتے ہیں۔ ہمیں کوئی نسخہ بتائیے تاکہ ہم اپنی پیاری اور لاڈلی بہن کو استعمال کرواسکیں۔ (محمد مظہر' گجرات)

مشورہ: آپ اپنی بہن کو درج ذیل نسخہ تیار کروا کر چند ہفتے استعمال کروائیں۔ ھوالشافی: گل سپاری' گل پستہ' گوند ڈھاک تینوں دوائیں چار چار تولہ اندر جو شیریں' اسگندھ ناگوری دو تولہ' کشتہ قلعی بھنگ والا اصلی صحیح بنا ہوا کشتہ مرجان اصلی عمدہ بنا ہوا ہر ایک تین ماشہ کشتہ عقیق عمدہ اصلی ڈیڑھ ماشہ' چینی آٹھ تولہ کوٹ چھان کر باریک پاؤڈر بنالیں، یہ پاؤڈر پانچ سو ملی گرام والے کیپسولوں میں بھرلیں۔ ایک ایک کیپسول دن میں تین بار پانی سے کھائیں۔ اس کے ساتھ عبقری دواخانہ کی ہاضم خاص استعمال کریں' غذا اچھی رکھیں۔

**یورک ایسڈ کا شاخسانہ:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! یورک ایسڈ کی وجہ سے پاؤں سے چمڑا اتر رہا ہے اور بہت خارش بھی ہورہی ہے' براہ مہربانی کوئی حل تجویز فرمائیں۔ اللہ پاک آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے۔ اس کے علاوہ میں دل کی سوزش' سانس کی تکلیف سے دوچار ہوں' کچھ کھا پی سکتا ہوں اور نہ ہی سوسکتا ہوں' مہربانی فرما کر کوئی حل بتائیں۔ (پ، لاہور)

مشورہ: آپ درج نسخہ بنا کر استعمال کریں۔ ھوالشافی: دیسی اجوائن تین گرام' پودینہ دیسی خشک' برگ سداب' تیزپات ایک ایک گرام ایک کپ پانی میں پکا کر چائے کی چھلنی سے چھان کر غذا کے بعد دن میں دو بار پئیں۔ برگ سداب اگر نہ ملے تو باقی دوائیں بھی کافی ہیں۔ قبض کیلئے سناء مکی گرائنڈر میں باریک کرکے ایک چٹکی مگر حسب ضرورت سوتے وقت کھاسکتی ہیں۔ ان شاء اللہ فائدہ ہوگا

**میری الجھن فالتو بال:** محترم حکیم صاحب السلام علیکم! میری عمر 21 سال ہے اور میرا مسئلہ فالتو بالوں کا ہے جو کہ میرے لیے پریشانی کا باعث بنے ہوئے ہیں' میرے چہرے پر اور ٹھوڑی پر بال ہیں جو کہ دن بدن موٹے ہوتے جارہے ہیں' دیکھنے والے جب کہتے ہیں کہ آپ کی ڈاڑھی نکل آئی ہے تو مجھے بہت شرمندگی ہوتی ہے' براہ مہربانی کرکے ان کا حل بتادے' آپ کا احسان ہوگا جو کہ زندگی بھر یاد رہے گا' میں بہت پریشان رہتی ہوں' غیر شادی شدہ ہوں' مجھے کچھ ضرور بتائیے' مجھے اس طرح لگتا ہے کہ میرا یہ مسئلہ حل ہوگیا تو سارے مسائل حل ہوجائیں گے۔ (ث، میاں چنوں)

مشورہ: میں آپ کیلئے دیسی فیشل کا ایک طریقہ لکھ رہا ہوں' یقیناً کچھ عرصہ استعمال سے آپ کا مسئلہ حل ہوجائے گا۔

ھوالشافی: (1) سب سے پہلے چہرے اور ہاتھوں پر بیس منٹ تک لیموں کے عرق کا مساج کیجئے۔ لیکن آنکھوں پر لیموں یا فیشل کی کوئی چیز نہیں لگانی (2) اس کے بعد چہرے پر بیس منٹ تک بالائی کا مساج کریں (3) پھر بیس منٹ تک بھاپ لیں (4) بھاپ لینے کے بعد روئی سے آہستہ آہستہ ناک کی جلد صاف کریں (5) بعد میں مالٹے کے چھلکے کے اندر والے حصے سے اپنا چہرہ اچھی طرح رگڑیں۔ اگر جلن ہورہی ہے تو اس کا مطلب ہے کہ مندرجہ بالا مراحل طے کرنے کے بعد صحیح نتائج برآمد ہورہے ہیں۔ ورنہ پھر آپ نے مساج کرنے میں کام چوری دکھائی ہے۔ بہر حال بیس منٹ تک چھلکے سے اچھی طرح مساج کرنا ہے۔ (6) اس کے بعد ایک انڈے کی سفیدی، شہد ایک چمچ اور دودھ دو چمچ اچھی طرح ملا کر چہرے پر یہ آمیزہ لگائیں۔ یہ ماسک آدھ گھنٹے تک لگا رہنا ضروری ہے۔ (7) جب آمیزہ خشک ہوجائے تو نیم گرم دودھ میں روئی ڈبو کر اس کی مدد سے اوپر سے نیچے کی جانب یہ ماسک اتار لیں۔ (8) اس کے بعد نیم گرم پانی سے منہ دھولیں۔ یہ یاد رکھیں کہ مساج ہمیشہ شہادت کی انگلی کی مدد سے نیچے سے اوپر کی جانب کرنا چاہیے۔ اور یہ بھی یاد رکھیں بال ایک دم کبھی ختم نہیں ہوتے۔ اگر آپ مہینے میں چار دفعہ فیشل کرتے ہوئے روزانہ وٹی لگائیں اور مسلسل بیسن سے منہ دھوئیں، تو تین ماہ تک آپ کے 75٪ بال ختم ہوسکتے ہیں۔ اگر آپ بال ختم کرنا چاہتی ہیں تو آج ہی سے عمل شروع کریں تاکہ آپ احساس کمتری سے چھٹکارا پاسکیں۔

**دھنیا‘ پیاس اور قے:** دھنیا معدے کا صفرا دور کرتا ہے پیاس کو روکتا اور قے کو ختم کرتا ہے‘ مقوی معدہ ہے دل و دماغ کو ٹھنڈک اور طاقت دیتا ہے‘ بطور سلاد چٹنی اور سالن میں ڈال کر استعمال کریں۔

کالے جادو سے تڑپتے سلگتے آنسو لکھے خط اور شافی علاج

# روحانی بیماریوں کا روحانی علاج

براہ کرم لفافے میں کسی قسم کی نقدی نہ بھیجیں۔ توجہ طلب امور کیلئے پتہ لکھا ہوا جوابی لفافہ ہمراہ ارسال کریں۔ مختصر اور صفحے کے ایک طرف لکھیں۔ خطوط لکھتے ہوئے اضافی گوند‘ ٹیپ یا سٹیپلر زپن کا استعمال نہ کریں کیونکہ خط کھولتے ہوئے پھٹ جاتا ہے۔ رازداری کا خیال رکھا جائے گا۔ اپنا نام‘ شہر کا نام اور مکمل پتہ واضح کرکے جوابی خط پر ضرور لکھیں۔ ایڈریس نامکمل ہونے کی وجہ سے جواب نہیں دیا جائیگا۔

**اولاد کی نعمت سے محروم:** محترم شیخ الوظائف السلام علیکم! میری عمر 31 سال ہے‘ میں ایک گھریلو خاتون ہوں‘ شادی کو آٹھ سال ہوچکے ہیں مگر اولاد کی نعمت سے محروم ہوں‘ اس کے علاوہ میرا اصل مسئلہ یہ ہے کہ میرا جسم تو کافی صحت مند ہے لیکن جسم کے لحاظ سے میرا چہرہ بہت پتلا اور بے رونق ہے‘ بہت علاج کروائے جسم تو موٹا ہوجاتا ہے مگر چہرے پر گوشت کم ہے‘ میں چاہتی ہوں کہ میرا چہرہ میرے جسم کی مطابقت سے ہو اور چہرہ صاف اور شفاف بھی ہوجائے‘ میں ساتھ دائمی قبض کی مریضہ بھی ہوں۔ براہ مہربانی میرا روحانی و جسمانی علاج تجویز فرمائیں۔ (ف‘ منڈی بہاؤالدین)

جواب: میرے پاس بے اولاد جوڑوں کیلئے ایک روحانی عمل ہے جو کہ متعدد بار کا آزمودہ ہے میری طرف سے قارئین عبقری کو ہدیہ ہے۔ وظیفہ پڑھیں۔ اللہ سے مانگیں‘ اور اولاد پائیں۔ روزانہ صبح و شام 11 مرتبہ سورہ الصفت کی آیت نمبر 76 پڑھیں‘ بعد نماز فجر 133 مرتبہ سورۂ شوریٰ کی آیت 49 پڑھیں‘ سورۂ السجدہ کی آیت 7 سے 9 اور سورۂ کوثر تسمیہ کے ساتھ 101 مرتبہ پڑھیں۔ یہ وظیفہ کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے جاری رکھیں۔ یہ وظیفہ ماہنامہ عبقری میں ایک قاریہ نے بھیجا تھا‘ متعدد بار کا آزمودہ ہے‘ یقین‘ اعتماد کے ساتھ چند ہفتے‘ چند مہینے ضرور کریں۔

**بیوہ کی کانپتے ہاتھوں سے لکھی روداد:** شیخ الوظائف السلام علیکم! میں عرصہ دراز سے بہت پریشان ہوں‘ میری شادی کو تقریباً 27 سال ہوئے ہیں‘ شوہر ویسے تو بہت اچھے تھے مگر شراب وغیرہ پیتے تھے اور گھر کے کاموں میں زیادہ توجہ نہیں دیتے تھے اب چھ سال ہوئے ہیں فوت ہوگئے‘ بچے تب چھوٹے تھے اب بڑے ہوگئے ہیں‘ مگر پریشانیاں ہیں کہ جانے کا نام نہیں لیتیں‘ بڑا بیٹا اٹھارہ سال کا ہے‘ ہمارا کوئی کام نہیں ہوتا‘ ہر کام میں رکاوٹ آتی ہے‘ بیٹے اور بیٹی کا کہیں بھی رشتہ نہیں ہوتا جب بات ہوتی ہے تو شروع ہونے سے پہلے ہی ختم ہوجاتی ہے‘ کافی لوگوں نے بتایا ہے کہ آپ پر جادو کیا گیا ہے‘ اسی وجہ سے ہر کام میں بندش اور رکاوٹ آتی ہے اور بعض کہتے ہیں یہ گھر چھوڑ دیں‘ یہ گھر میرے مرحوم شوہر کو ملاکر چار بھائیوں کا ہے۔ وہ گھر پر آسیب بھی ہے اور جادو بھی‘ بچوں کی ترقی اور تعلیم پر بندش بتائی گئی ہے‘ ہمارے پاس کچھ نہیں‘ بیٹے کی دکان پر چوری ہوگئی‘ کاروبار ٹھپ ہوگیا‘ بیٹی کے پاس بچے ٹیوشن پڑھنے آتے تھے وہ بھی آہستہ آہستہ کم ہوگئے۔ بچوں کی شادیاں کرنی ہیں‘ دن گزرتے جارہے ہیں‘ ہر کوئی ہم سے منہ موڑتا ہے‘ خدارا مجھے کوئی وظیفہ بتایئے‘ میں بہت پریشان ہوں‘ خدارا ہماری مدد کریں اللہ تعالیٰ آپ کو اجر عظیم عطا فرمائے۔ (ایک دکھی ماں)

جواب: آپ بہن مایوس نہ ہوں‘ یہ عمل بے شمار لوگوں نے کیا ہے نہایت اکسیر اور پرتاثیر ہے۔ سورۂ والضحیٰ 90 دن پڑھیں روزانہ 41 بار پڑھیں صبح 41 دفعہ شام کو اول و آخر درود شریف 7 بار پڑھیں آپ یقین جانیے! میں نے جس توجہ اور دھیان سے آپ کا روحانی مسئلہ دیکھا ہے‘ اس کا صلہ صرف دعا ہے۔ آپ یہ عمل اعتماد سے شروع کریں۔

**بدتمیز بچے:** لمحہ لمحہ اللہ تعالیٰ کی رحمتیں آپ پر نازل ہوں۔ میرا یہ مسئلہ اپنے بچوں کے متعلق ہے‘ تین بچے دو بیٹے ایک بیٹی ہے‘ ہم کچھ ایسے حالات سے گزر رہے ہیں کہ بچے باپ سے متنفر‘ بدتمیز‘ جھگڑالو‘ احساس کمتری کا شکار‘ نفسیاتی مریض لاپرواہ‘ تینوں ایک دوسرے کے اتنے دشمن کہ کسی کی بات برداشت نہیں کرتے‘ چھوٹی چھوٹی بات پر کمرہ میدان جنگ بن جاتا ہے‘ بڑوں سے بدتمیزی سے پیش آتے ہیں‘ کہنا نہیں مانتے‘ پڑھائی کے میدان میں پہلے بہت اچھے تھے مگر اب زیرو‘ جس کی وجہ سے میں ہروقت اپنے شوہر اور سسرال والوں کی باتیں سنتی ہوں کہ مجھے تربیت نہیں کرنی آتی‘ مجھ سے سنبھالے نہیں جاتے‘ مجھے ایک ہی درس دیا جاتا ہے کہ انہیں مارو‘ بڑا نویں جماعت میں پڑھتا ہے‘ قد مجھ سے بھی اونچا ہے میں اس کو کیسے ماروں؟ ان بچوں نے بہت مار کھائی ہے‘ مار کھا کھا کر ڈھیٹ ہوگئے ہیں‘ ماروں تو کہتے ہیں اور ماریں۔ براہ مہربانی کوئی وظیفہ بتادیں کہ یہ بچے فرمانبردار ہوجائیں‘ اللہ تعالیٰ کی طرف راغب ہوجائیں‘ گھر کا ماحول اچھا ہوجائے۔ (م۔ب، گوجرہ)

جواب: آپ کے تمام مسائل کے لیے ایک آیت لکھ رہا ہوں وہ سورۂ توبہ کی آخری آیات ”لقد جاءکم سے آخر تک“ روزانہ 121 بار پڑھیں۔ یہ عمل 90 دن کریں ساتھ اوّل آخر درود ابراہیمی پڑھیں۔ یقین‘ توجہ اور دھیان سے پڑھیں بے شمار کے مسائل حل ہوچکے۔

**میری بیٹی کا مسئلہ:** میری بیٹی جس کی 12 سال قبل شادی ہوئی تھی‘ شروع کے دو سال تو ٹھیک گزرے پھر اس کے شوہر کو کوئی اور لڑکی مل گئی اور یہ سلسلہ چار سال تک چلتا رہا‘ میرا داماد اس لڑکی کے پیچھے دیوانہ ہوگیا تھا آخرکار اس نے اس سے شادی کرلی‘ دوسری شادی سے قبل ہی اس کے ازدواجی تعلقات میری بیٹی کے ساتھ بالکل ختم ہوگئے تھے‘ الحمدللہ میری بیٹی کو کسی چیز کی کمی نہیں‘ ماشاء اللہ سے دو بیٹیاں اور ایک بیٹا بھی ہے مگر اس کی زندگی میں ازدواجی سکون نہیں ہے‘ شوہر دوسری شادی کے بعد دونوں گھروں میں آتا جاتا ہے لیکن دوسری کی طرف دھیان زیادہ ہے جبکہ میری بیٹی کے ساتھ کسی بھی قسم کا کوئی تعلق نہیں۔ میری زندگی بھی اسی پریشانی میں گزری ہے‘ میں اب اپنی بیٹی کو اس حال میں نہیں دیکھ سکتی‘ میں ایک عورت ہوں اور اس کے جذبات سمجھتی ہوں‘ دراصل اس کی سوتن سخت کالا جادو کرواتی ہے‘ خدارا میری بیٹی کیلئے کوئی حل تجویز فرمائیں۔ (ش‘ راولپنڈی)

جواب: اپنی بیٹی سے کہیے کہ رات کو جب اس کے شوہر سو جائیں تو سورۂ فاتحہ ایک بار پڑھ کر شوہر کے سر یا گردن کے پیچھے دم کردیا کرے۔ رات سونے سے پہلے کسی بھی وقت سورۂ کوثر ایک بار پڑھ کر شوہر کے تکیے پر دم کردیا کرے۔ یہ تکیہ کوئی اور شخص استعمال نہ کرے۔ اس کے علاوہ سارا دن کھلا وضو بے وضو یَارَبِّ مُوسٰی یَارَبِّ کَلِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھے۔ کم از کم نوے دنوں تک یہ عمل جاری رکھے۔

**نقصان سے نکلنے کیلئے دیوانہ وار سب کو بتاتا ہوں**

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کو‘ آپ کے اہل خانہ کو عبقری اور تسبیح خانہ سے وابستگان کو اپنی حفظ و امان میں رکھے۔ میں قارئین عبقری کو اپنا مشاہدہ بتانا چاہتا ہوں کہ میری فیکٹری ہے اور میری فیکٹری میں موجود مشینری کام بہت زیادہ نکالتی تھی‘ گزشتہ بیس سال سے مسلسل ہر سال بہت زیادہ نقصان ہوتا‘ شہر کی 65 فیصد فیکٹریوں میں مشینری کی ٹوٹ پھوٹ ہوتی ہے۔ میں نے جب آپ کے درس میں یَاحَفِیْظُ کے کمال سنے تو اگلے روز سے ہی روزانہ صبح مشینوں کے پاس کھڑے ہوکر گیارہ بار یَاحَفِیْظُ پڑھ کر مشینوں پر پھونک مار دیتا ہوں۔ الحمدللہ! گزشتہ پورا سیزن میرا ایک روپے کا بھی نقصان نہیں ہوا‘ اس وظیفہ کو میں اب سب فیکٹری مالکان کو دیوانہ وار بتاتا ہوں۔ (محمد ارشد، صادق آباد)

دشمن' حاسد اور نقصان پہنچانے والے پر فتح: جو کوئی تین روزے رکھے اور چوتھے روز ایک ہی نشست میں اسم پاک یَاحَافِظُ کو ستر ہزار مرتبہ پڑھے وہ ان شاء اللہ دشمن پر فتح پائے گا۔



یہ کہانی سچی اور اصلی ہے۔ تمام کردار احتیاط سے دانستہ فرضی کر دیئے گئے ہیں' کسی قسم کی مماثلت محض اتفاقیہ ہوگی۔

میری زندگی کیسے بدلی؟

# پہلے گھر سے جہنم لینے نکلتی تھی اب جنت کی متلاشی ہوں!

قارئین! حضرت جی! کے درس' موبائل (میموری کارڈ)' نیٹ وغیرہ پر سننے سے لاکھوں کی زندگیاں بدل رہی ہیں' انوکھی بات یہ ہے چونکہ درس کے ساتھ اسم اعظم پڑھا جاتا ہے' جہاں درس چلتا ہے وہاں گھریلو الجھنیں حیرت انگیز طور پر ختم ہو جاتی ہیں' آپ بھی درس سنیں خواہ تھوڑا سنیں' روز سنیں' آپ کے گھر' گاڑی میں ہر وقت درس ہو۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ پاک آپ پر' آپ کے خاندان اور آپ کے ساتھ تمام اراکین جو عبقری کیلئے کام کرتے ہیں' پڑھتے ہیں' سنتے ہیں' لکھتے ہیں' سب کو اپنی خاص رحمت اور انعامات سے نوازے' آمین ثم آمین۔

عبقری اور تسبیح خانہ نے میری خزاں رسیدہ زندگی کو کیسے بہار میں بدل دیا' وہ تمام حالات و واقعات میں قارئین عبقری کی نذر کرتی ہوں:۔ قارئین! میری عمر 30 سال ہے' شادی کو بھی 7 سال ہو چکے ہیں' گزشتہ چند سالوں سے متعدد مسائل کا شکار ہوں' اس وقت بھی عجیب سے کیفیت میں خط لکھ رہی ہوں' مجھے سمجھ نہیں آتا کہ میرے روحانی مسائل زیادہ ہیں یا جسمانی' ذہنی یا جنسی۔ میں عبقری پڑھنے اور درس سننے کی وجہ سے گناہوں کی زندگی سے تنگ آ گئی ہوں' اس کے علاوہ بیماریوں نے توڑ کر رکھ دیا' اس پر معاشی تنزلی نے ایسے کوڑے برسائے کے روح تک نڈھال ہوگئی۔ میں پڑھی لکھی باشعور عورت ہوں' دو بچے ہیں' بظاہر کچھ برا نہیں' مگر حقیقت اس کے برعکس ہے۔ میں اپنے روحانی و جسمانی مسائل لکھنے سے پہلے اس کی وجہ پہلے لکھنا مناسب سمجھوں گی۔ یہ وہ حالت ہے جو میں اللہ تعالیٰ کے بعد ادارہ عبقری کو بتا رہی ہوں تاکہ میری جیسی بہنوں کی اصلاح ہو سکے اور وہ بھی تسبیح خانہ اور عبقری سے جڑ کر اپنے مسائل سے چھٹکارا حاصل کر سکیں۔ (مگر میرا نام' ایڈریس سو فیصد پوشیدہ رکھیے گا) جب میری شادی ہوئی تو میں جنسی طور پر بالکل مضبوط تھی جبکہ میرے شوہر انتہائی کمزور تھے اور ہیں' شادی کے شروع میں تو یہ بات زیادہ محسوس نہ ہوئی مگر چند سال بعد میں شدید دماغی کوفت کا شکار ہوگئی' میری کیفیت ایسی ہو جاتی کہ میرا دل کرتا کہ اپنا سر زور سے دیوار کے ساتھ ماردوں یا چھت پر چڑھ کر چھلانگ لگا دوں' خود پر قابو نہ رہتا۔ آپ مجھے غلط سمجھ رہے ہوں گے مگر میں مجبور تھی' میں نے سکون کیلئے غیر جنسی طریقے اپنائے' مگر شیطان نے پھر بھی چین نہ لینے دیا' تب میں نے گھر سے باہر قدم نکالا اور اپنے لیے جہنم لینے نکل پڑی اور نجانے کتنی بار اللہ تعالیٰ کی بنائی ہوئی حدود کو توڑا (استغفر اللہ)۔ پھر اس کے بعد مجھ پر جو مصائب ٹوٹے وہ یہ ہیں:۔ اعصابی طور پر انتہائی کمزور ہوگئی' ہر وقت ٹینشن' ڈیپریشن رہتا' سوتے میں بھی مسلسل سوچتی رہتی' رہی سہی کسر معدہ کے السر نے پوری کر دی' صحت انتہائی خراب رہتی' کمر' پنڈلیاں' معدہ' کندھے مستقل درد کا شکار ہیں' جوڑوں کا درد اور لیکوریا بھی جان کو چمٹ گیا' بہت علاج کرواتی مگر فائدہ صرف چند دن سے زیادہ نہ ہو سکا۔ انتہائی خوبصورت اور چمکدار چہرہ تھا مگر چہرہ سیاہ ہونا شروع ہوگیا' چہرے سے نحوست عیاں تھی۔

میری روحانی حالت: روحانی حالت انتہائی پستی کا شکار کہ حد نہیں' اگر کبھی وضو جیسے تیسے کر کے جائے نماز پر کھڑی ہو بھی جاؤں تو نماز نہیں پڑھ سکتی' زبردستی کوشش کروں تو انتہائی غلیظ خیالات گھیر لیتے' بہت روتی توبہ کرتی' کچھ حالت ٹھیک رہتی پھر گناہ ہوتا اور پھر صورتحال وہیں پر آ جاتی۔ دل میں کینہ' بغض بھر گیا' رویہ اس قدر منفی ہوگیا کہ بچے بھی اس کی لپیٹ میں آ گئے' کسی کو خوشحال دیکھوں تو دل میں آگ لگ جاتی۔ مالی حالت انتہائی تنزلی کا شکار ہے' شوہر جہاں بھی کام کرتے ہیں وہاں ہاتھ دکھا جاتے ہیں' یعنی کسی نہ کسی طرح گھر میں رزق حرام آنے لگا اور رزق حرام کے بھی سارے نقصانات ظاہر ہونے لگے (جو پہلے معلوم نہ تھے عبقری ملنے کے بعد معلوم ہوا کہ یہ نقصانات رزق حرام کی وجہ سے بھی ہیں) گھر میں بے سکونی' اولاد نافرمان' میاں بیوی کے جھگڑے' خیر و برکات کا ختم ہو جانا' خدا سے دوری' رزق میں تنگی' معاشرتی تنزلی وغیرہ۔ میں نے ایم اے انگلش کیا ہے' نوکری کی تلاش میں نکلتی تو بھٹک جاتی' اپنی آنکھوں سے اپنی بربادی دیکھتی۔ مگر پھر ایک دن اچانک ماہنامہ عبقری ملا' اس میں مختلف وظائف پڑھے' درس کا معلوم ہوا' درس سنے' ایک مرتبہ ماہنامہ عبقری میں یَاتَوَّابُ کا وظیفہ پڑھا' میں نے یَاتَوَّابُ کی تسبیح پڑھی' اگرچہ بے دلی سے پڑھی' کبھی پڑھنا یاد بھی نہ رہا مگر چنگاری لگ گئی' اس کے بعد تو دل کی حالت بدلنا شروع ہوگئی میں نے اپنے ہر ہر گناہ کی توبہ دل سے کی اور چھ ماہ سے ہر حد تک گناہ سے بچنے کی کوشش کی اور کر رہی ہوں۔ الحمدللہ! چھ ماہ ہوگئے گناہوں سے توبہ کیے' گھر کی دہلیز بغیر شوہر کے پار نہ کی' کسی غیر محرم کو اپنا چہرہ نہ دکھایا' اب بھی کبھار شیطان حملہ آور ہوتا ہے مگر عبقری کے وظائف ڈھال بن جاتے ہیں اور میں گناہ سے بچ جاتی ہوں' حضرت حکیم صاحب کے درس ڈھال بن جاتے ہیں اور میں گھر کی دہلیز پار کرنے سے بچ جاتی ہوں۔

میں نے جو جہنم کی آگ خود ہی لگائی وہ اب ٹھنڈی ہو رہی' دل و دماغ میں سکون بھر رہا۔ اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ پہلے حلال حرام کی تمیز ختم ہوگئی تھی مگر اب حلال حرام کا پتہ چل رہا ہے۔ میں واقعی گناہوں سے نکل رہی ہوں' اپنے شوہر اور بچوں کو بچانا چاہتی ہوں' میں اپنی بیٹیوں کیلئے مضبوط اور محفوظ پناہ گاہ چاہتی ہوں۔ میں چاہے جتنی بھی بری عورت تھی مگر میں ایک ماں ہوں' اپنے بچوں کا بھلا چاہتی ہوں۔ خدارا میرے لیے دعا کریں اللہ تعالیٰ مجھے ثابت قدم رکھے' میرا تعلق عبقری اور تسبیح خانہ سے جوڑے رکھے' اللہ رب العزت ہمیں رزق حلال سے نوازے' ہر حرام کام سے بچائے۔ براہ مہربانی میری شناخت پوشیدہ رکھیے گا۔ (پوشیدہ)

## میرے اوپر آسیب تھا میری زندگی برباد ہوگئی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے اوپر آسیب تھا اور میری حالت بہت ہی خراب رہتی تھی میں نے جگہ جگہ سے چیک اپ کروایا لیکن کوئی فائدہ نہ ہوا' اس آسیب نے میری زندگی کو برباد کیا ہوا تھا' پھر مجھے ایک مرتبہ راولپنڈی کے بس اسٹینڈ پر عبقری دکھائی دیا' ایسے ہی کھڑے کھڑے پڑھا' اچھا لگا اور خرید لیا۔ پھر ایک دن میں نے دفتر ماہنامہ عبقری لاہور میں اسسٹنٹ صاحب سے فون پر اپنے مسئلے کے متعلق بات کی' انہوں نے بتایا کہ آپ ہر نماز کے بعد سورۂ مؤمنون کی آخری چار آیات اور اذان سات سات مرتبہ پڑھ کر پہلے دائیں کان میں دم کریں اور پھر درج بالا عمل سات مرتبہ پڑھ کر بائیں کان میں دم کریں' میں نے یہ عمل تقریباً ایک مہینہ ہی کیا ہوگا کہ آسیب سے نجات حاصل ہوگئی' ایک جن مجھے میرے جسم مجھے محسوس ہوتا تھا' مگر میں نے یہ عمل ایک مرتبہ کیا تو وہ اسی وقت جسم سے نکلتا محسوس ہوا۔ دوسرا مشاہدہ یہ کہ میرے چھوٹے بھائی کو پیلا یرقان تھا اور ہم ڈاکٹر کے پاس گئے' انہوں نے ادویات دیں میں نے مجالس مجذوبی میں سنا تھا کہ مولی کو رات کو باہر لٹکا دیں اور پھر صبح نہار منہ کھائیں تو پیلا یرقان دور ہو جاتا ہے' حضرت میں نے امی کو بتایا تو انہوں نے اسی طرح مولی نہار منہ کھلائی تو کچھ ہی دنوں میں وہ ٹھیک ہوگیا۔ عبقری دواخانہ کی دوائی ہاضم خاص بہت زبردست ہے' ہم نے گاؤں کے بہت سے لوگوں کو ہاضمہ وغیرہ کیلئے دی سب نے دوبارہ مانگی اور ان کو لا کر دوبارہ دی۔ (وجاہت حسین' جنڈ اٹک)

# زمیندار کی بیوی نے خدا سے لینے کا گر بتادیا

(ذکیہ افتخار، بہاولنگر)

**اس لیے رو رہا تھا میرا اللہ کتنا قدردان' میں نے صدق دل سے اس سے مدد مانگی تو میری بڑی ضرورت پوری کرنے کیلئے اپنا ایک بندہ میری مدد کیلئے بھیج دیا' آج بروقت میرا قرض ادا ہوا' تمہیں پتہ ہے کہ قرض لینے کیلئے کیا کیا مصیبت جھیلتا تھا' پیدل چلتے چلتے میرے پاؤں چھل جاتے**

میرے سسرال والے جدی پشتی زمیندار ہیں' ان کا شمار بڑے زمینداروں میں ہوتا ہے' زمیندار بڑا ہو یا چھوٹا یہ بہت قناعت پسند ہوتا ہے' اس کا یقین اور بھروسہ اللہ تعالیٰ پر ہوتا ہے۔ ان زمینداروں کی فصلیں پک کر منڈیوں میں جاتی ہیں' فصلیں فروخت ہوتی ہیں تو زمیندار رقم بینک میں جمع نہیں کرواتے بلکہ وہ رقم لے کر گھروں کو لوٹتے ہیں اور اپنے بچوں اور بیوی کی خواہشات پوری کرتے ہیں' مگر ایک کام جو فرض سمجھ کر کرتے ہیں وہ یہ کہ رقم ملتے ہی سب سے پہلے کچھ رقم مسجد کو دیتے ہیں' ان لوگوں کا عقیدہ ہے کہ رقم جب مسجد میں پہنچ جاتی ہے تو باقی رقم میں بہت برکت ہوتی ہے' پھر یہ جن جن سے ادھار رقم لی ہو ان کا ادھار چکاتے ہیں' آج بھی میرے پاس کچھ خواتین اپنے تقاضوں کے ساتھ حاضر تھیں' چند خواتین نے اس شرط پر رقم ادھار لی کہ فصل پک کی منڈی جائے گی' رقم آئے تو اپنا ادھار چکا دیں گے اور یہ لوگ رقم ملتے ہی فوراً ادھار چکا دیتے ہیں۔ ایک کے علاوہ سب خواتین چلی گئیں' میں نے پوچھا بہن تمہیں کیا چاہیے؟ اس نے کہا آپ میری بات سنیں اور مولا کے رنگ دیکھیں' وہ گویا ہوئی شوہر جب سے نیک کاموں میں مشغول ہوئے ہیں' خود بھی اللہ اللہ کرنے لگے ہیں اور دوسروں کو بھی اللہ کی راہ پر لگا رہے ہیں' میرے گھر میں برکات آگئیں ہیں' آپ سے ادھار رقم لینے کی اب ضرورت نہیں' اللہ تعالیٰ غیب سے تمام ضرورتیں پوری کررہا ہے' جس نے بھی یقین کے ساتھ اپنی جھولی اس کریم رب کے آگے پھیلادی اور اپنے لب دعاؤں کیلئے کھول دیئے اللہ تعالیٰ اس کا گھر بھر دیتا ہے' اس کی خالی جھولی رزق سے بھر دیتا ہے' اس کی نسلوں میں برکات آجاتی ہیں' چین' سکون زندگیوں میں آجاتا ہے' ایک دن میرے شوہر کو چالیس ہزار کی ضرورت تھی' رات ساڑھے دس بجے یہ رقم ادا کرنی تھی' میرے شوہر صاحب نے تسبیح لی اور جائے نماز پر جاکر تسبیح پڑھنے لگے' پڑھتے پڑھتے گیارہ بجنے والے ہوگئے اب تو میرے شوہر نے اللہ تعالیٰ سے عرض کیا میرے مالک! میرا وعدہ پورا کردیں' یہ کہنا تھا کہ اللہ کی رحمت جوش میں آئی' دروازے پر دستک ہوئی' میرے سرتاج ہاتھ میں تسبیح پکڑے دروازے پر گئے' دروازہ کھولا تو سامنے ایک جاننے والا کھڑا تھا' میرے سرتاج نے سلام دعا کے بعد پہلے الفاظ یہی ادا کیے بتا تیری جیب میں اس وقت کتنی رقم ہے؟ اس نے بتایا کہ 38 ہزار ہیں' انہوں نے کہا وہ 38 ہزار مجھے دے دو' دو ہزار کم تھے وہ میں نے پورے کردیئے' ابھی رقم گن کر پوری ہی کی کہ دوسری مرتبہ پھر دستک ہوئی' اب کی بار دوسرا شخص اپنا قرض لینے کھڑا تھا' وہ چالیس ہزار کی رقم اس کے حوالے کردی' اب جو میں نے دیکھا تو میرے سرتاج پھر ایک بار جائے نماز پر سجدے میں تھے اور سسکیوں کے ساتھ رو رہے تھے' انہیں یوں دیکھا تو واپس آگئی' کچھ دیر بعد گئی تو سنبھل چکے تھے' رونے کا سبب پوچھا تو کہنے لگا اس لیے رو رہا تھا میرا اللہ کتنا قدردان' میں نے صدق دل سے اس سے مدد مانگی تو میری بڑی ضرورت پوری کرنے کیلئے اپنا ایک بندہ میری مدد کیلئے بھیج دیا' آج بروقت میرا قرض ادا ہوا' تمہیں پتہ ہے کہ قرض لینے کیلئے کیا کیا مصیبت جھیلتا تھا' پیدل چلتے چلتے میرے پاؤں چھل جاتے' قرض داروں کا سامنا کرنا مشکل تھا اور آج مجھے قرض گھر آکر دے گیا' اسی کا شکر ادا کررہا تھا۔ اسی طرح ڈیزل کے ڈرم چاہیے تھے' میرے میاں اپنے ڈیرے پر چلے گئے' وہاں بیٹھے دعا کررہے تھے اتنے میں ایک بندہ ڈیرے پر آگیا' جسے دیکھ کر میرے شوہر مسکرائے' اس بندے نے مسکرانے کی وجہ پوچھی' اصرار پر اپنی دعا کے متعلق اور اس کے آنے کا بتایا تو اس بندے نے کہا کونسے ڈیرے پر کتنے ڈرم پہنچانے ہیں' اس نے فون کیا اور ڈیزل کے ڈرم صرف دس منٹ میں پہنچ گئے۔ گندم کی بیجائی کا موقع تھا' گندم کا بیج نہیں تھا' اب وہی سوال بیج کہاں سے آئے؟ پھر اللہ تعالیٰ سے لمبی دعائیں' اسی دوران نمبردار کسی کام سے آیا' اس کی بات سنی اور اپنا مقصد بتایا کہ گندم کا بیج چاہیے' نمبردار نے کہا جتنے من بیج چاہیے پہنچا دوں گا' یوں بیج بھی آگیا۔ میں اب آپ سے صرف ملنے آیا کروں گی رقم ادھار لینے نہیں' جو چاہو جتنا چاہو اس سے مانگ لو' میں تو اس کے در کی بھکاری بن گئی' کوٹھڑی کے کونے میں بیٹھ کر مانگتی ہوں میری خواہشات پوری ہوتی ہیں۔ مالدار لوگوں سے ادھار لینے جاتی تو گھنٹوں ان کے دروازوں پر بیٹھنا پڑتا اب یہ ذلالت بھی ختم ہوئی' میرے شوہر مسنون دعائیں سیکھ کر آتے ہیں اور مجھے بتاتے ہیں۔ ایک مرتبہ کسی کام سے باہر جانے لگے تو پیسے نہیں تھے میں نے مصلے پر بیٹھ مانگا تو ہمسائی آگئی اور کہا بہن یہ رقم ہے میرے پاس فالتو پڑی ہے تم اپنے کسی کام لے آؤ' جب تمہارے پاس ہوں گے واپس لے لوں گی۔ یہ باتیں سنائیں اور بولی: اچھا اب میں چلتی ہوں اور میں سوچ میں پڑ گئی!

# اُف یہ خوش اخلاقی

مولانا وحید الدین خان

خوش اخلاقی کی سب سے زیادہ عام قسم وہ ہے جو بداخلاقی کی بدترین قسم ہے' اس کی ایک صورت وہ ہے جس کو تاجرانہ اخلاق کہا جاسکتا ہے' ایک کامیاب دکاندار اپنے ہر گاہک سے انتہائی خوش اخلاقی کا معاملہ کرتا ہے مگر اس خوش اخلاقی کے پیچھے ذاتی مفاد کے سوا اور کچھ نہیں ہوتا۔ دکان پر آنے والا گاہک اگر اپنا لبادہ اتار کر چندہ مانگنے والا آدمی بن جائے تو فوراً معلوم ہوجائے گا کہ دکاندار کی خوش اخلاقی کی حقیقت کیا تھی۔ خوش اخلاقی کی ایک قسم وہ ہے جس کو ''تہذیب'' کہا جاسکتا ہے' یہ قسم خاص طور پر جدید تعلیم یافتہ طبقہ کے درمیان رائج ہے' یہ لوگ جب باہم ملیں گے تو وہ نہایت ترشے ہوئے الفاظ میں بات کریں گے' ایک بے معنی رائے کو بھی خوبصورت علمی الفاظ میں بیان کریں گے' آتشیں موضوعات پر بھی وہ اس طرح بولیں گے جیسے کہ وہ برف کے موضوع پر بول رہے ہیں۔ اپنے مخالف سے بات کرتے ہوئے ایسا رویہ اختیار کریں گے جیسے ان کا اختلاف سراسر علمی اختلاف ہے۔ اس کو ذاتی مفاد سے کوئی تعلق نہیں لیکن زیادہ گہرائی کے ساتھ دیکھئے تو معلوم ہوگا کہ ان سب کی حقیقت مصنوعی اخلاقیات سے زیادہ اور کچھ نہیں ان کا اول و آخر مقصد سماج میں مہذب انسان کہلایا جاتا ہے نہ کہ اخلاقی اصولوں پر عمل کرنا۔ خوش اخلاقی کی ایک اور قسم وہ ہے جو ''بڑوں'' کے یہاں پائی جاتی ہے۔ جو لوگ ان سے چھوٹے بن کر ملیں ان سے وہ پوری طرح خوش اخلاق بنے رہتے ہیں اسی طرح جو لوگ مسلم طور پر بڑائی کا مقام حاصل کرچکے ہوں ان کے ساتھ بھی ان کا رویہ ہمیشہ خوش اخلاقی کا ہوتا ہے مگر ان دونوں کا اخلاق سے کوئی تعلق نہیں۔ اول الذکر کے ساتھ ان کی خوش اخلاقی اور اصل ان کے اس عمل کی قیمت ہوتی ہے کہ انہوں نے ان کے متکبرانہ نفسیات کیلئے غذا فراہم کی۔ ثانی الذکر کے ساتھ ان کی خوش اخلاقی اس لیے ہوتی ہے کہ ان کے ساتھ خود کو منسوب کرنا عوام کی نظر میں ان کی یہ تصویر بناتا ہے کہ وہ بھی بڑوں کی فہرست میں شامل ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ یہ ''بڑے'' اس وقت اپنی خوش اخلاقی کھودیتے ہیں جب کوئی آدمی ان کی بڑائی کو چیلنج کرے' جب وہ کوئی ایسی بات کہہ دے جس سے ان کی متکبرانہ نفسیات پر زد پڑتی ہو۔ ایسے شخص کے مقابلہ میں وہ فوراً اپنا لبادہ اتار دیتے ہیں ان کی خوش اخلاقی اچانک بدترین بداخلاقی میں تبدیل ہوجاتی ہے۔

# شادی شدہ جوڑے یہ پڑھ لیں تو طلاق کی نوبت نہ آئے

عائمہ جاوید، ساہیوال

یہ بات ذہن نشین کر لیجئے کہ ''خوش گوار ازدواجی زندگی'' چھوٹا سا لفظ ہے لیکن اس پر چلنے کیلئے برداشت، درگزر اور مستقبل بینی کی ضرورت ہوتی ہے۔ اگر آپ ان چیزوں کے ہمراہ ازدواجی زندگی کے سفر پر چلیں گے تو نہ صرف سفر خوش وخرم گزرے گا۔

ایک نیا شادی شدہ جوڑا اپنی طویل رفاقت کا آغاز کرتا ہے تو وہ کون کون سی چیزیں ہیں کہ جن پر عمل کر کے یہ اپنی ازدواجی رفاقت کو ناخوشگوار واقعات کا نشانہ بننے سے بچا سکتے ہیں؟ پہلی نظر میں دیکھا جائے تو یہ سوال کثیر الجہت نظر آتا ہے اور اس سوال کا کوئی ایک کے بجائے متعدد جوابات ہو سکتے ہیں۔ اکثر افراد کا اس بات پر اتفاق ہے کہ ''کامیابی ازدواجی زندگی'' کی پشت پر ایک نہیں بلکہ کئی عناصر موجود ہوتے ہیں جو مجموعی طور پر ازدواجی زندگی پر اثر انداز ہوتے ہیں۔ اگرچہ کبھی کبھار کسی بات پر میاں بیوی کے درمیان ہو جانے والی تکرار ''ناخوشگوار واقعات'' کے زمرے میں نہیں آتی، ہاں اگر کوئی ایسی بات ہو کہ جس سے گھر کا ماحول ہی یکسر تبدیل ہونے لگے تو یہ تشویشناک ہے۔ یہی وہ مقام ہوتا ہے کہ جہاں سے ازدواجی زندگی میں تلخیاں بڑھنے لگتی ہیں۔ جس وقت ہم اپنی ازدواجی زندگی کا آغاز کرتے ہیں تو اگر اس وقت ہی تھوڑا سا وقت صرف کر کے اپنے مستقبل کی منصوبہ بندی کر کے اس طویل سفر کا آغاز کریں تو کوئی وجہ نہیں کہ ہم کامیابی ازدواجی زندگی نہ گزار سکیں۔

**ازدواجی زندگی کے عمومی مسائل:** ازدواجی زندگی کا آغاز اگرچہ نہایت خوشیوں بھرا ہوتا ہے سب لوگ جوڑے کو ''ہمیشہ سکھی رہو خوش رہو'' کی دعائیں دیتے ہیں لیکن آج کل یہ بات نہایت عام ہو گئی ہے کہ شادی کے کچھ ہی دنوں کے بعد میاں بیوی میں اختلاف ہو جاتے ہیں اور شاید یہی وجہ ہے کہ آج کل پاکستان میں طلاق کی شرح میں تشویشناک اضافہ ہوتا جا رہا ہے۔ ازدواجی زندگی کے آغاز میں اگر نوبیاہتا جوڑا یہ بات جان لے کہ زندگی میں صرف خوشیاں، سکھ اور آرام ہی نہیں بلکہ دکھ، مصائب اور آلام بھی ہیں تو شاید ایسی نوبت نہ آئے کہ جس کا انجام خدانخواستہ علیحدگی پر منتج ہوتا ہو۔ ازدواجی زندگی میں ہر نوبیاہتا جوڑے کو دو قسم کے مسائل کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ ان میں اول جذباتی رشتے اور انہیں نبھانے کے دوران ہونے والی اونچ نیچ سے پیدا شدہ حالات کی تلخی اور دوسرے معاشی حالات۔

**گھریلو تلخیاں:** اگر شادی خاندان میں ہو تو میاں بیوی دونوں کو ایک دوسرے کے خاندان میں خود کو ایڈجسٹ کرنے کیلئے زیادہ کوشش نہیں کرنا پڑتی ہے لیکن اگر شادی غیر خاندان میں ہو تو پھر دونوں کو ایک دوسرے کے خاندان کو سمجھنے اور ان میں ایڈجسٹ ہونے کیلئے وقت درکار ہوتا ہے۔ بعض لوگ فطرتاً شرمیلے ہوتے ہیں جبکہ بعض لوگ اتنے خوش مزاج ہوتے ہیں کہ بہت جلد سسرال کے ماحول کو اپنا لیتے ہیں، حتیٰ کہ ان پر یہ شائبہ تک نہیں ہوتا کہ وہ کبھی غیر تھے۔ بات کوئی بھی ہو لیکن ایک امر طے شدہ ہے کہ کامیابی ازدواجی زندگی کو الجھنوں کا شکار بنانے میں گھریلو تلخیاں اہم کردار ادا کرتی ہیں۔ ہمیں یہ بات جان لینی چاہیے کہ گھر انسان کا قلعہ ہوتا ہے اگر کوئی شخص خود کو اپنے قلعہ میں غیر محفوظ تصور کرنے لگے تو اس کا ہر کام بے یقینی کا شکار ہونے لگتا ہے اور ایسے میں غلطیوں کے سرزد ہونے کی بھی بہت گنجائش پیدا ہو جاتی ہے۔ اگر آپ بھی ان لوگوں میں سے ہیں کہ جنہوں نے ابھی ابھی اپنی ازدواجی رفاقت کا آغاز کیا ہے تو پھر ذیل کے مشورے یقیناً آپ کیلئے ہیں:۔

**سسرال کے ماحول کو سمجھیں:** اجنبیت کی دیوار کو گرا کر خوشگوار تعلقات کا آغاز کریں۔ جس انداز میں سسرال والے رشتے ناطوں کو نبھاتے ہیں اس پر تنقید کرنے سے گریز کریں اور انہی طور طریقوں پر چلنے کی کوشش کریں۔ اگر آپ بہو ہیں اور سسرال میں کسی بات کو مسئلہ سمجھتی ہیں تو اپنے میکے کی بجائے شوہر، ساس، سسر یا بڑی جیٹھانی، دیورانی یا نندوں سے انتہائی خوشگوار انداز میں اس پر مشورہ کر لیں۔ گھر میں ہونے والی باتوں یا ایسی باتیں جن سے آپ کی کبھی کبھار دل شکنی ہو جاتی ہو ان کا میکے والوں سے اظہار کرنے سے گریز کریں۔ شوہر کو چاہیے کہ وہ اپنے سسرال والوں سے اچھے تعلقات قائم کرے اور سسرال والوں پر ایسی بے جا تنقید کرنے سے گریز کرے کہ جن سے اس کی بیوی کی دل آزاری ہوتی ہو۔ شوہر کو چاہیے کہ اپنے رشتہ داروں کے ساتھ ساتھ سسرال میں ہونے والی تقریبات میں بھی شرکت کرے اور کبھی بھی بیوی پر ایسی پابندیاں نہ لگائے جس سے کہ اس کو اپنے رشتہ داروں سے ملنے میں رکاوٹ پیش آتی ہو۔ یاد رکھیں کہ خوشگوار ازدواجی زندگی کی بنیاد ہی دو فریقین کے ایک دوسرے کے رشتہ داروں سے احترام کے سلوک پر قائم ہے۔ اگر ہم تھوڑی سی توجہ سے کام لیں تو ازدواجی زندگی میں گھریلو اور جذباتی معاملوں پر شروع ہونے والی تلخیوں سے خود کو بڑی حد تک بچا سکتے ہیں۔

**معاشی حالات:** گھریلو زندگی کو خوشگوار بنانے میں معاشی حالات کا اہم کردار ہوتا ہے اگر گھر میں جذباتی لحاظ سے سب کچھ ٹھیک ٹھاک ہے لیکن معاشی اعتبار سے مسائل موجود ہیں تب بھی ازدواجی زندگی کو گھن لگ سکتا ہے۔ ہمیں یہ بات یاد رکھنی چاہیے کہ مضبوط ازدواجی رفاقت کیلئے اگرچہ دولت سرفہرست نہیں لیکن ہمیں یاد رکھنا چاہیے کہ اگر گھر میں معاشی بدحالی ہو تب بھی ازدواجی زندگی خوشیوں بھری نہیں رہ سکتی ہے۔ پہلے ہمیں ایک چیز سمجھ لینی چاہیے وہ یہ کہ دولت کی ہوس کی کوئی انتہا نہیں، اسی طرح ہماری ضروریات بھی لامحدود ہو سکتی ہیں۔ جان لیں کہ زندگی میں دولت تین چیزوں کیلئے محدود ہوتی ہے۔ ''ضروریات پوری کرنے کیلئے، آسائشیں حاصل کرنے کیلئے، تعیشات پانے کیلئے'' مثال کے طور پر سخت گرمیوں کے ماحول میں ہم بغیر پنکھے کے رہتے ہیں۔ علاقے میں بجلی بھی موجود ہے لیکن گھر میں پنکھا نہیں تو ایسے میں بجلی کا پنکھا ہمارے لیے ضرورت ہے اب گھر میں پنکھا تو ہے لیکن پڑوسی نے نیا روم کولر لے لیا اور اس کی دیکھا دیکھی ہم بھی اپنی چادر دیکھے بنا پاؤں پھیلا لیں اور روم کولر خرید لیں تو یہ آسائش ہوئی۔ ایسے میں کہ گھر میں روم کولر اور پنکھے دونوں موجود ہیں آمدنی بھی محدود ہے لیکن آمدنی پر غور کیے بغیر ایک بڑی رقم خرچ کر کے ایئر کنڈیشنڈ خرید لیا جائے تو یہ تعیش کے زمرے میں آ گیا۔ بات چھوٹی سی ہے لیکن سمجھنے کی ہے اور جو بات سمجھنے کی ہے وہ یہ ہے کہ کبھی بھی دوسروں کی دیکھا دیکھی ایسا کام نہ کریں کہ جو آپ کے گھریلو معاشی حالات یا خرچ وآمدن سے مطابقت نہیں رکھتا ہو۔ مثلاً آپ کے معاشی حالات ایئر کنڈیشنڈ خریدنے کے تو متحمل ہو سکتے ہیں لیکن اس کے استعمال کی صورت میں ماہانہ بجلی کا اضافی بل آپ کے بجٹ کو درہم برہم کر سکتا ہے۔ اب ایک مخصوص رقم زائد بل کی ادائیگی میں خرچ ہو جائے تو اس سے گھر کی ضرورت کیلئے دیگر کئی اہم چیزوں کی خریداری پر اثر پڑے گا اور جب رقم نہ ہونے کے بنا پر خاتون خانہ گھریلو ضرورت کی بعض چیزیں خریدنے سے رہ جائے اور اتفاقاً شوہر کو ان چیزوں کی ضرورت پڑ جائے تو پھر دونوں ایک دوسرے پر الزام تراشیاں کریں گے اور لامحالہ یہ باتیں میاں بیوی کے درمیان جھگڑوں کی بنیاد بنیں گی اس لیے ہمیشہ صرف اپنے حالات کے مطابق کام کریں۔

یہ بات ذہن نشین کر لیجئے کہ ''خوش گوار ازدواجی زندگی'' چھوٹا سا لفظ ہے لیکن اس پر چلنے کیلئے برداشت، درگزر اور مستقبل بینی کی ضرورت ہوتی ہے۔ اگر آپ ان چیزوں کے ہمراہ ازدواجی زندگی کے سفر پر چلیں گے تو نہ صرف سفر خوش وخرم گزرے گا بلکہ منزل پر پہنچ کر تھکن کے بجائے اطمینان کا احساس ہوگا۔



**خلقت میں برگزیدہ بننے کیلئے:** جو کوئی اسم پاک یَارَافِعُ کو آدھی رات یا دو پہر کو ایک سو ایک مرتبہ پڑھے گا ان شاء اللہ تعالیٰ یہ اس کو خلقت میں برگزیدہ کرے گا۔

# عید سے پہلے ملتانی مٹی کے انوکھے کمال جان لیجئے

مہرین ملک، لاہور

ڈھلکی جلد والی خواتین ملتانی مٹی کو کسی چوڑی منہ والی کٹوری یا مٹی کے پیالے میں پانی ملا کر بھگو لیں اس طرح ملتانی مٹی کا پیسٹ بن جائے گا اب اس پیسٹ میں شہد ایک چائے کا چمچ اور دہی ایک چائے کا چمچ ملا لیں اور اس کے بعد اسے آنکھوں کو چھوڑ کر پورے چہرے پر ماسک کی طرح لیپ کر لیں

ملتانی مٹی یا clay ایک ایسی قدرتی نعمت ہے کہ محسوس ہوتا ہے کہ قدرت نے اسے بالخصوص خواتین کے لئے ہی تخلیق کیا ہے تقریباً ہر قسم کے فیشل ماسک کی اساس clay ہی ہوتا ہے جس میں دیگر اشیاء مختلف مقداروں میں شامل کر کے ایک اچھا موزوں اور نیچرل ماسک تیار کیا جاتا ہے مثلاً مختلف اشکال میں گھیکوار alovera روغن بادام عرق گلاب شہد انڈے کی سفیدی دودھ لیموں کا عرق کینو کے خشک چھلکوں کا پاؤڈر اور بیسن وغیرہ تاہم جلد کو ڈھلکنے سے روکنے اور اسے سخت رکھنے کے مقابلے میں کوئی بھی شے ملتانی مٹی کی ہمسر نہیں کر سکتی ہے خاص طور پر ماسک کے حوالے سے یہ بجا طور پر کہا جا سکتا ہے کہ اس سلسلے میں ملتانی مٹی سے جو نتیجہ حاصل ہوتا ہے وہ کسی اور چیز سے نہیں مل پاتا ہے۔

**چکنی جلد کے لئے:** ملتانی مٹی چکنی جلد والی خواتین کے لئے آئیڈیل ماسک کا درجہ رکھتی ہے کیونکہ چکنی جلد والی خواتین کو ایسی خشک اشیاء جن میں تیل جذب کرنے کی صلاحیت زیادہ ہو استعمال کرنا چاہیے اور ملتانی مٹی میں یہ خصوصیت موجود ہے کہ وہ جلد سے اضافی چکنائی کو دور کر دیتی ہے گرمیوں میں چکنی جلد کی حامل خواتین اگر ملتانی مٹی میں عرق گلاب' لیموں کا عرق یا کھیرے کا عرق شامل کر کے بطور ماسک ہفتے میں دو بار استعمال کریں تو اس ماسک سے چہرے کی فالتو چکنائی ختم ہوگی اور دانوں اور کیل مہاسوں کا بھی بتدریج خاتمہ ہو جائے گا واضح رہے کہ جلد کی فاضل چکنائی چہرے پر نمودار ہونے والے بدنما کیل اور مہاسوں کا سبب بنتی ہے۔

**چہرے کی ڈھلکی جلد کے لئے:** اکثر بڑھتی ہوئی عمر والی خواتین جلد کے ڈھلکنے اور خصوصاً چہرے کی کھال کے قدرتی تناؤ میں نرمی اور ان کے لٹکنے کی وجہ سے پریشان رہتی ہیں اور اس شکایت کے تدارک کے لئے مختلف غیر ملکی ساختہ اور بھاری قیمتوں والے ماسک استعمال کرتی ہیں لیکن پھر بھی ان کی یہ شکایت بدستور رہتی ہے ایسی خواتین کے لئے ہمارا مشورہ ہے کہ اپنی جلد کا شروع ہی سے خیال رکھیں علاوہ ازیں غیر ملکی ساختہ ماسک پر رقم ضائع کرنے کے بجائے ملتانی مٹی کا ماسک استعمال کریں انشاء اللہ بہت اچھا نتیجہ پائیں گی۔

ڈھلکی جلد والی خواتین ملتانی مٹی کو کسی چوڑی منہ والی کٹوری یا مٹی کے پیالے میں پانی ملا کر بھگو لیں اس طرح ملتانی مٹی کا پیسٹ بن جائے گا اب اس پیسٹ میں شہد ایک چائے کا چمچ اور دہی ایک چائے کا چمچ ملا لیں اور اس کے بعد اسے آنکھوں کو چھوڑ کر پورے چہرے پر ماسک کی طرح لیپ کر لیں اور آرام سے کرسی یا پلنگ پر خاموشی سے آنکھیں بند کر کے لیٹ جائیں اور چہرے کے عضلات کو اس کی اصل حالت میں چھوڑ دیں یعنی کہ بالکل پرسکون ہو جائیں جب آپ محسوس کریں کہ ماسک خشک ہو گیا ہے تو نیم گرم پانی سے چہرے کو دھو ڈالیں اور بعد میں اسکن ٹانک یا کریم چہرے پر لگا لیں یہ چہرے کی جلد کو لٹکنے سے روکنے اور ان میں سختی پیدا کرنے کے لئے بہترین ماسک ہے۔

**جھریوں کے خاتمے کے لئے:** اگر آپ چہرے پر پڑنے والی جھریوں سے پریشان ہیں تو اس کے لئے بھی ملتانی مٹی کارآمد ہے اس کے لئے ملتانی مٹی سفوف کی شکل میں ایک چمچ شہد ایک چمچ اور پیاز کا عرق ایک چمچ لے کر ان تینوں چیزوں کو باہم ملا کر پیسٹ بنا لیں اور اسے چہرے پر ماسک کی طرح لگا لیں خشک ہونے پر چہرہ نیم گرم پانی سے دھو کر کوئی اچھی سی کریم لگا لیں' یہ طریقہ ہر آٹھ دس روز بعد کریں اس ماسک سے چہرے کی جھریوں کو ختم کیا جا سکتا ہے اور چہرہ شاداب رہتا ہے۔

**چہرے کے دانوں کے لئے:** اگر چہرے پر دانے ہوں تو ملتانی مٹی کو پانی میں گھول کر اسے ان دانوں پر لگا لیں یہ عمل ہر روز یا ایک دن چھوڑ کر کریں بہت جلد دانے ختم ہو جائیں گے۔

**ملتانی مٹی کا فیس پیک:** اس ملتانی مٹی کو اگر صندل اور مختلف پھلوں یا سبزیوں کے عرق کے ساتھ استعمال کیا جائے تو بہترین فیس پیک تیار ہوتا ہے یہ ہر طرح کی جلد کے لئے موزوں ہے' ملتانی مٹی سفوف کی شکل میں سو گرام' صندل کی لکڑی کا برادہ باریک سفوف کی شکل میں پچاس گرام اور کینو کے خشک چھلکوں کا بے حد باریک سفوف پچاس گرام' ان تینوں اشیاء کو ملا کر یکجان کر لیں اور اسے کسی ہوا بند ڈبے میں محفوظ کر لیں' چاہیں تو کسی پلاسٹک کی تھیلی میں ڈال کر بھی محفوظ کر سکتی ہیں۔ اس فیس پیک آمیزہ کو درج ذیل طریقے کے مطابق ہفتے میں ایک یا دو مرتبہ استعمال کریں۔ آنکھوں اور اردگرد کی جگہ کو چھوڑ کر ماسک کا لیپ کریں' پندرہ بیس منٹ بعد خشک ہونے پر ٹھنڈے پانی میں کپڑا بھگو کر آہستہ آہستہ چہرے کو صاف کریں' یہ ماسک جلد کی اندرونی سطح تک پہنچ کر جلد کو پھر سے تر و تازہ اور خوبصورت بنا دیتا ہے چہرے سے مردہ خلیات کو اتار دیتا ہے اور چہرے کی رنگت نکھارتا ہے' مساموں کے اندر تک اتر کر جلد کی صفائی کرتا ہے جس سے جلد صحت مند ہو جاتی ہے اور چہرے سمیت پوری جلد پر دوران خون تیز ہو جاتا ہے اور چہرہ پرکشش بن جاتا ہے۔

**صاف رنگت کے لئے:** اگر آپ کی رنگت سانولی ہو گئی یا جھلس گئی ہے تو اس کے لئے ملتانی مٹی کا پانی میں پیسٹ بنا کر چہرے پر ماسک کی طرح لگائیں جب یہ سوکھ جائے تو اس پر ایک مرتبہ پھر وہی آمیزہ لگائیں اسی طرح چار مرتبہ کریں جب چوتھی تہہ بھی خشک ہو جائے تو ٹھنڈے یا نیم گرم پانی سے چہرہ دھو کر اچھی سی کریم لگا لیں یہ عمل ایک ہفتے تک بلا ناغہ کریں دوسرے ہفتے سے یہ ماسک ہر دوسرے دن کریں' تیسرے ہفتے یہ ماسک ہفتے میں صرف دو بار کریں' رنگت صاف ہو جانے کے بعد بھی یہ ماسک ہفتے میں ایک بار ضرور کریں۔

**ضروری ہدایات:** چہرے پر ماسک لگانے سے پہلے چہرے کی صفائی ضروری ہوتی ہے جسے کلینزنگ کہتے ہیں' کلینزنگ کا مقصد چہرے کے مساموں میں موجود گرد یا ریت کے باریک ذرات دور کرنا ہوتا ہے' واضح رہے کہ یہ گرد ایک طرف چہرے کے مساموں کو بند کر کے پسینے کے اخراج کو روکنے کا سبب بنتی ہے اور دوسری طرف جلد پر نظر نہ آنے والی خراشیں ڈالتی ہے جس سے چہرے کی رگوں میں دوران خون بھی متاثر ہو سکتا ہے' کلینزنگ کے بعد کسی بھی کلینزنگ لوشن سے انگلیوں کی مدد سے چہرے کا تھوڑا سا مساج بھی ضروری ہے تاکہ جلد ملائم ہو جائے اور ماسک میں موجود صحت مند اشیاء چہرے کی جلد میں احسن طریقے سے جذب ہو سکیں۔

## دانت درد اور چہرے کی سیاہیاں ختم

ماہنامہ عبقری اکتوبر 2013 کے شمارے کے صفحہ نمبر 13 پر دانت درد کا روحانی عمل آیا تھا۔ میری ڈاڑھ میں شدید درد تھا' میں نے صرف ایک بار ہی عمل کیا' درد بالکل ختم ہو گیا۔ عمل درج ذیل ہے:۔ جس شخص کے دانت میں درد ہو اسے چاہیے کہ جس دانت میں درد ہو اس پر ہاتھ رکھے اور پہلے درود تاج پڑھے پھر تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے پھر درود تاج پڑھے پھر چار مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور آخر میں درود تاج پڑھ کر دم کرے۔ اس کو زندگی بھر پھر کبھی دوبارہ دانت کا درد نہیں ہوگا' یہ دم کوئی دوسرا بھی دانت درد والے شخص کو کر سکتا ہے۔ آزمودہ اور پتھر پر لکیر ہے۔ اس کے علاوہ منہ کی سیاہیاں' چھائیاں ختم کرنے کیلئے ہر نماز کے بعد ایک تسبیح یَاخَالِقُ یَامُصَوِّرُ یَاجَمِیْلُ سے بڑھ کر کوئی چیز نہیں۔ (ش۔ق' لاہور)

وہ قوم کبھی فلاح نہ پائے گی: جو قوم اپنی بیٹیوں کو قتل کرتی ہے وہ کبھی فلاح نہیں پاتی اور (غیر محرم) عورت' (مانگنے والا) فقیر' تلوار اور گھوڑا چاروں کسی کے دوست نہیں۔ (سید وارث شاہ رحمۃ اللہ علیہ)

شیخ الوظائف کے علاج سے گھریلو الجھنیں کیسے ختم ہوئیں؟ (قسط نمبر 13)

# شیخ الوظائف سے ملاقات نہ ہوتی تو بیوی سے ہاتھ دھو بیٹھتا

کالا جادو، بندش، نظر بد، شل نمل اور حمل جیسے [illegible] شیخ الوظائف کی خدمت میں حاضر ہوا [illegible]

یہ کہانی سچی اور اصلی ہے۔ تمام کردار احتیاط سے دانستہ فرضی کر دیئے گئے ہیں کسی قسم کی مماثلت محض اتفاقیہ ہوگی۔

میں قارئین کو اپنی آپ بیتی سنانا چاہتا ہوں' میں پراپرٹی کا کام کرتا ہوں' میری بیوی کو پانچ ماہ کا حمل تھا اور اس کو بلڈ پریشر کا مسئلہ تھا جب اس کی طبیعت خراب ہوئی تو ڈاکٹر کے پاس لے گیا اس نے ڈرپ وغیرہ لگائی' الٹراساؤنڈ کیا' لیکن بلڈ پریشر کنٹرول نہیں ہوا' پھر اس نے کہا ان کو کسی اچھے ہسپتال لے جاؤ' میں اسی وقت مقامی ٹاؤن کے ہسپتال لے گیا وہاں ایک لیڈی ڈاکٹر گائنی کی ہوتی ہے اس نے میری بیوی کا علاج شروع کردیا جس سے بلڈ پریشر اور بلیڈنگ کنٹرول ہوگئی اور کافی مہنگی میڈیسن لکھ دیں جو میں میڈیکل سٹور سے لے آیا' شام کو ہم گھر آگئے' رات کو تین بجے میری بیوی کی طبیعت خراب ہوگئی بلیڈنگ بھی تیز ہوگئی' ہم صبح صبح پھر ہسپتال واپس آگئے' ڈاکٹر نے چیک اپ کیا اور کہا آپ ان کو جلد سے جلد کسی بڑے سرکاری ہسپتال لے جائیں ان کی حالت بہت خراب ہے' ہمارے بس کی بات نہیں ان کی ایمبولینس میں بیوی کو شیخ زید ہسپتال لے آیا' وہاں ڈاکٹر نے چیک کیا اور کہا اب اس میں ذرا بھی بلڈ نہیں ہے آپ جلدی سے بلڈ کا انتظام کریں اور پیسوں کا بھی' اللہ کریم کی مدد سے بلڈ اور روپے کا بندوبست ہوگیا' پانچ ماہ کا جو حمل تھا وہ ماں کے پیٹ میں ضائع ہوگیا' کافی زیادہ ٹیسٹ کروائے ڈیلیوری سے بچہ باہر نکلا اور صفائی بھی کی اور مجھے کہنے لگے آپ کی بیوی کے ہائی بلڈ پریشر کی وجہ سے گردے فیل ہوگئے ہیں اب ڈائیلاسز کرنے پڑیں گے مجھے ڈائیلاسز سے شروع سے ہی بہت ڈر لگتا تھا کیونکہ میرے دادا ابو کی موت اسی وجہ سے ہوئی اور میرا ایک دوست بھی بیچارہ ڈائیلاسز کرواتا ہے اللہ تعالیٰ معاف کرے یہ بہت بری بلا ہے جب میں نے سنا بیوی کو بھی یہ مسئلہ بن گیا ہے' میں پوری طرح ٹوٹ گیا اور رونا شروع کردیا اور اللہ کریم سے مدد مانگنی شروع کردی' ڈاکٹر مجھے ڈائیلاسز کا کہیں میں انکار کردوں' آخرکار ڈاکٹرز نے کہا یا تو ڈائیلاسز کرواؤں یا پھر اپنے مریض کو یہاں سے لے جاؤ اور لکھ کردوں کہ ہم ذمہ دار نہیں ہیں کیونکہ اس نے صبح یا دو دن بعد مر جانا ہے' میں نے ان کو تحریر کردی اور وہاں سے آگئے بیوی کی حالت کافی خراب تھی

پھر ہم ہومیوپیتھک ڈاکٹر کے پاس گئے اس نے ہم سے پانچ ہزار روپے لیے اور دوائی دی کھائی' ٹیسٹ کروائے' کوئی خاص فرق نہیں تھا۔ پھر فرشتہ صفت دوست تھا' مجھے عبقری کا بتایا وہاں آکر شیخ الوظائف کا پتہ چلا' قسمت اچھی تھی کہ میرے دوست کے پاس شیخ الوظائف سے ملاقات کا ٹوکن تھا' اس نے مجھے وہ ٹوکن دیا اور ہماری شیخ الوظائف سے ملاقات ہوگئی' شیخ الوظائف نے دیکھ کر سب کچھ خود ہی بتادیا' وظیفہ دیا اور دوائی دی' اللہ تعالیٰ کا نام لے کر دوائی کھانا شروع کردی' جس سے جلد ہی آرام محسوس کیا اور طبیعت میں کافی بہتری آئی' گزشتہ روز ہم نے دوبارہ ٹیسٹ کروائے جس کو دیکھ کر ڈاکٹر حیران ہوگیا اور میں خود بھی اور میری بیوی بھی کیونکہ ٹیسٹ بالکل نارمل تھے جیسے بالکل تندرست انسان کے ہوتے ہیں۔ میں نے تو سوچا بھی نہیں تھا کہ اتنی جلدی انسان کے گردے ٹھیک ہوسکتے ہیں' انسانی عقل میں شاید یہ بات نہیں آسکتی۔ میری اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ شیخ الوظائف کو اجر دے اور ان کی عمر دراز فرما' میرا دل کررہا ہے کہ میری جلد سے جلد شیخ الوظائف سے دوبارہ ملاقات ہو' میں عقیدت سے آپ کے دست مبارک پر بوسہ دوں' قارئین! اس وقت میری کیا کیفیت ہے میں بیان نہیں کرسکتا' اے میرے پروردگار جناب شیخ الوظائف کو ہمارے سروں پر ہمیشہ سلامت رکھے۔ (ص۔ح' لاہور)

## شیخ الوظائف سے ملنے کا بعد کا رمضان

محترم شیخ الوظائف السلام علیکم! اللہ تبارک وتعالیٰ سے دعاگو ہوں کہ اللہ تعالیٰ آپ کو آپ کی نسلوں' آپ کے مرشد جی کی نسلوں کو' آپ کے مریدین کو' آپ کے خادمین کو' آپ سے وابستہ ہر انسان کو ہر ناگہانی آفت' مصائب' دکھ' تکالیف' پریشانیوں' رزق کی تنگی' بیماریوں سے محفوظ رکھے اور اپنی رحمتوں کی بارش برساتا رہے' آمین ثم آمین۔ اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ سے ملاقات کروادی' آپ نے جو وظائف بتائے وہ باقاعدگی سے کررہی ہوں' آپ نے جو تعویذ دیا وہ بھی پانی میں ملا کر پیتی ہوں۔ آج جس وقت میں تحریر لکھ رہی ہوں رمضان المبارک (2015) کا مبارک مہینہ چل رہا ہے۔ میں پہلے اپنے گزشتہ رمضان کی کہانی قارئین کو سنانا چاہوں گی پھر اس رمضان کا قصہ' گزشتہ سالوں کے رمضان المبارک میں وہ مزے' وہ لطف نصیب نہیں ہوتے تھے' پہلے کی بچپن میں جو رمضان گزرے وہ بہت شاندار ہوتے تھے پھر دنیا کے جال میں پھنستے گئے اور رحمتوں سے محروم ہوتے گئے۔ 2013ء اور اس سے پہلے رمضان المبارک میں ہماری روٹین کیا تھی' پڑھیے: روزہ افطار کیا' ٹی وی لگا کر ساری رات فلمیں دیکھتی تھی' پھر گھر میں انٹرنیٹ آگیا تو چھوٹی بہن انٹرنیٹ کی بہت ماہر تھی' پھر ادھر روزہ افطار کیا' برتن سمیٹے اور لیپ ٹاپ کے آگے ہم دونوں بہنیں بیٹھ جاتیں' ساری ساری رات ہر وہ تقریب دلچسپی سے ڈھونڈ کر دیکھتیں جس میں فحاشی و بے حیائی ہوتی۔ ان سب کے اثرات کیا مرتب ہوئے رمضان میں بھی فجر اور عشاء کی نماز نصیب نہ ہوتی' ساری رات جاگنے کے باوجود سحری دیر سے تیار ہوتی' ہر روز ماں سے ڈانٹ پڑتی کہ ساری رات جاگتی ہو پھر بھی دیر کیوں کی' حالانکہ بہت جلد لیپ ٹاپ کے آگے سے اٹھ کر سحری کی تیاری شروع کرتی مگر پھر بھی نامعلوم کیوں دیر ہوجاتی؟ اس کے علاوہ بھی اُن دو رمضان کا مجھے ساری زندگی افسوس رہے گا ان رمضان کی مبارک گھڑیوں میں مجھ سے بہت بڑے بڑے کبیرہ گناہ سرزد ہوئے۔ اب تو سوچتی بھی ہوں تو خود سے گھن آتی ہے۔

**اب شیخ الوظائف سے ملنے کے بعد والا رمضان قارئین کی نذر:** 2013 اور 2014 کے رمضان المبارک کے بعد آج 2015 کے رمضان میں جو مزہ اور لطف حاصل ہوا ہے اس نے بچپن یاد دلا دیا ہے' اس رمضان میں اللہ تعالیٰ کے خاص کرم پر ہر نماز ادا ہورہی ہے' تہجد میں وہ لطف ملتا ہے کہ بیان نہیں کرسکتی۔ اپنی زندگی کی گزشتہ غلطیوں پر بہت ندامت ہوتی ہے اور ان آنکھوں کو ندامت کے آنسو بھی نصیب ہوئے ہیں۔ ایک دن ایسا ہوا روزہ افطار کرکے نماز ادا کی پھر کھانا کھایا تو نیند کا غلبہ زیادہ محسوس ہونے لگا اور بے سدھ سو رہی تھی دل میں سوچا کہ چلو آج تراویح نہیں پڑھتی صرف نماز ادا کرلیتی ہوں مگر یہ خیال آتے ہی دل سے آواز آئی تو پھر اس عشق کا کیا ہوگا؟ جو صرف زبان سے کہتی ہو کہ مجھے پیارے آقا صلی اللہ علیہ وسلم سے عشق ہے' یہ عشق تو نہ ہوا' فوراً اذان سے بھی پہلے وضو کرلیا اور زبان پر درود شریف جاری ہوگیا' نماز کے ساتھ تراویح بھی ادا کی اور آپ کے بتائے ہوئے وظیفے کی کئی تسبیح بھی کرلی' باوضو رہنے کی کوشش کامیاب ہوتی ہے' اللہ تعالیٰ سے رو رو کر گزشتہ گناہوں کی معافی بھی مانگتی ہوں' پھر اللہ تعالیٰ نے اعتکاف میں بیٹھنا نصیب کردیا' قارئین! یقین جانیے وہ سکون' وہ مزہ' وہ روحانیت' نورانیت ملی کہ بیان سے باہر ہے۔ ہر وقت زبان ذکر سے تر رہتی ہے۔ شیخ الوظائف سے ملاقات نہ ہوتی تو آج بھی میں گناہوں کی دلدل میں دھنسی ہوتی۔ میرے طبی' روحانی اور گھریلو بہت سے مسائل حل ہوچکے اور مزید حل ہونے کی قوی امید ہے۔ (ن۔ا' گوجرانوالہ)

**کچا ٹماٹر اور پانی:** کچا ٹماٹر کھانے کی صورت میں کچھ دیر پانی ہرگز نہیں پینا چاہیے تاکہ ٹماٹر میں موجود تیزابی مادے معدے میں بغیر پانی کے اپنا کام بخوبی سرانجام دے سکیں۔

# تین بادام' گیارہ دن کا کورس اور اولاد نرینہ پکی!

محمد عبدالستار' کراچی

3 بادام کی گریاں ٹوٹی ہوئی نہ ہوں' 30 تسبیح یَا جَبَّارُ بعد نماز عشاء پڑھ کر گریوں پر پھونک ماریں۔ دو بادام کی گریاں اپنے خاوند کو کھلائیں اور ایک بادام کی گری خود کھائیں' یہ کورس گیارہ دن کا ہے' ان شاء اللہ تعالیٰ اپنے فضل کرم سے اولاد نرینہ سے نوازے گا

**اولاد نرینہ کے لئے آزمایا ہوا وظیفہ:** خاص دنوں سے فارغ ہونے کے بعد کچھ صدقہ دیں۔ سورۃ توبہ ایک مرتبہ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف۔ 2 ہر نماز کے بعد ایک تسبیح رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّ اَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ (الانبیاء ۸۹) انشاء اللہ عزوجل بیٹا پیدا ہوگا۔

تین بادام کی گریاں ٹوٹی ہوئی نہ ہوں' 30 تسبیح یَا جَبَّارُ بعد نماز عشا پڑھ کر گریوں پر پھونک ماریں۔ دو بادام کی گریاں اپنے خاوند کو کھلائیں اور ایک بادام کی گری خود کھائیں۔ یہ کورس گیارہ دن کا ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اپنے فضل کرم سے اولاد نرینہ سے نوازے گا۔

حمل کو 3 ماہ 20 دن ہو جائیں تو مسلسل 40 دن تک روزانہ حاملہ یہ عمل کرے۔ پہلے گیارہ بار درود شریف پر ہر بار بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے ساتھ 7 بار سورۃ یٰسین پڑھے پھر آخر میں بھی 11 مرتبہ درود شریف پڑھے اور پانی پر دم کر کے پی لے۔ پڑھنے کے دوران بات بالکل نہ کرے۔ انشاء اللہ عزوجل نیک بیٹا عنایت ہوگا۔

اگر حاملہ پہلے تین ماہ تربوز، کوزہ مصری ملا کر کھاتی رہے تو اولاد نرینہ پیدا ہوگی۔

حضرت بابا فریدالدین مسعود چشتی رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد بعض کتب میں درج ہے کہ اگر کوئی عورت اولاد سے محروم ہو تو اس کو یہ نقش کاغذ پر لکھ کر سات روز تک کھلایا جائے اگر حکم خدا سے بیٹا نہ ہو تو قیامت کے دن میری دامن گیر ہو۔ نقش مکرم یہ ہے۔ (سودھ۔ صراح جمیع۔ سرومہ۔ سرسر)

عورت کو چاہیے کہ سات روزے رکھے اور روزہ افطار کرنے کے بعد یَا مُصَوِّرُ 21 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پیئے۔ انشاء اللہ عزوجل فرزند پیدا ہوگا۔ یَا مُتَکَبِّرُ زوجہ سے ملاپ سے قبل 10 بار پڑھ لینے والا ان شاء اللہ عزوجل نیک بیٹے کا باپ بنے گا۔ حاملہ کے پیٹ پر ہاتھ رکھ کر شوہر اس طرح کہے اِنْ کَانَ ذَکَرًا فَقَدْ سَمَّیْتُہٗ مُحَمَّدًا۔ ترجمہ: اگر لڑکا ہے تو میں نے اس کا نام محمد رکھا انشاء اللہ عزوجل لڑکا پیدا ہوگا۔

**یَا بَارِئُ:** 10 بار جو کوئی ہر جمعہ کو پڑھ لیا کرے انشاء اللہ عزوجل اس کو بیٹا عطا ہوگا۔

میاں بیوی دونوں روزانہ 101 بار سورۃ الکوثر پڑھیں۔ انشاء اللہ جلد ہی بیٹے کے ماں باپ بن جائیں گے۔ حمل شروع ہونے کے بعد مہینے کے کسی بھی دن صرف ایک بار زوجہ کی سیدھی طرف کی پسلی پر 54 بار لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ لکھ دے تو ان شاء اللہ عزوجل بیٹے کا باپ بنے گا۔ صرف لڑکے یا صرف لڑکیاں ہوں تو 50 گرام خالص گائے کے گھی میں دیسی گلاب کی تین عدد پتیاں ڈال کر گرم کر لیں جب پتیاں نرم ہو جائیں تو اتار کر مل لیں اور گھی کو چھان لیں۔ مرد کے دائیں نتھنے میں دو قطرے ڈال دیں ہمیشہ لڑکے ہوں گے اور بائیں نتھنے میں ڈالنے سے ہمیشہ لڑکیاں ہوں گی۔ سورۃ البقرہ سے انشاء اللہ شرطیہ بیٹا پائیں' طریقہ عمل: حمل کے معلوم ہو جانے کے بعد ہر اسلامی ماہ کے شروع کے سات دن روزانہ ایک بار سورۃ بقرہ مکمل پڑھیں اور یہ عمل نو ماہ تک جاری رکھیں۔ **اولاد نرینہ کے لئے:** یہ عمل بہت مجرب اور تیر بہدف ہے۔ بعد نماز عشاء باوضو سات بار ایک سفید کاغذ پر کٓھٰیٰعٓصٓ لکھیں اور آب زم زم یا بارش کے پانی یا پاک و صاف پانی سے دھو کر میاں بیوی پی لیں اور اسی طرح روزانہ لکھ کر سات دن تک پئیں۔ ان شاء اللہ عزوجل اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اولاد نرینہ پیدا ہوگی۔ حاملہ شہادت کی انگلی اپنی ناف کے گرد گھماتے ہوئے یَا مُتِیْنُ 70 بار پڑھے۔ یہ عمل 40 دن تک جاری رکھے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے بیٹا عنایت ہوگا۔ اسی عمل میں ہر مرض کا علاج ہے کوئی سا بھی مریض یہ عمل کرے تو ان شاء اللہ عزوجل شفا پائے۔ ناف سے کپڑا ہٹانے کی ضرورت نہیں۔ **اولاد نرینہ کے حصول کیلئے:** اکتالیس دن تک روزانہ تین سو مرتبہ کسی میٹھی چیز پر سورۃ النساء کی آیت نمبر 113 دم کر کے زوجین کھائیں۔ حضرت سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں جو لوگ اولاد کی نعمت سے محروم ہیں انہیں چاہیے کہ دودھ اور شہد ملا کر پئیں۔ ڈیلیوری میں آپریشن سے بچنے کا شرطیہ وظیفہ: سورۃ الانشقاق کی یہ آیت وَاَلْقَتْ مَا فِیْهَا وَ تَخَلَّتْ اس کے علاوہ سورۃ الزلزال کی آیت وَاَخْرَجَتِ الْاَرْضُ اَثْقَالَهَا آپ یہ آیت تکلیف میں کثرت سے پڑھیں۔ یا اول 41 بار روزانہ پڑھے انشاء اللہ عزوجل صاحب اولاد ہو جائیں گے۔ مدت 40 دن)

اگر حاملہ عورت روزانہ سورۃ محمد اور درود ابراہیمی پڑھتی رہے اور پیٹ پر دم کرے تو بچہ نہایت خوبصورت، سمجھدار، صحت مند پیدا ہوگا۔ دودھ وافر ہوگا۔ (باقی صفحہ نمبر 34 پر)

# بادشاہ کے مرتے ہی چوہے آئے اور آنکھیں کھا گئے

خلافت عباسیہ میں واثق ایسا جابر بادشاہ تھا کہ اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کوئی بات نہیں کر سکتا تھا ایسا قہر برستا تھا اس کی آنکھوں سے' جب موت نے جھٹکا دیا منکرات کا جھٹکا لگا تو ایک دم ہاتھ آسمان کو اٹھ گئے اور کہنے لگا۔ دوسرے وہ ذات پر جس کے ملک کو زوال نہیں اس پر رحم کھا جس کا ملک زائل ہو گیا اور جن آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کوئی بات نہیں کر سکتا تھا اور مرنے کے بعد اس پر چادر ڈال دی تو تھوڑی دیر بعد چادر کے اندر حرکت محسوس ہوئی چہرے کے مقام پر۔ یہ کیا کیسی حرکت ہے چادر الٹا کے دیکھا تو ایک موٹا چوہا اس کی دونوں آنکھیں کھا چکا تھا' عباسی محل میں چوہے آ جائیں جن پر 38 ہزار پردے لٹکے ہوئے ہوں اور جن پر سونے کا پانی چڑھا ہو' ہیرے وہاں ایسے لٹکائے جاتے تھے جیسے انگور کے گچھے لٹکائے جاتے ہیں وہاں تو چیونٹی کا گزر بھی مشکل سے ہوتا تھا یہ چوہا کہاں سے آ گیا۔ اس کی خواب گاہ میں یہ کہاں سے آیا ہے یہ اللہ تعالیٰ کا بھیجا ہوا ہے جو یہ بتانے کے لئے آیا ہے کہ جن آنکھوں سے یہ قہر برساتا تھا تم سب دیکھو تو کہ سب سے پہلے انہی آنکھوں کو اللہ تعالیٰ نے چوہے کا سپرد کر دیا۔ سلیمان بن عبدالملک بڑا خوبصورت بادشاہ تھا ایک وقت میں چار چار نکاح کرتا تھا' چار دن کے بعد چاروں کو طلاق دے کر چار اور کر لیتا تھا' باندیاں الگ تھیں لیکن پینتیس سال کی عمر میں مر گیا دُنیا میں حد سے زیادہ عیاشی کی۔ اس کے مقابل عمر بن عبدالعزیز ہیں اکتالیس سال ان کے بھی پورے نہیں ہوئے لیکن انہوں نے اللہ تعالیٰ کو راضی کر لیا۔ جب سلیمان بن عبدالملک کو قبر میں رکھنے لگے تو اس کا جسم ہلنے لگا تو اس کے بیٹے ایوب نے کہا کہ میرا باپ زندہ ہے۔ حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ نے کہا کہ بیٹا تیرا باپ زندہ نہیں ہے عذاب جلدی شروع ہو گیا ہے جلدی دفن کر دو' سلیمان بن عبدالملک بنو امیہ کے خوبصورت شہزادوں میں سے تھا حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: میں نے اس کو قبر میں اتارا اور چہرے سے کپڑا ہٹا کر دیکھا تو چہرہ قبلہ سے ہٹ کر دوسری طرف پڑا تھا اور رنگ کالا سیاہ ہو گیا تھا۔ ایک حدیث کا مفہوم ہے۔ بندے دُنیا کو ہوس کی نگاہ سے مت دیکھ سب سے پہلے قبر میں کیڑا جس چیز کو کھاتا ہے وہ تیری آنکھیں ہیں۔ یہ آنکھیں اللہ تعالیٰ نے اس لئے نہیں دی ہیں کہ تو اوروں کی بہو بیٹیاں اور بیٹیاں دیکھے اور ان کا غلط استعمال کرے۔ اللہ پاک ہمیں اپنی آنکھوں کا [illegible] آمین۔

**مخلوق میں شہرت و ممتاز حیثیت:** پیر یا جمعہ کو بعد نماز مغرب چالیس مرتبہ یَامُعِزُّ پڑھے اول و آخر تین مرتبہ درود شریف کے ساتھ' تو لوگوں میں عزت و وقار عطا ہوگا ان شاء اللہ



# آپ کا سوال۔ حضرت علامہ لاہوتی کا جواب

**1**۔ جو وظیفہ آپ کو دیا جائے صرف اسی پر یقین کریں' اپنی مرضی سے وظائف تبدیل نہ کریں۔ **2**۔ وظیفے کے دوران اگر مسئلہ مزید بڑھ جائے تو گھبرا کر وظیفہ نہ چھوڑیں بلکہ مزید توجہ' یکسوئی اور یقین کے ساتھ عمل جاری رکھیں۔ وظیفے کے دوران اکتاہٹ' بے چینی وغیرہ اس بات کی علامت ہے کہ وظیفہ اپنا کام کر رہا ہے۔ **3**۔ جو وظیفہ دیا گیا ہے اسے پابندی اور توجہ سے پڑھیں۔ بے یقینی وظیفہ کی تاثیر کو ختم کر دیتی ہے۔ **4**۔ مستقل پڑھیں' جلدی نہ کریں۔ **5**۔ تمام گھر والے پڑھیں' ورنہ جتنے زیادہ افراد ممکن ہو پڑھیں۔ **6**۔ بعض جادو' جنات' بندشیں' اثرات' مسائل اور مشکلات خاندانی ہوتی ہیں۔ ان کے ختم ہونے میں کچھ وقت لگ جاتا ہے۔ **7**۔ عمل شروع کرنے کے چالیس یا نوے دن بعد دوبارہ کوپن کے ہمراہ اپنی کیفیات لکھیں۔ **8**۔ اگر آپ کو علامہ صاحب نے پہلے وظیفہ دیا ہوا ہے اور دوبارہ خط لکھنے کے بعد آپ کو وظیفہ مل جاتا ہے تو پہلے وظیفہ سے اگر آپ کو فائدہ پہنچ رہا ہے تو علامہ صاحب سے اجازت کے بعد پہلے وظیفے کے ساتھ دوسرا وظیفہ بھی جاری رکھیں۔

نادیہ عثمان' گوجرانوالہ۔ عائشہ' لاہور۔ حاجی محمد یونس جاوید' کامونکی۔ سید شفیق الرحمان' گوجرانوالہ۔ ناصرہ پروین' لاہور۔ جویریہ بیگم' اٹک۔ محمد یامین' لاہور۔ نصرت عابدہ' ہارون آباد۔ نیلم' ملتان۔ رسول خان' نوشہرہ۔ جویریہ طاہر' نارووال۔ ممتاز علی خان' کراچی۔ تقدس خانم' کراچی۔ حمیدہ' کراچی۔ کامل حیدر فاروقی' کچہ کھوہ۔ سردار نبی' مردان۔ نسرین اختر' سیالکوٹ۔ نبیلہ' کراچی۔ محمد عثمان' کراچی۔ روبینہ کوثر' جہلم۔ رخسانہ یاسمین' چکوال۔ نازیہ عارف' لورہ۔ فرخ نثار' کھوڑ۔ محمد صہیب' بہاولپور۔ کرن' حیدرآباد۔ عمرانہ ثانی' پشاور۔ مریم یوسف' سرگودھا۔ محمد کاشف ظہیر' گاؤں 104 گ ب۔ احسان اللہ خان نیازی' میانوالی۔ انعم یوسف' سرگودھا۔ زین خالد' کراچی۔ محمد رمضان' ٹنڈو محمد خان۔ کشور سلطانہ' راولپنڈی۔ محمد اسلم' تتہ پانی۔ ڈاکٹر محمد اشرف' کوٹ ادو۔ وسیم احمد' کراچی۔ عائشہ صدیقہ' وہاڑی۔ زہرہ جبیں' راولپنڈی۔ عمر زریں خان' ہری پور۔ زبیدہ خاتون' میرپور خاص۔ غزالہ سعید' ایبٹ آباد۔ نور محمد' رسالپور۔ فیض الیاس شاہین' ساگری پنڈی۔ ربیعہ ندیم' لاہور۔ رضوان خان' سکھر۔ محمد اشرف شیخ' ملتان۔ ممتاز بیگم' اسلام آباد۔ عبدالرزاق' سوہاوہ۔ تبسم ارشد' کراچی۔ یاسمین بانو' کراچی۔ مریم' کراچی۔ فرزانہ بی بی' راولپنڈی۔ عروسہ شاہ' کوئٹہ۔ ابراہیم علی شاہ' کوئٹہ۔ شاہینہ کوثر' راولپنڈی۔ مسرت رحمان' جھنگ۔ عابدہ' راولپنڈی۔ علینہ حنیف' پنڈ دادنخان۔ زرینہ مشتاق' ایبٹ آباد۔ محمد فاروق' حیدرآباد۔ عشرت جہاں' اٹک۔ صوفیہ ثمینہ' گوجرانوالہ۔ بلال احمد' آلہ آباد۔ کوثر زرین مغل' نچندی۔ ولید ندیم' گوجرانوالہ۔ اشفاق احمد' خیرپور میرس۔ محمد سمیر عباس' رحیم یار خان۔ راشدہ ابراہیم' جہانیاں۔ شاہ زیب ظفر' کراچی۔ روبینہ سعید' لاہور۔ محمد انور' پھالیہ۔ سیدہ منورہ خاتون' کراچی۔ مسرت خان' اسلام آباد۔ حنا' پشاور۔ کائنات عابد' ٹیکسلا۔ تنویر اشرف' حجرہ۔ خلیل مرزا' فیصل آباد۔ عبدالستار' کراچی۔ عبداللہ خان' ہری پور۔ روبینہ کلثوم' راولپنڈی۔ محمد شہزاد حیات' راولپنڈی۔ سید اورنگ شاہ' ٹوپی۔ روبینہ ندیم' لاہور۔ شہناز بی بی' پنڈی گھیپ۔ آسیہ بی بی' گاؤں

478۔ طاہرہ' راولپنڈی۔ پروین اختر' کراچی۔ محمد کاشف' کراچی' محمد عثمان' گاؤں بھنڈر ٹوڈا۔ ریحانہ شاہد' سیالکوٹ۔ افشاں کنول' ڈلوال۔ جمیلہ' حافظ آباد۔ ممتاز علی خان' کراچی۔ عشرت' بدین۔ مہوش' کراچی۔ سلمیٰ بی بی' راولپنڈی۔ صائمہ آرزو' گجرات۔ ارشد محمود' راولپنڈی۔ عائشہ' کراچی۔ نجمہ مسعود زبیری' جھنگ۔ ریاض احمد خان' لندن۔ خالدہ پروین' گجرات۔ صنم عزیز بیگم' چکوال۔ نواب علی خان' کراچی۔ انعم شیخ' حیدرآباد۔ نوشین اختر' کبیروالہ۔ بلال احمد' کراچی۔ شمس الہدیٰ' حیدرآباد۔ محمد سرفراز' جہلم۔ خرم افضل جہلم۔ محمد عثمان ڈیرہ اسماعیل خان۔ سمیرا اشتیاق پشاور۔ عاشق حسین' مظفرگڑھ۔ محمد شمیم' کوٹلی۔ ثریا رئیس' کوئٹہ۔ مہوش جبیں' فیصل آباد۔ کلثوم اختر' کنری شہر۔ مسز عامر' لاہور۔ محمد جنید' تاندلیانوالہ۔ طاہرہ بانو' گوجرہ۔ عبدالغفور' فیصل آباد۔ مصباح مظہر' راولپنڈی۔ عاصمہ معنیٰ' لاہور۔ شرافت علی' ملتان۔ ربیعہ صابر' گجرات۔ محمد یاسین' رسالپور۔ محمد عمران' راولپنڈی۔ محمد اختر' بہاولپور۔ عبدالعزیز انصاری' کراچی۔ چاند محمد' کراچی۔ تسنیم اختر' کوئٹہ۔ مہرین ظہیر خان لاہور۔ شہلا وسیم' لاہور۔

## آپ تمام درج ذیل وظیفہ پڑھیں۔

کچا برتن' پرات یا کوئی لوہے کا تھال نما برتن لے کر پانی سے بھر لیں۔ چارپائی پر بیٹھ کر اس میں اپنے پاؤں ڈبو لیں۔ اگر گرمی ہے تو پانی ٹھنڈا ہو اور اگر سردی ہو تو گرم پانی میں پاؤں ڈبو لیں' پاؤں ڈبونا بہت ضروری ہے اور باوضو بیٹھ کر آپ گیارہ سو بار یَاقَھَّارُ پڑھیں اور تصور کریں جس جادو سے' جس گناہ سے' جس عیب سے' جس بدکاری سے' یا شراب اور جوئے اور نشے سے نجات آپ چاہتے ہیں یا کسی کو دلانا چاہتے ہیں۔ اپنے لیے بھی پڑھ سکتے ہیں کسی کا تصور کر کے بھی پڑھ سکتے ہیں۔ وہ پڑھنا شروع کر دیں۔ روزانہ ایک وقت مقرر ہو' قبلہ رخ بیٹھ کر' پانی روز بدلنا ہے' اس پانی کو گرا دیں۔ اس وظیفہ کو روز پڑھنا ہے' گیارہ دن' اکیس دن' اکتالیس دن' اکانوے دن۔ صبح و شام پڑھنا چاہیں تو فائدہ زیادہ ہوگا ورنہ ایک وقت بھی پڑھ سکتے ہیں۔ یہ عمل چند دن' چند ہفتے اور چند مہینے ضرور کریں۔

عبدالغنی' مانسہرہ۔ اقبال بانو' اسلام آباد۔ قاضی اعجاز الحق' اکوڑہ خٹک۔ فرخ منیر' گجرات۔ زینت بیگم' تخت بائی

مردان۔ میاں حنیف' گجرات۔ شازیہ' کراچی۔ حانیہ' کراچی۔ بیت الحرم' مردان۔ کنیز فاطمہ' حیدرآباد۔ رامش اکرم' فیصل آباد۔ روبینہ کوثر' فیصل آباد۔ سلمیٰ جبیں' کراچی۔ رحمت اللہ بلوچ' سبی۔ حور بانو' کراچی۔ بشریٰ' لاہور۔ رمیزہ یاسمین' کبیروالہ۔ مجاہد فاروق' فتح پور۔ بلال احمد خان' ملتان۔ رخسانہ پروین' تاندلیانوالہ۔ کرن' حیدرآباد۔ خرم ظہیر خان' لاہور۔ اقرۃ خرم' لاہور۔ رضوانہ حمید' لاہور۔ محمد ظہیر خان' لاہور۔ عامر سلیم الدین صدیقی' لاہور۔ ناہید اختر' فیصل آباد۔ صائمہ اقبال' دیپالپور۔ میر افضل' اٹک۔ طیبہ عزیز' کوئٹہ۔ سید ذاکر حسین نقوی' درگاہ سید پور شریف۔ فہمیدہ خاتون (مجبور بیٹی)' نوشہرہ فیروز۔ یسرا کوثر' لاہور۔ صائمہ نورین' کراچی۔ بشارت علی' بھمبر آزاد کشمیر۔ منزہ منظور' ٹوبہ ٹیک سنگھ۔ محمد جمال اقبال' چکوال۔ سید خالد رشید' پشاور۔ سعدیہ اشرف' مانسہرہ۔ جویریہ ظہیر' کلر سیداں۔ شہناز اختر' گجرات۔ رستم خان' ماتلی۔ تعظیم بی بی' ایبٹ آباد۔ عاصمہ فاروق' فیصل آباد۔ ارشاد اللہ خان' غزنی خیل۔ محمد مسعود افضل' دینہ۔ خالد محمود' لاہور۔ محمد آصف' بھیرہ۔ راشدہ حسین' چیچہ وطنی۔ عمران کریم' ڈیرہ غازیخان۔ محمد عزیز' واہ کینٹ۔ وقاص احمد' راولپنڈی۔ کاشف نواز' ہری پور۔ صفیہ کوثر' مورو۔ محمد کاشف ارشد' محمد ارسلان ارشد' کراچی۔ لیاقت علی' اوکاڑہ۔ شاہین طارق' ڈیرہ اسماعیل خان۔ سیرت فاطمہ' کوٹ قیصرانی۔ طاہرہ ناز' کوٹ ادو۔ اسماء رفیق' مانسہرہ۔ بشریٰ منور' کوٹ ادو۔ صفیہ شاکر حمزہ' کراچی۔ احسان الحق' مانسہرہ۔ شمس الدین' میرپور خاص۔ سید محمد آصف' فیصل آباد۔ شاہدہ پروین' فیصل آباد۔ جمال احمد انصاری' امریکہ۔ مدیحہ ناز' فیصل آباد۔ ثریا کوثر' فیصل آباد۔ عمیر' پشاور۔ علی رضا' پسرور۔ ارشد اقبال' بونیر۔

## آپ تمام درج ذیل وظیفہ پڑھیں۔

اِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ o وَ اِذَا النُّجُوْمُ انْكَدَرَتْ o وَ اِذَا الْجِبَالُ سُيِّرَتْ o وَ اِذَا الْعِشَارُ عُطِّلَتْ o (التکویر 1 تا 4) یہ آیات طاق اعداد میں پڑھ سکتے ہیں تین دفعہ' سات دفعہ' گیارہ دفعہ جتنا زیادہ پڑھیں گے اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔ چند دن' چند ہفتے اور [illegible]

قسط نمبر 21

# نمک! میرے جانور اور انوکھے مشاہدات

## کسانوں کے روزمرہ مسائل اور عبقری کے آسان ٹوٹکے

1۔ نمک کا پہلا فائدہ یہ ہے کہ اگر کسی جانور یا انسان کا جسے کہتے ہیں کہ اندر سے گوشت پھٹ جائے چوٹ لگے تو آدھ پاؤ نمک لے کر اس کو کڑاہی میں ڈال کے ساتھ گھی بھی ڈال کے بھوننا ہے اس کو بھونتے وقت بو سی آئے گی پھر اتار کر جتنی گرم سہہ سکیں اس کی مالش کرنی ہے ہر بار اسی نمک کو گرم کر کے مالش کپڑے میں ڈال کر کرنی ہے تین چار دن مالش کرنے سے گوشت اندر سے ٹھیک ہو جائے گا چاہے کسی انسان کا ہو چاہے کسی جانور کا ہمارا آزمایا ہوا ٹوٹکہ ہے۔

2۔ کسی جانور یعنی کہ دودھ دینے والی چاہے بھینس ہو یا گائے ہو یا بکری ہو جس کا ایک تھن خراب ہو جائے یعنی کہ چھوٹا پڑ جائے اور دودھ نہ آتا ہو اس کا شیر دار ہونے سے پہلے دو ماہ یا ایک ماہ رہتا ہو اس نمک کو دوری یعنی ہم پنجابی میں بولتے ہیں لنگری اور ڈنڈا اس میں آدھ پاؤ نمک ڈال کر گھوٹ گھوٹ کر تھوڑا پانی ڈال کر اتنا گھوٹنا ہے کہ ایک تاری بن جائے پھر اس میں پانی ڈال کر کہ ایک نل جس میں جانوروں کو منہ میں ڈال کر دیتے ہیں کچھ دن دینا ہے پھر جب وہ شیر دار ہو گی تو اس کا تھن ٹھیک ہو جائے گا اور دودھ بالکل صحیح آئے گا یہ بھی آزمایا ہوا ٹوٹکہ ہے۔ 3۔ جب جسم میں ہاتھ یا پاؤں میں کانٹا چب جائے تو اس کو سوئی سے تھوڑا سا کھرچ کہ اس میں تھوڑا سا نمک ڈال کر دبا دیں وہ کانٹا اوپر آ جائے گا یہ بھی آزمایا ہوا ہے۔ 4۔ اگر آپ نے کہیں چل کر سفر کیا ہو اور آپ تھک گئے ہوں اگر جسم کے کسی کو دب سی لگ گئی ہو چولہے پر پانی گرم رکھیں اور اس میں ایک مٹھی نمک ڈال دیں اور پھر کپڑے دھونے والی بالٹی یا ٹب میں پاؤں دکھ کر چھوٹا سا کپڑا لے کر اس پانی میں ڈبو ڈبو کر ٹکور کریں جسم کی تھکاوٹ اور جو دب سے لگی تھی وہ ٹھیک ہو جائے گی یہ آزمایا ہوا ہے۔

5۔ اور جب جانور چارہ نہ کھاتا ہو ان کے آگے نمک کا کھڈہ رکھ دیں اور وہ اس کو چاٹتا رہے گا پھر چارہ بھی ٹھیک کھائے گا اور پانی بھی صحیح پیئے گا۔ 6۔ جب گائے بھینس شیر دار ہونے والی ہو اس وقت پہلے اس کو پانی پلانا ہے اگر سردی ہے تو نیم گرم اگر گرمی ہے تو ٹھنڈا پانی پلا کے بعد میں آدھ کلو چینی اس چینی میں گھی نیم گرم کر کے کھلا دینا ہے اور پھر اس کے بچے کو گڑ کوٹ کر جالے نکال کر کپڑے سے پھر اس کے منہ میں تھوڑا تھوڑا ڈالنا ہے اس کے بعد تھن دھو کر اور کھل نکال کر دودھ اس کے منہ میں ڈالنا ہے۔

### جانوروں کی بیماری سے نجات کا عمل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں نے درج ذیل عمل ایک کتاب سے پڑھا تھا' کسان بھائیوں کیلئے پیش کر رہا ہوں' یقیناً یہ جانور پال حضرات کیلئے قیمتی موتی ہے اسے سنبھال کر رکھیں۔ عمل یہ ہے:۔ اگر جانوروں کے باڑے میں بیماری پھیل گئی ہو اور جانور مرتے جا رہے ہوں تو ایسی حالت میں سورۂ تغابن (پارہ 28) باوضو پڑھ کر پانی پر دم کر کے تمام جانوروں کو پلایا جائے اور سورۂ پڑھ کر باڑے کے جانوروں پر بھی دم کریں اور باڑے کے چاروں طرف چل کر پھونک مارتے جائیں' ان شاء اللہ تعالیٰ جانور ہر قسم کی وباء سے محفوظ رہیں گے۔ (زارا امتیاز' فیصل آباد)



### کسان دوست عبقری کا ساتھ دیں

قارئین! آپ نے کوئی ٹوٹکہ روحانی ہو یا طبی جانوروں' فصلوں کی بیماری میں آزمایا ہو یا سنا ہو' یا آپ نے گھر میں پودے لگائے ہیں یا گھر میں پرندے یا کوئی پالتو جانور رکھا ہے تو اپنے آزمودہ ٹوٹکے ضرور بھیجیں۔ بیماری کا نام اور دوائی کا نام واضح لکھیں تاکہ دوسرے بھی آسانی سے پہچان سکیں۔ آپ کے چھوٹے سے ایک ٹوٹکے سے لاکھوں کا بھلا ہوگا اور آپ کیلئے قیامت تک کیلئے صدقہ جاریہ اس عمل میں غفلت نہ کریں۔

(بقیہ: صحابیؓ بابا سے ملاقات اور بیوی پر مسلط جنات سے جنگ)

نے آ کر میرے بیٹے کا ماتھا چوما' اس دن ہمارا گھر خوشبو اور نور سے بھر گیا' صحابی بابا ؓ نے پندرہ منٹ ہمارے گھر میں دعا کروائی اور اہم بات کہ انہوں نے ہمارے کے گرد حصار کیا اور واپس تشریف لے جاتے ہوئے فرما کر گئے کہ: ''ہر چیز میں اللہ پاک کی حکمت ہوتی ہے' ہر وقت کام کیلئے وقت متعین ہے جیسے رمضان اپنے وقت سے پہلے نہیں آتا' نماز اپنے وقت پر ہی آتی ہے حج اپنے وقت پر ہی آتا ہے' بہار' خزاں' سردی اور گرمی ہمیشہ اپنے وقت پر آتے ہیں اسی لیے آپ پریشان نہ ہوں۔ چند ہفتوں کے بعد پھر میری بیوی کو شدید تکلیف ہوئی' مزید غیر مسلم جنات نے حملہ کر دیا' عبداللہ جن (یہ جن میرے بیٹے پر مسلط ہوا تھا اور تو مسلم تھا اور مسلمان ہونے کے بعد ہمارے گھر میں ہی ٹھہر گیا ہے) اس دن بہت رویا اور زور زور سے یا قہار پڑھنے لگا' اللہ تعالیٰ نے کرم کیا اور وہ جنات کا حملہ صحابی بابا کے حصار اور عبداللہ جن کے یا قہار پڑھنے سے ناکام ہوا۔ قارئین! الحمدللہ! آج ہم پرسکون ہیں' صحابیؓ بابا سے پانچ مرتبہ ملاقات ہو چکی ہے' ان کی ہمارے گھر خاص نظر ہے۔ اللہ تعالیٰ ان کی عمر' رزق' جان' مال اور نسلوں میں مزید برکات دے۔ اللہ تعالیٰ حضرت حکیم صاحب کو درازی عمر دے اور اجر عظیم عطا فرمائے۔

قسط 21

حکیم ضیاء الرحمٰن' ملتان

# گڑ اور آپ کی تھوڑی سی دلچسپی

جب چینی یا بازاری گڑ کھاتا ہوں تو میٹر بتاتا ہے کہ شوگر زیادہ ہے جبکہ دیسی گڑ استعمال کروں تو نارمل رہتا ہوں توانائی بحال رہتی ہے

ایک بات میں گڑ کے بارے میں اکثر کیا کرتا ہوں کہ اچھا گڑ وہ ہے جس کی شکل اچھی نہ ہو۔ 1۔ عام طور پر بازار میں ہلکے پیلے یا سفید رنگ کے نفیس شکل کے گڑ کیمیکل سے صاف شدہ ہوتے ہیں' خریدنے والے کو عموماً اس بات کا پتہ نہیں ہوتا۔ جبکہ بغیر کیمیکلز والا گڑ دیکھنے میں صاف شکل کا نہیں ہوتا۔ 2۔ رنگ کاٹ والا گڑ زبان' باچھوں اور معدہ آنتوں کو زخمی کر دیتا ہے۔ 3۔ بغیر کیمیکل والا گڑ زیادہ میٹھا لذیذ اور کسی قسم کا نقصان نہیں دیتا' یہ معدے' جگر' لبلبے کے انزائمز کی افزائش کرتا ہے۔ گنے میں ایک الکلائیڈ ہوتا ہے جو لبلبے کو فعال رکھتا ہے اور شوگر سے بچاتا ہے۔ گزشتہ دنوں ایک بزرگ سے ملاقات ہوئی شوگر کے مریض ہیں' فرمانے لگے: جب چینی یا بازاری گڑ کھاتا ہوں تو میٹر بتاتا ہے کہ شوگر زیادہ ہے جبکہ دیسی گڑ استعمال کروں تو نارمل رہتا ہوں توانائی بحال رہتی ہے' کمزوری تھکن نہیں ہوتی۔ قارئین! دیسی گڑ حاصل کرنا مشکل نہیں ہے۔ بس آپ کی تھوڑی سی دلچسپی اور حرکت درکار ہے۔ اپنے قریبی علاقوں میں سردیوں کے موسم میں جب گڑ بن رہا ہو تو کسی بنانے والے سے کہہ دیجئے کہ ہمیں بغیر رنگ کاٹ کا گڑ چاہیے' اس کو کوئی اعتراض نہ ہوگا اور وہ بخوشی یہ کام کر دے گا۔ گنے کا رس صاف کرنے کیلئے عام طور پر گاؤزبان' بھنڈی' سکھلائی بوٹی' دودھ' لسی استعمال کیے جاتے ہیں' جو آپ کی طبیعت چاہے اس کے تحت بنوالیں۔ اپنے سالانہ خرچ کے مطابق بنوالیں۔ بازار میں آپ تلاش کریں تو آپ کو دیسی گڑ مل ہی جائے گا۔ اپنے کسی ملنے جلنے والے دیہات کے آدمی سے کہہ دیں تب بھی آپ کا یہ کام ہو جائے گا۔ اس کے علاوہ جن کو اللہ پاک نے توفیق دی ہے وہ شہد' کھجور' خشک شہتوت' خشک خوبانی' انجیر' کشمش مویز منقیٰ استعمال میں لائیں تو قدرتی مٹھاس جو صحت بخش اور محافظ صحت ہیں سے فائدہ لے سکتے ہیں۔ آپ اور میں ہم اپنی اپنی جگہ سنبھل جائیں اور ایک دوسرے کا حال لینے والے بن جائیں اس بات کا عہد کریں ہمارا یہ مشن ہو کہ اللہ پاک نے ہمیں جو علم و تجربہ عطا کیا ہے اس کو آگے بڑھائیں تاکہ صحت مند معاشرہ پروان چڑھے' مخلوق کی خدمت سے ہم خالق تک پہنچنے والے بن جائیں۔

توری کے فوائد: مسکن حرارت اور خفیف مدر بول ہے طبیعت کو نرم کرتی ہے بواسیر کو درست کرتی ہے قبض کشا ہے اور اسے کھانے سے بھوک لگتی ہے اور خوراک جلد ہضم ہو جاتی ہے۔

استقامت قائم ودائم رکھے۔ (شاہد شوکت ایڈووکیٹ)

ھوالشافی: میتھی دانہ آدھا پاؤ، کلونجی ایک چھٹانک، ریوند چینی ایک چمچ، ایک چمچ چائے کی پتی، دس عدد موم بتی، آدھا لیٹر ڈیزل۔ بنانے کا طریقہ: پہلے ڈیزل کو گرم کر کے دس عدد موم بتیاں ڈیزل میں ڈال دیں۔ موم گھلنے پر باقی اشیاء کو پیس کر ڈال دیں۔ مذکورہ اشیاء کو دس منٹ تک آگ پر رہنے دیں' پھر آگ بند کر دیں اور ڈھکنا دے کر 72 گھنٹے یعنی تین دن تک ایسے ہی پڑا رہنے دیں اور ململ کے کپڑے میں پن کر محفوظ کر لیں۔ جسم کے کسی بھی حصہ میں درد والی جگہ پر لگائیں۔ میرا اللہ تعالیٰ آپ کو شفاء دے گا۔ احتیاط: ڈیزل کو کسی گہرے برتن میں ڈھانپ کر ہلکی آنچ پر گرم کریں۔

# کباب چینی اور پھٹکڑی مایوس مریض کو نئی زندگی دلادی

اس بیماری سے بہت مجبور ہو کر ایک سال پہلے انہوں نے آپریشن کروا ہی لیا لیکن آپریشن کے بعد بھی ان کا مسئلہ حل نہ ہوا' جو میرے والد صاحب نے اس بات کی بہت ٹینشن لی کہ میں نے تو سوچا تھا کہ میں اب ٹھیک ہو جاؤں گا لیکن میرا مسئلہ تو ویسے کا ویسے ہی ہے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے والد صاحب کو کچھ عرصہ سے پیشاب کے غدود کا مسئلہ تھا' غدود کافی بڑھ گئے تھے جس کی وجہ سے انہیں پیشاب کی بہت زیادہ تکلیف تھی' وہ کہیں بھی جا نہیں سکتے تھے' ہر طرح کی دوائی استعمال کرنے کے بعد ڈاکٹرز نے انہیں آپریشن کا کہا کہ اس کے بغیر آپ ٹھیک نہیں ہو سکتے آپریشن میں بھی ان کی کمزوری کی وجہ سے بہت مسئلہ تھا' جسم میں خون بہت کم تھا' ڈاکٹر نے کہا کہ آپریشن کرنا بھی ایک رسک ہے لیکن آپریشن کے بغیر یہ ٹھیک بھی نہیں ہو سکتے' تین دفعہ ہسپتال آپریشن کیلئے داخل رہے اور کمزوری کی وجہ سے انہیں گھر بھیج دیا گیا اس بیماری سے بہت مجبور ہو کر ایک سال پہلے انہوں نے آپریشن کروا ہی لیا لیکن آپریشن کے بعد بھی ان کا مسئلہ حل نہ ہوا' میرے والد صاحب نے اس بات کی بہت ٹینشن لی کہ میں نے تو سوچا تھا کہ میں اب ٹھیک ہو جاؤں گا لیکن میرا مسئلہ تو ویسے کا ویسے ہی ہے' اس ٹینشن کی وجہ سے وہ بہت ہی کمزور ہو گئے' حکیم صاحب آپ کی کافی ساری کتابیں میرے گھر میں ہیں جن میں آپ کی کتاب میرے طبی رازوں کا خزانہ میں ایک نسخہ پڑھا اور اس کا ذکر اپنے والد صاحب سے کیا لیکن وہ اس قدر اپنی بیماری سے عاجز آ چکے تھے کہ بے یقینی سے کہنے لگے کہ میں نے آپریشن تو کروا لیا ہے اب اور کیا کروں' چھوڑو اب کیا ہونا ہے؟

مطلب انہوں نے کوئی دلچسپی ظاہر نہ کی میں نے اپنی امی سے بات کر کے یہ دوائی منگوائی اور امی نے ہی انہیں یہ دوائی کھانے پر مجبور کیا' اس دوائی کے استعمال کے دس دن بعد ہی امی نے مجھے بتایا کہ تمہارے ابو کو بہت فرق ہے اور اب تو حکیم صاحب ایسے لگتا ہے جیسے انہیں یہ بیماری کبھی تھی ہی نہیں حالانکہ انہوں نے بے یقینی سے استعمال کی تھی' حکیم صاحب اللہ تعالیٰ آپ کو اور آپ کی نسلوں کو عافیت و برکت والی اور صحت و تندرستی والی زندگی عطا فرمائے۔ آمین! آپ کی وجہ سے اتنی قیمتی نسخے ہم گھر بیٹھے استعمال کر کے فائدہ حاصل کرتے ہیں' نسخہ یہ ہے:۔ ھوالشافی: کباب چینی (جس کے ساتھ ڈنڈی ہو) سو گرام' پھٹکڑی دس گرام پیس کر صبح و شام استعمال کریں۔ نسخہ حضرت حکیم صاحب کی شہرہ آفاق کتاب ''میرے طبی رازوں کا خزانہ'' کے صفحہ نمبر 135 پر تفصیل کے ساتھ لکھا ہوا ہے۔ (ج، لاہور)

## گھٹنوں کا درد ہے تو یہ تیل بنا لیجئے! 3 دن میں شفاء یابی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری والدہ محترمہ عرصہ دراز سے ماہنامہ عبقری کی قاریہ ہیں اور ماہنامہ عبقری سے ملنے والی فیوض و برکات کے پیش نظر ماہنامہ عبقری مصیبت زدہ مفلوک الحال اور پریشان گھروں میں بھی بھجوانے کا بندوبست کرتی ہیں۔ ماہنامہ عبقری میں تیل بنانے کا نسخہ پڑھا اور تیل بنایا۔ میری چچی محترمہ جو کہ دور دراز کے ایک چھوٹے سے قصبہ میں رہائش پذیر تھیں کو کافی عرصہ سے گھٹنوں کا شدید درد لاحق تھا۔ انتہائی نیک ایماندار، ہنس مکھ' خوش اخلاق' پنج گانہ نماز باوقت ادا کرنے کی پابندی کرنے والی خاتون ہیں مگر گھٹنوں کے شدید درد کے پیش نظر میری چچی محترمہ نے نہ صرف مہنگے مہنگے علاج کروائے بلکہ مہنگی مہنگی ادویات پر بھی زر کثیر خرچ کیا۔ جب والدہ محترمہ سے بات ہوئی اور طبیعت کے بارے میں دریافت کیا تو انتہائی بھرائی ہوئی آواز میں چچی محترمہ نے نہ صرف اپنی بیماری کا ذکر کیا بلکہ نماز ادا نہ کر سکنے اور اس بابت روز قیامت بارگاہ خداوندی میں ہونے والی شرمندگی کا بھی ذکر کیا' جو والدہ محترمہ نے اپنے پاس گھر میں پڑا ہوا ماہنامہ عبقری سے حاصل کردہ نسخہ کے مطابق تیار کردہ تیل چچی محترمہ کو بھجوایا جو محض 3 یوم تک تیل کی گھٹنوں کے اردگرد مالش کرنے پر چچی محترمہ کے گھٹنوں کی درد ایسے بھاگی جیسے گدھے کے سر سے سینگ اور چچی محترمہ نارمل زندگی گزارنے لگ گئیں ہیں اور نماز پنجگانہ بھی باوقت ادا کرتی ہیں۔ اس تیل کے دیگر فوائد ہیں میری بھتیجی جو کہ ہالینڈ کی شہری اور چھوٹی بچی ہے' پاکستان ہمارے پاس آئی ہوئی تھی جس کو فضائی آلودگی کی وجہ سے چھاتی کی انفیکشن ہو گئی۔ یہاں تک کہ بچی کو سانس لینا دشوار ہو گیا اور رات کو سکون سے سو بھی نہ سکی۔ اگلے دن تیل سے چھاتی اور پورے جسم کی مالش کی جو کہ صرف ایک مرتبہ تیل کی مالش کرنے سے نہ صرف بچی سکون سے سوئی بلکہ چھاتی کا انفیکشن بھی ٹھیک ہو گیا۔ اللہ ہمارے ادارہ عبقری کے جذبہ خدمت میں

## چھ ماہ کا بخار دو دن میں ختم

قارئین! اپریل 2018ء کے عبقری شمارہ کے صفحہ نمبر 23 پر ''چھ ماہ کا بخار دو دن میں ختم'' کے عنوان سے ایک تحریر چھپی تھی جس کا نسخہ پرنٹ نہ ہو سکا۔ قارئین وہ نسخہ نوٹ فرما لیں!۔ ھوالشافی: عناب دس عدد' سونف ایک چھوٹی چمچ' بڑی الائچی پانچ عدد' اجوائن ایک چھوٹی چمچ تمام کو ہلکا کوٹ کر رات کو گرم پانی آدھا کلو میں بھگو دیں صبح چھان کر ہلکا میٹھا یا نہ ملائیں تو کوئی حرج نہیں گھونٹ گھونٹ پئیں' چند دن ہفتے' ورنہ صرف دو دن میں ہی علاج ہو جاتا ہے۔

## بچوں اور میاں بیوی کے درمیان چپقلش ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں تقریباً چھ ماہ سے رسالہ عبقری کی قاریہ ہوں' بہت ہی شوق سے عبقری کے ہر نئے شمارہ کی منتظر رہتی ہوں۔ اللہ تعالیٰ کا شکر ہے اس میں ہر مسئلہ کا حل مل جاتا ہے۔ گھر میں ہم میاں بیوی اور بچوں کے درمیان انتہائی چپقلش تھی جس کی وجہ سے گھر کا ماحول عجیب سا تھا' ہر وقت کی تو تو میں میں نے زندگی بے سکون بنا دی تھی' میں نے ماہنامہ عبقری کے ایک شمارہ میں ایک وظیفہ وَقُلْ رَّبِّ اَعُوْذُبِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ وَاَعُوْذُبِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ پڑھا' یہ وظیفہ ہر نماز کے بعد گیارہ دفعہ پڑھا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم اور آپ کی خصوصی دعا کے طفیل گھر میں سکون آ گیا ہے' لڑائی جھگڑے چپقلش ختم ہو گئی ہے' اس کے ساتھ میں اول و آخر سات مرتبہ درود شریف کے ساتھ یَاقَهَّارُ کی گیارہ تسبیح صبح و شام کرتی رہی ہوں۔ آپ کی وجہ سے اتنی مخلوق کو فیض حاصل ہو رہا ہے دعا ہے کہ مولا کریم عبقری کی روشنی کو قیامت تک روشن رکھے لوگوں کی زندگیوں میں ہدایت کے چراغ جلتے رہیں۔ (ب، فیصل آباد)

# سچے موتیوں کی کھیر ضرور کھائیں

مجھے ایک بڑے بوڑھے ملے جنھوں نے ایک انوکھا تجربہ بتایا کہ بچے کو شروع سے ہی اگر ساگودانہ دیا جائے تو جن میں قد بڑھنے کی کمی ہوتی ہے ان کے قد بڑھتے ہیں اور صلاحیتیں سائنسدانوں جیسی ہوتی ہیں

قارئین! آپ کیلئے قیمتی موتی چن کر لاتا ہوں اور چھپاتا نہیں' آپ بھی سخی بنیں اور ضرور لکھیں (ایڈیٹر: شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی)

بچپن میں دیکھا تھا کہ جب کوئی بیمار ہوجاتا یا علیل یا طویل بیماری سے اٹھتا۔ بڑے بوڑھے' سیانے سمجھدار' یا معالج بطور غذا ساگودانہ مسلسل استعمال کرنے کا مشورہ دیتے۔ اب تک تو یہی سنا تھا اور یہی دیکھا تھا کہ ساگودانہ مریضوں کی غذا ہے اور بیماروں کیلئے استعمال ہوتا ہے' صحت مند آدمی ساگودانہ استعمال کرے یہ خیال گمان اور تصور میں بھی نہیں تھا' جرمنی یونیورسٹی کے ایک پروفیسر ڈاکٹر جو دراصل پاکستانی ہیں اور گزشتہ بیالیس سال سے وہاں ریسرچ میں مشغول ہیں' ان کا موضوع دراصل فطری اور قدرتی غذاؤں پر تحقیق اور ریسرچ کرنا ہے' سالہا سال سے تسبیح خانہ سے نسبت ہے اور کوئی ایک بات کہیں سے سنی تھی بس دل تو اللہ کے قبضہ میں ہے اس کے دل کی دنیا بدلی اب وہ مسلسل رابطہ میں ہیں۔ میں نے ان سے ایک بار سوال کیا کہ کیا ساگودانہ آپ کی نظر سے کبھی گزرا' میری بات سنتے ہی ہلکے سے مسکرائے' پہلو بدلا اور آنکھوں کی چمک اور لفظوں کی دھمک نے جو کچھ بیان کیا وہ کچھ انوکھا ہی تھا جو شاید میری توقع سے کہیں زیادہ عجیب وغریب کیونکہ مجھے احساس تھا اور دیکھا بھی تھا اب تک کہ ساگودانہ تو صرف مریضوں اور بوڑھوں کیلئے ہے لیکن ان کی باتوں نے میرے لیے ایک نیا راز اور عقدہ کھولا' ڈاکٹر صاحب بتانے لگے یورپ کے سترہ ملک ایسے ہیں جہاں پیدائش سے پہلے دن جب بچہ ماں کا دودھ چھوڑتا ہے اس کی غذا گورنمنٹ کے آرڈر کے مطابق ساگودانہ ہی ہے' یہ قانون دراصل جنگ عظیم دوئم کا ہے کہ جب ہٹلر نے فوجیں بنائیں اور فوجوں کو استعمال کیا تو اس نے ایک ٹیم ایسی بنائی جو فوجوں کی صلاحیتوں پر نظر رکھے اس ٹیم نے جہاں فوجوں کی صلاحیتوں پر نظر رکھی وہاں ان کی غذاؤں پر بھی ساتھ ساتھ تحقیق کی اس تحقیق کے بعد جو نتیجہ سامنے آیا وہ نتیجہ یہی تھا کہ کچھ غذائیں ایسی ہیں اگر بچپن سے بچے کو وہ غذا دی جائے تو بچے کے اعصاب مضبوط' اس کی گرفت لاجواب یعنی ہاتھوں کی پکڑ' اس کی چال میں ہمیشہ توازن اور تیزی رہے گی وہ جھکے گا نہیں' کمزور نہیں ہوگا' جلد بوڑھا نہیں ہوگا' اس کی نظر یادداشت سننے کی قوت سوچنے کی صلاحیتیں اور دل ہمیشہ تندرست سو سال کی عمر میں بھی رہیں گے۔ وہ غذائیں جن غذاؤں کا استعمال کرنا ان صلاحیتوں کو پانے کیلئے ضروری تھا ان میں ایک اہم غذا ساگودانہ بھی ماہرین نے قرار دیا ہے' پھر اس دن سے لیکر یعنی 1941ء سے آج تک ساگودانہ پر مسلسل تحقیق اور ریسرچ ہورہی ہے اور یورپ کا ہر بچہ جب ماں کا دودھ چھوڑتا ہے تو سب سے پہلا چمچ اس کے منہ میں ساگودانہ کا ہی جاتا ہے اور پھر یہی یورپ ہے جو ہمیں سائنسدان' پروفیسر' اسکالر اور پوری دنیا میں چھا جانے والے تھنک ٹینک دیتا ہے' ہم ان کی صلاحیتوں کو تو دیکھتے ہیں ان کی غذاؤں کو نہیں دیکھتے' جن غذاؤں کے نیچے ساگودانہ کے راز ہیں اور ساگودانہ ہی ان کی زندگی کا سب کچھ ہے اور حاصل ہے۔

مجھے ایک بڑے بوڑھے ملے جنہوں نے ایک انوکھا تجربہ بتایا کہ بچے کو شروع سے ہی اگر ساگودانہ دیا جائے تو جن میں قد بڑھنے کی کمی ہوتی ہے ان کے قد بڑھتے ہیں اور صلاحیتیں سائنسدانوں جیسی ہوتی ہیں' تھوڑا عرصہ پہلے ہم نے عبقری میں ایک اعلان چھاپا کہ قد بڑھانے کے راز بتائے جائیں قارئین نے حسب معمول بہت توجہ کی اور قد بڑھانے کے تجربات خطوط کی شکل میں ہمیں ملنے لگے' ساگودانہ ان تجربات میں ایک ایسا انوکھا تجربہ تھا جس کو متعدد قارئین نے اپنے تجربات میں بیان کیا کہ ہم نے جب بھی ساگودانہ استعمال کیا اور بچوں کو کرایا ان کے قد میں نمایاں اضافہ پایا' جسم پھرتیلا ہوا دماغ اور آنکھیں روشن ہوئیں' یادداشت کا مسئلہ حل ہوا' وہ بچے جو ہر وقت بیمار اور موسمی بیماریوں سے بہت زیادہ متاثر ہوتے تھے وہ گھرانے جن کا گھر ہر وقت میڈیکل سٹور بنا رہتا تھا ان گھروں میں صحت وتندرستی جاگ اٹھی اور بیماریاں سوگئیں اور ساگودانہ کی طلسماتی طاقت نے ایسا راز بتایا کہ پھر ہم ساگودانہ دانہ ہی استعمال کرنا شروع ہوگئے۔ قارئین! اگر آپ کسی ایسی بیماری میں مبتلا تھے جس نے آپ کی رگوں اور ہڈیوں کو نچوڑ دیا تو صبح کا ناشتہ ساگودانہ سے کریں' رات کو بنا کر رکھ لیں' گرمی ہے تو تازہ سردی ہے تو نیم گرم' چاہیں میٹھے کے طور پر شہد ملا سکتے ہیں ورنہ پھیکا بھی استعمال یا شکر بھی استعمال کرسکتے ہیں۔ آیئے! ہم ساگودانہ کے ایک ایک دانے کو غور سے دیکھیں اور اس سے سوال کریں کہ تیرے اندر کتنا صحت مند خزانہ ہے' ساگودانہ میرے سامنے میں نے اس کا ایک دانہ اٹھایا اپنی ہتھیلی پر رکھا تو اس دانے نے دل کی آواز سے مجھے جو راز بتایا وہ راز آج میں قارئین کی نذر کرتا ہوں:

دانہ کہنے لگا:۔ میں ایک لکڑی ہوں اور مجھے دانے کی شکل دے دی گئی' مجھے قدرت نے بنایا' قدرت نے سینچا اور قدرت نے سنبھالا اور قدرت نے میرا ساتھ دیا' دانے کی آنکھوں میں بات کرتے ہوئے آنسو آگئے' میں نے اپنے دامن سے اس کے آنسو صاف کیے' کیونکہ میں جس دور میں بیٹھا تھا اس دور میں ابھی ٹشو ایجاد نہیں ہوا تھا چونکہ بچپن میں اپنے آنسو دامن سے ہی صاف کیے تو میں نے اس کے آنسو دامن سے صاف کیے اسے تسلی دی اور آنسوؤں کی وجہ پوچھی' وہ سفید دانہ جس میں نور ہی نور' پیار ہی پیار' محبت ہی محبت اور آشنائی کا سچا پیغام تھا اپنے معصوم لہجے سے بولا مجھے کبھی کبھار کسی گھر میں داخل ہونے کی اجازت ہے' اس گھر کے کسی فرد کو بیماری نے ڈس لیا ہو' روگوں نے ڈھانپ لیا ہو' دکھوں نے اوندھا کردیا ہو' اور اس کی رگوں' خون' گوشت' پٹھوں اور پسلیوں میں دکھ سرائیت کرگیا ہو' پھر مجبور ہوکر ادویات استعمال کرتے ہیں اور آخری مجبوری میں کوئی میرا ہمدرد مل جائے تو مجھے استعمال کرنے کا مشورہ دیا جاتا ہے پھر سو بار سوچا جاتا ہے ایک طرف ڈبے بند غذائیں اور وٹامن جن کے رنگ برنگے نام اور رنگ برنگے فائدے لکھے ہوتے ہیں' اندر کچھ ہوتا ہے یا نہیں یا محض تجارت ہے اور ایک طرف میری حیثیت! جسے دیکھ کر کہا جاتا ہے کہ یہ عام دانے ہی تو ہیں اس سے کیا ہوگا؟ بس یہ لفظ میرا کلیجہ چیر دیتے ہیں' میرا درد بکھیر دیتے ہیں' لیکن پھر بھی میں انتظار کرتا ہوں کہ کوئی مجھے اپنے ذائقہ کی زینت بنائے تو سہی' پھر آخر تھک ہار کر مجبوراً مجھے استعمال کیا جاتا ہے اور میں جب ان کے پیٹ کی زینت بنتا ہوں تو چند ہی دنوں کے بعد میرا احساس انہیں احساس دلاتا ہے' میرا درد انہیں اطلاع دیتا ہے کہ نہیں ہم بھولے رہے' ہماری اطلاع غلط تھی اس کے تو دانے دانے میں صحت ہے' تندرستی کا پیغام ہے' خیر کی راہیں ہیں' بیماریوں سے نکلنے اور بچنے کا پہلا قدم ہے' پھر بھی مجھے وہ قدر کی نظر نہیں دی جاتی جو قدر کی نظر مجھے ملنی چاہیے لیکن میں مایوس نہیں ہوتا میں نے انسانیت کی خدمت کا عزم کیا ہے میں نے انسانیت کو دینے کا تصور کیا ہے' میرا من اور میرا تن ہر لمحہ انسانیت کی شفایابی کیلئے بے تاب رہتا ہے۔ ابھی اس کے آنسو سو فیصد خشک ہی نہ ہوئے تھے کہ اس نے اگلا انوکھا راز اگلا جس سے میں خود حیران ہوگیا اور میرا لکھتا ہوا قلم رک گیا اور ایسا رکا کہ اس کی سیاہی سے سارا صفحہ سیاہ ہوگیا اور اس کی سیاہی پھیل گئی' مجھے کچھ دیر کے بعد احساس ہوا کہ یہ کیا لیکن اس وقت تک وہ راز کائنات نے سن لیا تھا اور پھر میرا قلم چلنا شروع ہوا قارئین یہ راز پانے کیلئے اگلی قسط کا انتظار کریں! (جاری ہے)



- احساس کمتری
- عجیب بے قراری
- ذہن پر دباؤ
- طلاق کی دھمکی
- لڑکی مجھے پسند آگئی!
- بیوی سے ڈرتا نہیں، محبت ہے

**احساس کمتری:** مجھے اپنا آپ بہت برا لگتا ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ کوئی بھی ایسا شخص جو دولت علم صحت یا خوبصورتی میں مجھ سے زیادہ ہو اس سے مل کر میں احساس کمتری کا شکار ہو جاتا ہوں۔ (قاسم، گجرات)

**مشورہ:** شدید احساس کمتری ڈیپریشن کی علامت ہے جس میں انسان خود کو سب سے الگ تھلگ کرکے محدود ہو جاتا ہے اسے اپنا آپ اتنا برا لگتا ہے کہ وہ خودکشی کے بارے میں سوچنے پر مجبور ہونے لگتا ہے لیکن آپ نے احساس کمتری کی جو وجہ بیان کی وہ تقریباً ہر شخص کے لیے ہوسکتی ہے، مثلاً اپنے سے دولت مند سے متاثر ہونا فطری ہے، اسی طرح خود سے زیادہ قابل شخص کے سامنے مکمل خاموشی یا غیرضروری طور پر اپنی قابلیت کا ذکر بھی اسی کمتری کے احساس کا نتیجہ ہوتا ہے لیکن یہ ساری باتیں وقتی ہوتی ہیں اگر آپ اپنے سے کمتر لوگوں سے ملیں گے تو یہ کیفیت نہ ہوگی دُنیا میں بہتر زندگی گزارنے کے لئے خود کو خوبیوں اور خامیوں سمیت قبول کرنا ہوتا ہے۔

**طلاق کی دھمکی:** میرے گھر والے سسرال والوں سے مالی طور پر مستحکم ہیں، کئی بار میں ان سے رقم لاکر شوہر کو دے چکی ہوں لیکن وہ کوئی کام نہ کرسکے اب مجھے طلاق کی دھمکیاں دیتے ہیں ہمارے بچے ہیں انہیں چھوڑنا نہیں چاہتی اور یہ بھی محسوس ہوتا ہے کہ واقعی کسی دن وہ مجھے طلاق دے دیں گے اپنی قسمت پر رونا آتا ہے 20 سال بعد گھر ٹوٹا تو لوگ کیا سمجھیں گے؟ (پوشیدہ، خانیوال)

**مشورہ:** جو خواتین اپنے حقوق کی حفاظت نہیں کرتیں وہ آپ کی طرح کے دکھ سہتی ہیں اس بھی وقت ہے طلاق کی دھمکی سے نہ گھبرائیں رونے کو بھی ضبط کرنا ضروری ہے ہر حال میں اپنے رویئے سے اطمینان ظاہر کرکے ہی گھر کو بچایا جاسکتا ہے تمام کوششوں کے باوجود بھی گھر ٹوٹ گیا تو بھی آپ قابل ستائش ہوں گی کہ اذیت ناک صورت حال میں اتنا طویل عرصہ گزار لیا۔

**لڑکی مجھے پسند آگئی:** میں ایک لڑکی کو پسند کرنے لگا تھا گھر والوں کو معلوم ہوا تو فوراً ہی مجھے اپنے ساتھ اپنے ملنے والوں کے ہاں لے گئے ان کی فیملی جرمنی سے آئی تھی لڑکی مجھے پسند آگئی، تین ماہ ہماری بات ہوتی رہی جرمنی جاکر اس نے رشتے سے انکار کردیا مجھے بہت صدمہ ہوا، رشتے داروں کی طرف خیال جاتا ہے انہوں نے بہکایا ہوگا، سب سے ملنا چھوڑ دیا پھر بھی ذہنی بوجھ کم نہ ہوا۔ (ایان، راولپنڈی)

**مشورہ:** جو خیال مایوسی پیدا کرکے بدگمانی کا سبب بنے، اسے اپنے دل و دماغ سے نکال پھینکنا چاہیے، پہلے پہل جب خیالات کو دماغ میں آنے سے روکا جاتا ہے تو خواہشات کا ردعمل شدید ہوکر ہمیں آزماتا ہے لیکن ایک بار صدمے پر قابو پالینے سے اس کی شدت کم ہونے لگتی ہے، نتیجتاً ہمت پیدا ہوتی ہے اس کے علاوہ معمول کی زندگی گزارنی آسانی محسوس ہونے کے ساتھ خود پر اعتماد بحال ہوتا ہے، محنت کے ذریعے اپنا مقام بنانے والوں کو کوئی مسترد نہیں کرتا۔

**ذہن پر دباؤ:** میرے ذہن پر شدید دباؤ ہے چکر آتے ہیں آنکھوں کے سامنے اندھیرا آجاتا ہے میں نے اپنے دوست کے ساتھ بڑی رقم سے کاروبار کیا تھا وہ خوشحال نظر آنے لگا اور مجھے اس نے نقصان کی خبر سنادی اس سے پہلے میں ٹھیک تھا۔ (جواد، جہانیاں)

**مشورہ:** خط سے پریشانی کا اندازہ تو ہورہا ہے لیکن صورت حال واضح نہیں ہورہی ایک ساتھ کام کرنے والوں کو نفع نقصان کا علم ہوتا ہے بہرحال اس مشکل میں ذہنی دباؤ اور طبیعت کا بگڑنا آپ کی شخصیت کو کمزور کردے گا لہٰذا حوصلے سے کام لیں حکمت کے ساتھ معلومات حاصل کریں اور دوست سے ملتے رہیں تاکہ وہ آپ کو سمجھا سکے کہ نقصان کس طرح ہوا اگر ایسا ثابت نہ ہوا تو وہ آپ کی رقم ادا کرنے کا پابند ہے۔

**عجیب بے قراری:** میری عمر 28 سال ہے 21 سال کی عمر میں بی ایس سی کرلیا تھا 7 سال سے بالکل ایک جیسی زندگی گزر رہی ہے اور اب میں حالات سے بیزار ہوچکی ہوں مجھ سے بڑا بھائی انگلینڈ میں ہے اس کی وہیں منگنی ہوگئی امی اس سے کہہ رہی ہیں بہن کے لئے بھی رشتہ دیکھو مگر میں اس زندگی کی اتنی عادی ہوگئی ہوں کہ یہ ملک اور اپنا گھر چھوڑ کر کسی اجنبی جگہ نہ رہ پاؤں گی دل و دماغ میں عجیب سی ہلچل مچی رہتی ہے۔ (سویرا، اسلام آباد)

**مشورہ:** ایک طرف آپ اپنے موجودہ حالات سے بیزار ہیں اور دوسری طرف جب تبدیلی کی بات ہورہی ہے تو مزید پریشانی محسوس کررہی ہیں حالات ہمیشہ ایک جیسے نہیں رہتے بدلتے ضرور ہیں خواہ 7 سال بعد بدلیں یا 7 ماہ بعد قدرت نے انسان کو بہت باصلاحیت اور مختلف طرح کے حالات میں ڈھل جانے والا بنایا ہے۔ مثبت سوچیں دل و دماغ کی کیفیت میں ٹھہراؤ آئے گا۔

**بیوی سے ڈرتا نہیں، محبت ہے!:** میری پہلی شادی ناکام ہوگئی 6 ماہ بعد والدہ نے دوسری جگہ شادی کروادی، پہلی بیوی کو میں نے طلاق دی اور دوسری بیوی ذرا سی بات پر مجھے چھوڑنے کی دھمکی دیتی ہے حالانکہ مجھ میں کوئی عیب نہیں، یہ ضرور ہے کہ غصے میں تیز ہوں اور غصہ ہمارا خاندانی ہے، میرے والد اور چچا بھی غصے کے تیز تھے مگر میری امی بہت ہی برداشت کرنے والی خاتون ہیں۔ میں اپنی بیوی سے ڈرتا نہیں لیکن اس سے محبت کرتا ہوں نہیں چاہتا کہ وہ جائے۔ (کلیم اللہ، لاہور)

**مشورہ:** جن لوگوں کا غصہ تیز ہو وہ ذرا سی بات کو بھی بڑی بات بنالیتے ہیں آپ غور کریں تعلقات میں کس وجہ سے خرابی آرہی ہے، ہوسکتا ہے صرف غصے پر قابو آپ کو ازدواجی خوشیوں سے ہمکنار کردے، اگر غصہ خاندانی ہو جب بھی اس پر قابو پانا ممکن ہے، غصہ نفسیاتی مریض ہونے کی نشاندہی کرتا ہے، اس کی شدت انسان کو اچھی زندگی گزارنے سے محروم کردیتی ہے اچھی بات ہے آپ بیوی سے محبت کرتے ہیں خود سے غصے پر قابو پانا مشکل محسوس ہو تو ماہر نفسیات سے ملاقات کی جاسکتی ہے اگر بیوی کے ساتھ جائیں گے تب اور بھی بہتر ہے تاکہ آئندہ وہ کسی بھی طرح کی دھمکی دینے سے گریز کرے۔

## تنخواہ سے اڑھائی فیصد نکال کر عبقری بانٹتا ہوں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کو اور آپ کی پوری ٹیم کو اپنی حفظ و امان میں رکھے، اللہ تعالیٰ آپ کو اس کی جزا دے، میں گزشتہ دو سال سے عبقری رسالہ پڑھ رہا ہوں تو دل کو بہت سکون ملا، میں ایک دنیادار آدمی تھا جب سے عبقری رسالہ پڑھنا شروع کیا میں اندر سے تبدیل ہوگیا ہوں، اب پانچ وقت نماز پڑھتا ہوں، عبقری رسالہ میں اچھی اچھی باتیں اور وظائف ہوتے ہیں جنہیں پڑھ کر میرا اندر تبدیل ہوچکا ہے، میں ہر مہینے اپنی تنخواہ سے اڑھائی فیصد علیحدہ کرکے عبقری رسالہ خریدتا ہوں اور لوگوں میں تقسیم کردیتا ہوں، مجھے عجب خوشی ہوتی ہے کہ جب کوئی عبقری سے کوئی وظیفہ یا نسخہ آزما کر مجھے بتاتا ہے۔ الحمدللہ! دل کو سکون اور روح کو چین ملتا ہے۔ (محمد رمضان، اسلام آباد)

# رمضان میں سورۂ کوثر پڑھی 8 سال بعد خالی جھولی بھرگئی

میرے شوہر اس کیلئے راضی نہ تھے اور نہ ہی میرا ایسا کچھ ارادہ تھا' میں نے وہ سب کروانے سے انکار کردیا تو اس ڈاکٹر نے کہا پھر آپ کے ہاں اولاد نہیں ہوسکتی۔ بس پھر دوبارہ مولا کی طرف رجوع کیا اور اس رمضان المبارک میں رو رو کر دعائیں مانگیں۔

## کینسر ہے یا گھٹنوں کا درد صرف یہ استعمال کریں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کو ہمیشہ صحت و عافیت کے ساتھ رکھے' ویسے تو جو بھی پڑھتی ہوں کوشش کرتی ہوں کہ آپ کو اور آپ کے بچوں کو ہدیہ کروں۔ میں نے ایک مرتبہ آپ کے ایک درس میں سورۂ کافرون کے دم شدہ تیل کے بارے میں سنا تھا' ہم نے سورۂ کافرون تیل پر 1001 مرتبہ پڑھ کر دم کیا' اس تیل کے بہت ہی فوائد ہیں' میں نے تو خود آزمایا ہے' جسم اور جوڑوں کے درد کیلئے بہت ہی مفید ہے' جن کو نیند کا مسئلہ تھا وہ اس کے لگانے سے ٹھیک ہوگئے' ایک محترمہ کا بہت سالوں سے دانتوں کا مسئلہ تھا بلکہ ایک دن تو میرے سامنے رو پڑی کہ میں نامعلوم کتنے سالوں سے سو نہیں سکی' میں نے اس کو یہ تیل دانتوں' بھنوؤں' ناف اور کانوں پر لگانے کیلئے دیا' چند دنوں کے بعد ہی مجھے ملی اور بولی کہ میں بالکل ٹھیک ہوگئی ہوں۔ میرے گھٹنوں میں سوئیاں چبھتی تھیں پھر اس کے بعد وہی گھٹنا سوج گیا' ڈاکٹر نے کہا کہ اس میں فلوئیڈ ہے' تھراپی کروائیں' میں نے کہا میں تھراپی نہیں کراؤں گی اور یہی درج بالا عمل والا تیل لگاتی رہی' میرا گھٹنا بالکل ٹھیک ہوگیا' جب سے ہم نے اس تیل پر سورۂ کافرون پڑھنا شروع کی ہے تقریباً چار سال سے اس کو ناک' کانوں اور بھنوؤں پر لگا کر سوتی ہوں تو اسی کی وجہ سے بچی ہوئی ہوں۔ ورنہ میرے ساتھ تو بیماریاں ہی بیماریاں ہوتی تھیں۔ اس کو بھنوؤں پر لگانے سے ذکر بڑھ جاتا ہے بلکہ میری باجی بتارہی تھیں کہ ان کا پوتا دانت نکال رہا ہے میں یہ تیل اس کے مسوڑھوں پر لگاتی ہوں' آرام سے دانت نکال رہا ہے' چڑچڑا پن بھی نہیں اور موشن بھی نہیں لگے۔ کینسر والوں کو ٹریٹمنٹ کے بعد جو جلن ہوتی ہے یہ تیل کے لگانے سے آرام آجاتا ہے۔ (نبیلہ کوثر محمد' کینیڈا)

## بالآخر رمضان میں میرے رب نے میری سن لی!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر دے' عمر خضر عطا فرمائے تاکہ آپ لوگوں کی اسی طرح رہنمائی کرتے رہیں' لوگوں کے گھروں کو امن کا گہوارہ بنانے والے انسان کو میرا اللہ آخرت میں بے حساب بخش دے اور دنیا میں راحت' صحت وتندرستی عطا فرمائے۔ آمین! محترم حکیم صاحب! میں چکوال سے خط لکھ رہی ہوں اور الفاظ میں آپ کا شکریہ ادا نہیں کرسکتی' عرصہ تین سال سے میری زندگی میں سکون' امن کا ذریعہ اور اللہ تعالیٰ سے رابطہ کروانے والا آپ کا عبقری شمارہ ہے اور پھر زندگی کی اتنی بڑی خوشی جو مجھے آپ کے ذریعے اور رب تعالیٰ کے رحم' عنایت اور مجھ گنہگار کو معاف کرنے سے ملی۔ میری آپ سے کلینک میں ملاقات ہوئی تھی' آپ نے مجھے سورۂ کوثر کا وظیفہ عطا فرمایا تھا جو میں گزشتہ دو سال سے ٹوٹے پھوٹے انداز میں پڑھ رہی ہوں' اس رمضان (2014ء) کو میں نے تین قرآن پاک مکمل پڑھے اور چالیس ہزار بار سورۂ کوثر پڑھی تو اللہ تعالیٰ جل شانہٗ نے 8 سال بعد میری خالی جھولی بھردی' یہ سب آپ کی دعاؤں اور اللہ تعالیٰ کی رحمت کی برکت سے ہوا۔ میں مکمل طور پر تھک چکی تھی جب میں اسلام آباد کی ایک بڑی ڈاکٹر کے پاس چیک اپ کیلئے جارہی تھی تو اس نے کہا کہ آپ کے ہاں بچے آئی وی ایف یا پھر آئی یو آئی کے پروسس کے تحت ہوں گے' جس کی تفصیل کی شاید یہاں ضرورت نہیں' میرے شوہر اس کیلئے راضی نہ تھے اور نہ ہی میرا ایسا کچھ ارادہ تھا' میں نے وہ سب کروانے سے انکار کردیا تو اس ڈاکٹر نے کہا پھر آپ کے ہاں اولاد نہیں ہوسکتی۔ بس پھر دوبارہ مولا کی طرف رجوع کیا اور اس رمضان المبارک میں رو رو کر دعائیں مانگیں آخر رمضان کریم میں کریم مجھ سے راضی ہوگیا۔ الحمدللہ گھر کے حالات بھی بالکل ٹھیک ہیں' ہر کوئی مجھ سے خوش ہے۔ بس دعا ہے اللہ تعالیٰ نیک صالح اور صحت منداولاد سے نواز ے۔ (مسز آصف' چکوال)

## آئیے! محبت کا تعویذ لکھیں!

قارئین! اگر آپ دکھی انسانی کی سوفیصد خدمت کرنا چاہتے ہیں تو میاں بیوی کے روٹھنے یا کوئی بندہ بھاگ گیا اسے واپس لانے' شوہر بیوی کی نفرتوں کو ختم اور جھگڑوں کو ختم کرنے کیلئے کوئی محبت کا تعویذ' صرف تعویذ لکھیں جو آپ کا آزمودہ ہو' تجربہ شدہ ہو' ضرور لکھیں اور اپنا ساتھ موبائل نمبر اور مکمل پتہ تاکہ انسانیت کو نفع پہنچے اور مخلوق خدا کو فیض پہنچے امید ہے کہ آپ اپنا تعویذ تجربہ شدہ اور مشاہدات جلد سے جلد لکھیں گے۔

## گھریلو مسائل کا انسائیکلوپیڈیا

### عمر میں برکت اور مشکلات کا خاتمہ

**رزق بے بہا کے حصول کے لئے:** جو شخص یہ چاہے کہ اس کی نسلوں کے لئے رزق کم نہ ہو اور اس کی نسلوں پر بے بہا رزق ہو۔ ستائیس رمضان کی رات میں طاق لوگ بیٹھ کر گیارہ سو دفعہ سورۂ اخلاص پڑھیں۔ نیت یہ کریں یا اللہ سورۃ اخلاص کے جو فضائل ہیں امت کو عطا کردے۔ **عمر میں برکت اور مشکلات کا خاتمہ:** جو شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کی عمر میں برکت ہو، اس کی مشکلات حل ہوجائیں، دشمن دوست بن جائیں۔ تو وہ ستائیس رمضان کی رات کو تین سو تیرہ بار، گیارہ سو بار یا پھر تینتیس سو بار استغفار پڑھے۔ ان شاء اللہ اس کی عمر میں برکت اور اس کی مشکلات دور ہونگی۔ :اَسْتَغْفِرُ اللهَ الَّذِی لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَ اَتُوْبُ اِلَیْهِ۔ **رمضان میں گرمی کا احساس ختم:** حکیم صاحب یہ میرا آزمایا ہوا نسخہ ہے جو آٹھ، نو سال سے آزماتا چلا آرہا ہوں جس آدمی نے روزہ رکھنا ہو اور وہ یہ چاہے کہ اسے پیاس نہ ستائے وہ یہ عمل کرلے۔ مجھے اللہ تعالیٰ کی ذات پر یقین ہے اسے انشاء اللہ پیاس نہیں ستائے گی۔ وہ عمل یہ ہے: **1:** جب سحری کا وقت ہو تو 3 عدد کھجوریں لے لیں۔ **2:** پہلی کھجور سے گٹھلی نکال لیں اور منہ میں ڈال کر دانتوں سے چبالیں پھر پانی کا ایک گھونٹ منہ میں ڈال کر ایک سے دو منٹ تک کھجور کے ذروں کو پانی کے ساتھ منہ کے اندر دائیں بائیں پھیرتے رہیں پھر وہی کھجور کے ذروں والا پانی نگل لیں۔ **3:** اسی طرح دوسری مرتبہ بھی کھجور نگل لیں۔ **4:** پھر تیسری مرتبہ بھی کھجور نگل لیں۔ انشاء اللہ سارا دن پیاس بھی نہیں ستائے گی اور بھوک بھی روزے کی حالت میں محسوس نہیں ہوگی۔ یہ میرا ذاتی آزمایا ہوا عمل ہے۔ حضور نبی کریم ﷺ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بھی سحری اور افطار کھجور اور پانی سے کیا کرتے تھے۔ میں اس عمل کو ان کی برکات سمجھتا ہوں، جو بھی اس پاکیزہ عمل کو کریگا، وہ ضرور اس کا فائدہ بھی حاصل کریگا۔ (عبقری جلد نمبر 9)

جو جائز دعا مانگے قبول ہو: اگر کوئی نماز فجر کے بعد ہر روز اسم پاک یَاسَمِیْعُ کو 111 بار پڑھے تو وہ جو بھی جائز دعا اللہ تعالیٰ سے مانگے گا وہ قبولیت کا شرف حاصل کرلے گی۔



بچوں کا صفحہ

# محنتی لڑکے! میری دکان پر کام کرو گے؟

پروفیسر فرحانہ اقبال حیدرآباد

حاجی صاحب بولے: لڑکے اور کیا کام کرتے ہو' عامر بولا: سکول میں پڑھتا ہوں اور دوپہر میں تین چار جگہوں پر کھانا سپلائی کرتا ہوں' بس! کھانا میری امی بناتی ہیں کیونکہ ابا جان کا انتقال ہوگیا ہے اور اب یہی ہمارا ذریعہ معاش ہے' حاجی صاحب بولے: کیا تم میری دکان پر کام کرو گے'!

گرمی کی دوپہر تھی' سکول کی چھٹی ہو چکی تھی اور آٹھویں کلاس کا طالب علم عامر تیزی کے ساتھ اپنی سائیکل کو گھسیٹ کر پنکچر لگوانے والے دکان تک لے جا رہا تھا' اس کے انگ انگ سے پسینہ چھوٹ رہا تھا ایک تو شدت کی گرمی اور دوسری اس کو یہ ٹینشن تھی کہ اگر وہ وقت پر گھر نہ پہنچا تو کھانا کس طرح دفاتر میں پہنچائے گا۔ عامر کے ابو کا انتقال ہو چکا تھا اور اس کی امی دوپہر کا کھانا تیار کرکے دو تین دفاتر میں سپلائی کیا کرتی تھیں اس طرح ان کی گزر بسر ہو رہی تھی' دو تین ماہ پہلے عامر نے ماں سے کہہ کر پرانی سائیکل لے لی تھی جس پر نہ صرف وہ سکول آتا جاتا تھا بلکہ چھٹی کے بعد جلد گھر پہنچ کر ماں کے بنائے ہوئے لنچ باکس دفاتر میں پہنچا دیا کرتا تھا اور یہ دیکھ کر اسے خوشی ہوتی تھی کہ اب اس کی وجہ سے ماں کو گھر سے باہر نہیں نکلنا پڑتا اور ماں کا کام آسان ہو جاتا تھا مگر آج سکول آتے ہوئے سائیکل کا ٹائر پنکچر ہو گیا اور وہ سکول بھی دیر سے پہنچا استاد سے سزا بھی ملی' اب شدید گرمی کی دوپہر میں سائیکل گھسیٹ کر پنکچر لگوانے جا رہا تھا' آخر پنکچر لگوا کر وہ جلدی سے گھر پہنچا' گھر اس کی امی لنچ باکسز تیار کرکے بے چینی سے عامر کا انتظار کر رہی تھی اور عامر کے دیر ہونے کی وجہ سے سخت پریشان تھی' جب عامر گھر میں داخل ہوا تو ان کی جان میں جان آئی اور وہ پیار سے عامر کو گلے لگاتے ہوئے بولیں: شکر ہے بیٹا تم خیریت سے آگئے' کیوں دیر ہوگئی تھی میری جان کو؟ عامر نے ساری کہانی اپنی والدہ کو سنادی۔ عامر نے کہا آپ ٹفن دیں میں کھانا دفاتر میں پہنچا کر آتا ہوں' امی نے کہا نہیں پہلے تم دونوں بہن بھائی کھانا کھاؤ' میں خود جاتی ہوں کھانا دینے' پہلے بھی تو جاتی تھی' جب تمہارے پاس سائیکل نہیں تھی' عامر بولا: نہیں امی آپ کو پیدل جانے میں بہت دیر ہو جائے گی جبکہ میں سائیکل پر جلدی پہنچ جاؤں گا کیونکہ ہم آج ویسے بھی بہت لیٹ ہو چکے ہیں۔ اب جو امی نے گھڑی پر نظر کی تو سوا دو بج رہے تھے فوراً بولیں اے کاش! میں پہلے ہی نکل جاتی بیٹے کی فکر میں یونہی ادھر ادھر چکر کاٹ رہی تھی' کھانا تو ایک بجے سے تیار ہے' ڈیڑھ بجے پہنچ جانا چاہیے تھا کہیں انہوں نے کینٹین وغیرہ سے نہ کھا لیا ہو میری تو محنت رائیگاں چلی جائے گی۔

جب عامر نے لذیذ کھانے کی خوشبوؤں سے مہکتے ٹفن باکس اٹھائے تو اس کی بھوک چمک اٹھی کیونکہ اس نے صبح کی صرف چائے ہی پی ہوئی تھی اور بہت دل چاہ رہا تھا کہ وہ ابھی کھانا کھا لے مگر ایسا کرتا تو ڈر تھا کہ لوگ کھانے کیلئے انتظار کرتے رہ جائیں گے' لہٰذا وہ شدید بھوک میں تیز سائیکل چلاتا ہوا دفاتر کی طرف روانہ ہوا' پہلے دفتر میں پہنچا تو وہاں جاوید صاحب اپنے دوستوں کے ساتھ خوش گپیوں میں مصروف تھے' اسے دیکھتے ہی گویا ہوئے: ''بیٹا آج تو ہم کینٹین سے کھانا منگوا کر کھا چکے ہیں' عامر افسردگی سے بولا: سر جی! میری سائیکل خراب ہوگئی تھی' سکول کے بعد اس کو پنکچر لگوا رہا تھا ورنہ تو میں سکول کے فوراً بعد آجاتا ہوں' عامر کی بات سنتے ہی جاوید کے برابر والا آدمی بولا: ''ارے واہ! تم اتنے محنتی بچے ہو' پڑھ بھی رہے ہو اور کام بھی کرتے ہو' یہ لو تمہارا انعام' انہوں نے سو روپے کا نوٹ جیب سے نکال کر عامر کی طرف بڑھایا تو عامر بولا: مجھے انعام نہیں چاہیے سر' آپ یہ کھانا رکھ لیں تو میں یہ سمجھوں گا کہ میری محنت وصول ہوگئی' ورنہ یہ افسوس رہے گا کہ میرے دیر کرنے کی وجہ سے امی جان کی کھانا بنانے کی محنت بھی رائیگاں گئی اور یہ لنچ باکس فروخت نہ ہو سکا' یہ سن کر جاوید صاحب نے ہنستے ہوئے کہا: ''بھئی یہ کون کہہ رہا ہے کہ تمہاری محنت ضائع ہوگئی آج اگر تم وقت پر آتے تب بھی ہم کھانا کینٹین سے ہی منگواتے کیونکہ آج میرے دوستوں نے یہاں میٹنگ رکھی تھی اور کھانا آفس کے اکاؤنٹ سے آیا تھا مگر میں پابند ہوں کہ تمہارے کھانے کے پیسے بھی ادا کروں گا کیونکہ میں روزانہ کا لگا بندھا گاہک ہوں' تم فکر نہ کرو' میں وہی ہفتہ وار پانچ سو روپے ادا کروں گا اور میری طرف سے تم یہ کھانا کھا لینا۔ میں کسی قسم کی کٹوتی نہیں کروں گا' بے فکر رہو۔ جاوید صاحب کی بات سن کر ان کا دوست بولا: ارے واہ! صرف پانچ سو روپے میں ہفتے بھر کا کھانا اگر مل جائے تو کیا برائی ہے۔ اور کھانا بھی انتہائی لذیذ اور نفاست سے بنا ہوا جس میں مناسب مرچ مصالحے کا استعمال ہو۔ جاوید صاحب نے جملہ مزید آگے بڑھایا کہ جب سے میں یہ کھانا کھا رہا ہوں میرا معدہ بالکل تندرست ہو گیا ہے۔ ٹھیک ہے بیٹا! کل سے مجھے بھی ان کے ساتھ ہی کھانا لا کر دیا کرو' میری ٹیبل وہ کونے والی ہے۔ یہ میرے ایڈوانس پیسے ہیں' انہوں نے پانچ سو کے نوٹ کے ساتھ ایک سو روپے والا نوٹ بھی عامر کو تھما دیا' بیٹا! سو روپے تمہارا انعام ہے۔ اب عامر نے روپے لیتے ہوئے ٹفن ان صاحب کے آگے بڑھا دیا' سر! یہ آپ رکھ لیں' رات کو کھا لیجئے' وہ صاحب ہنستے ہوئے بولے: بیٹا جب سے معدہ خراب ہوا ہے میں رات کو صرف دودھ ہی پی کر سوتا ہوں' عامر بولا: اس میں تین عدد کوفتے اور دو آلو ہیں' ساتھ تین چپاتیاں ہیں' آپ تینوں انکل ایک ایک کوفتہ اور چپاتی کھالیں۔ ٹفن جب کھولا تو سالن کی مہک نے سارے کمرے کو مہکا دیا' وہ حضرات بولے واقعی نہایت نفیس کھانا بنا ہوا ہے' خوشبو بتا رہی ہے' ہم کھانا کھا چکے ہیں بیٹا یہ کھانا تم کھا لینا ہماری طرف سے دعوت قبول کرلو۔ عامر نے پیسے جیب میں ڈالے' ٹفن پکڑا اور خدا حافظ کہتے ہوئے دفتر سے باہر نکل آیا' جلدی جلدی نچلی منزل پر دو مزید گاہکوں کو ٹفن پکڑاتا ہوا حاجی صاحب کی دکان کی طرف روانہ ہوا' جب دکان پر پہنچا تو اس وقت اپنے نوکر کو سخت غصہ میں ڈانٹ رہے تھے' ڈرتے ڈرتے سلام کیا' معاف کرنا صاحب آج میں لیٹ ہوگیا' حاجی صاحب بولے: بیٹا ٹھیک وقت پر آئے ہو' ابھی ابھی گاہک گئے ہیں' عامر نے خدا کا شکر ادا کیا اور ٹفن رکھ کر سائیکل پر بیٹھنے ہی لگا تھا کہ حاجی صاحب بولے: لڑکے اور کیا کام کرتے ہو' عامر بولا: سکول میں پڑھتا ہوں اور دوپہر میں تین چار جگہوں پر کھانا سپلائی کرتا ہوں' بس! کھانا میری امی بناتی ہیں کیونکہ ابا جان کا انتقال ہوگیا ہے اور اب یہی ہمارا ذریعہ معاش ہے' حاجی صاحب بولے: کیا تم میری دکان پر کام کرو گے' اچھا معاوضہ دوں گا' تمہیں صرف حساب کتاب لکھنا ہوگا' مگر میری پڑھائی' عامر سوچتے ہوئے بولا: میں تمہیں کونسا صبح بلا رہا ہوں' سکول سے آنے کے بعد جب تم کھانا سپلائی کرتے ہو تو آخری دکان میری ہے' تم کل سے یہیں رک جانا اسی وقت سے شام چھ بجے تک کا ٹائم تمہیں دینا ہوگا' وہ کونے میں جو میز کرسی پڑی ہے اس پر بیٹھ کر حساب کتاب لکھنا' صبح جو سیل ہوگی پہلے میں تمہیں وہ لکھوا دیا کروں گا پھر باقی دن کا حساب تم خود لکھ لینا۔ اس کام کے تمہیں پانچ ہزار روپے ماہوار دوں گا' ہاں تم اپنی کتابیں بھی ساتھ لے آنا' فالتو وقت میں اپنا پڑھ لیا کرو' تم محنتی بچے لگتے ہو' مجھے ایسے ہی لڑکے کی ضرورت ہے۔ عامر خوشی سے بولا: جی جناب! میں امی سے پوچھ کر کل ہی کام پر آجاؤں گا'' اب عامر گھر کی طرف روانہ ہوا' کیسی تھکن کیسی بھوک سب پانچ ہزار نوکری ملنے کی خوشی نے ہٹا دی تھی' پڑھائی کے ساتھ ساتھ گھر کیلئے کمانا اور ماں کو آرام پہنچانا اس کا سب سے بڑا خواب تھا' اسے حیرت تھی کہ کتنی آسانی سے اس کا خواب پورا ہونے جا رہا ہے' مزید خوش یہ بھی تھی کہ آج اسے آلو شوربہ نہیں بلکہ کوفتے کھانے کو ملیں گے۔ گھر جا کر ساری بات اماں کو بتائی اور پیسے ماں کے ہاتھ پر رکھے' ماں بولی: یااللہ تیرا شکر ہے' عامر بولا: کھانا کھاتے ہوئے بولا: امی جان اب تو آپ اچھا کھانا تھوڑا زیادہ بنا دیا کریں گی نا؟ ماں بولی: کیوں نہیں میرے لال آج سے کماؤ پوت جو ہو گیا ہے۔



شر کا دروازہ بند: جب حق تعالیٰ بندے کی سلامتی چاہتا ہے تو نیک اعمال کی توفیق دے دیتا ہے اور شر کا دروازہ بند کر دیتا ہے حتیٰ کہ بری بات بھی ان کے منہ سے نہیں نکلتی۔ (حضرت علی بن موسیٰ رضا رحمۃ اللہ علیہ)

# خدارا میرا جن مجھے لوٹا دیں ورنہ پاگل ہو جاؤں گی!

قسط نمبر 9

ریٹائرڈ آرمی آفیسر' آرمی ایجوکیشن کالج میں سنئر' ایس ایم آرمی پبلک سکول اور مردان کالج میں پرنسپل۔ گریژن اکیڈمی گوجرانوالہ میں ایڈمن آفیسر رہے۔ ان کے ذاتی اور خاندانی چشم دید' اسرار و حیران کن جنات کے ساتھ گزرے سچے واقعات' قسط وار قارئین کی نذر۔

ایک خاتون زاہدہ نامی جو کہ سرکاری سکول میں ٹیچر تھی' میرے پاس آئی اور کہنے لگی کہ میرے ساتھ ایک جن ہوتا تھا میں ایک مرتبہ ایک عامل کے پاس گئی اور اس سے جن کے بارے میں بات کر بیٹھی کہ میرے ساتھ جن ہوتا ہے جو میرے کام کاج کر دیتا ہے' بازار سے مختلف چیزیں منگواتی ہوں تو اسے بتا دیتی ہوں' وہ لے آتا ہے اور رقم بھی نہیں لیتا تو اس عامل نے وہ جن قید کر لیا ہے اور وہ جن اب میرے پاس نہیں آتا۔ میں بہت پریشان ہوں مجھے کوئی ایسا عمل بتائیں کہ وہ جن اس عامل کی قید سے آزاد ہو جائے اور میرے پاس آ جائے میں نے عمل دیا اور کچھ دنوں بعد وہ خاتون آئی اور بتایا کہ وہ جن آزاد ہو گیا ہے اور میرے پاس آ گیا ہے۔

کچھ عرصہ بعد وہ ریٹائر ہو گئی اور اس کا خاوند بھی فوت ہو گیا جن پھر کسی نے قید کر لیا وہ پھر میرے پاس آئی اور بتایا کہ جن کو کسی نے قید کر لیا ہے وہ میرے پاس نہیں آتا نیز اس نے یہ بھی بتایا کہ میرا خاوند بھی فوت ہو گیا ہے اور جن مجھے یہ بتاتا تھا کہ یہ بچے میرے ہیں' میں نے اسے دوبارہ وہی عمل کرنے کا بتایا تو وہ جن آزاد ہو کر آ گیا اور اس خاتون سے انسانی شکل میں ملتا اور اس کے گھر میں مستقل رہنے لگا اس خاتون نے اس سے جنسی تعلق کا تذکرہ بھی کیا' میں نے سوچا کہ یہ تو غلط ہو گیا یہ جن کسی طرح اس سے دور ہو جائے میں نے ایک عمل کیا اور وہ غائب ہو گیا۔ یہ خاتون اس جن کو پانے میں کامیاب نہ ہو سکی گزشتہ ہفتے وہ پھر مجھے ملی اور بتایا کہ وہ جن پھر غائب ہو گیا ہے وہ میرے بچوں کا باپ ہے' وہ جن اگر مجھے نہ ملا تو میں پاگل ہو جاؤں گی۔ خدارا کچھ کریں میرا جن مجھے لوٹا دیں' کوئی عمل' کوئی وظیفہ کوئی ٹوٹکہ کچھ بتائیں' جتنی رقم لگتی میں دوں گی بس کچھ کریں کہ وہ واپس آ جائے۔ میرے ضمیر نے گوارہ نہ کیا کہ میں اسے جن سے ملواؤں۔ میں نے اس ایک عمل دیا کہ اللہ تعالیٰ اسے صبر اور شکر دے اور وہ اس گندی زندگی سے نکل آئے۔

ایک خاتون نے بتایا کہ اس پر ایک جن مسلط ہے جو غلط حرکت کرتا ہے اور مجھے گناہوں کی زندگی میں مبتلا کیا ہوا ہے میں جب اس سے نجات پانے کے لئے کوئی وظیفہ یا عمل کرتی ہوں تو وہ کوئی ایسا عمل کرتا ہے کہ میرے پورے جسم پر خارش شروع ہو جاتی ہے ایک رات 2 بجے کے قریب مجھے سخت خارش شروع ہو گئی میں تکلیف کی وجہ سے اٹھ بیٹھی میں نے دیکھا کہ وہ دروازے کے ساتھ کھڑا ہے اور مجھے کہتا ہے کہ پڑھائی چھوڑ دو وہ مجھے موٹا کپڑا نہیں پہننے دیتا نامناسب باریک لباس پہنتی ہوں لباس میں بے پردگی بن گئی ہے برقعہ نہیں پہننے دیتا وہ اپنی کارستانیوں میں مصروف رہتا ہے میں گناہوں کی زندگی گزار رہی ہوں یہ جن جب مکروہ عمل کرتا ہے تو میرا پورا جسم پسینے سے شرابور ہو جاتا ہے اللہ کے واسطے مجھے کوئی ایسا عمل یا وظیفہ بتائیں جس سے مجھے اس جن سے چھٹکارا مل جائے میں مختلف عاملوں کے پاس گئی ہوں مگر مجھے نجات نہیں ملی سب نے پیسے بٹورے ہیں اور رقم کھائی ہے میں نے اسے عمل اور وظیفہ دیا ہے' وہ عمل کر رہی ہے' ان شاء اللہ اس کو ظالم جن سے نجات مل جائے۔ اللہ تعالیٰ اس پر رحم فرمائے اور اسے گناہ اور مصیبت سے چھٹکارا مل جائے۔

## پانچ سال سے بے اولاد تھا' آج بیٹے کا باپ ہوں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ایک سال اور تین ماہ قبل عبقری سے وابستہ ہوا تھا' گزشتہ چار ماہ سے تسبیح خانہ سے روحانی وابستگی قائم ہوئی۔ الحمدللہ! عبقری جیسا شمارہ میں نے آج تک کہیں نہیں پڑھا۔ میں گزشتہ پانچ سال سے بے اولاد تھا' پھر میں نے ماہنامہ عبقری میں دو انمول خزانہ کے بارے میں پڑھا اور آپ کے درس سے بھی سنا' سورۂ بقرہ کا عمل عبقری رسالہ میں دیکھا' پھر میں نے ہر فرض نماز کے بعد دو انمول خزانہ پڑھنا شروع کر دیا اور اسی دوران اللہ تعالیٰ نے کرم فرمایا اور میری اہلیہ امید سے ہو گئیں۔ پھر میری اہلیہ نے سورۂ بقرہ کا عمل (حمل ٹھہرنے کے بعد ہر اسلامی چاند کے پہلے سات دن روزانہ ایک بار سورۃ البقرہ بیٹے کی نیت سے پڑھیں۔) کیا' اس کا اجر اللہ تعالیٰ نے ہمیں ایک چاند سے بیٹے کی صورت میں عطا فرمایا اور میں نے اس کا نام عبدالمالک رکھا ہے' اللہ تعالیٰ عبقری کے سارے معاملات غیب کے خزانوں سے پورے فرمائے اور ہر قسم کے شر اور فتنے سے محفوظ فرمائے۔ آمین! (محمد نعیم' سرگودھا)

# جان بچانا فرض

چوہدری صاحب نے گردن سے پکڑ کر کہا کہ "کھا ہن" (کھاؤ اب) میراثی ڈر کے مارے اور کھانا شروع ہوا۔ تھوڑا سا کھایا پھر رک گیا۔

میرے سسر صاحب نے ایک واقعہ سنایا کہ ایک چوہدری صاحب کے بیٹے کی شادی تھی۔ مہمانوں کا انتظار ہو رہا تھا۔ چوہدری صاحب دیگوں کے پاس کھڑے تھے، کھانے کی تیاری کا جائزہ لینے کے لئے' اتنے میں ایک میراثی آ گیا۔ اس نے کہا کہ چوہدری صاحب کھانا کھلا دو۔ چوہدری صاحب کہنے لگے کہ ابھی رک جاؤ' مہمان آئیں گے تو سب کے لئے کھانا کھلے گا۔ تب تمہیں بھی دیں گے۔ اس میراثی نے 5 منٹ بعد پھر کہا کہ کھانا کھلا دیں' مجھے بہت بھوک لگی ہے چوہدری صاحب نے پھر سمجھایا کہ ابھی رک جا۔ 5 منٹ بعد میراثی نے پھر کھانے کا کہنا شروع کر دیا اس بار چوہدری صاحب کو غصہ آیا۔ انہوں نے دیگ میں سے پرات بھر کے کھانا میراثی کے سامنے رکھ دیا اور خود کرسی لے کر بیٹھ گئے ہاتھ میں ڈنڈا تھا۔ میراثی اب کھانا کھا رہا ہے، چوہدری صاحب ڈنڈا لے کے بیٹھے ہیں۔ میراثی نے آدھا کھانا کھا لیا اس سے اور کھایا نہیں جا رہا تھا۔ چوہدری صاحب نے گردن سے پکڑ کر کہا کہ "کھا ہن" (کھاؤ اب) میراثی ڈر کے مارے اور کھانا شروع ہوا۔ تھوڑا سا کھایا پھر رک گیا۔ چوہدری صاحب نے پھر کہا کہ کھا تینوں پتا نہیں کہ برتن صاف کرنا سنت اے۔ (کھاؤ اب' تمہیں پتہ نہیں برتن صاف کرنا سنت ہے) میراثی کہنے لگا چوہدری صاحب برتن صاف کرنا تو سنت ہے مگر جان بچانا فرض ہے' یہ کہا اور میراثی نے دوڑ لگا دی اور بھاگ گیا۔ قارئین یہ تحریر صرف مزاح کیلئے لکھی ہے۔

## سورۂ قریش سے ہیپاٹائٹس کا علاج

مجھے اور میری اہلیہ ہیپاٹائٹس مرض کی تشخیص ہوئی' میں بہت پریشان ہوا' میں نے سورۂ قریش اول و آخر درود شریف کے ساتھ سارا دن باوضو رہتے ہوئے کھلا پڑھنا شروع کر دی۔ ابھی میں نے اپنی اور اپنی اہلیہ کی رپورٹ اپنے شہر کے سول ہسپتال سے کروائی ہے' میری رپورٹ میں ہیپاٹائٹس مرض نہیں آیا جبکہ میری اہلیہ کی رپورٹ ابھی بھی ویسے ہی ہے جیسے پہلے تھی۔ اب میری اہلیہ نے بھی سورۂ قریش کا وظیفہ شروع کر دیا ہے۔ نوٹ: خواتین مخصوص

# درویش کی بات نہ ماننے کی سزا نسلیں بھگت رہی ہیں

ایک باباجی تھے' انہوں نے میرے سسر سے کہا: آپ کے پاس اتنی بڑی حویلی ہے' اپنے گھر میں تھوڑی سی جگہ جھگی ڈالنے کے لئے دے دو' میں وہاں اللہ اللہ کروں گا' تیری نسلیں سنور جائیں گی۔ میرے سسر نے نہیں دی تو اس باباجی نے بددعا دی' اب نہ وہ بزرگ زندہ ہیں اور نہ ہی میرے سسر

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! امید ہے آپ خیریت سے ہوں گے۔ اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر دے، آپ کے والدین اور مرشد پر رحمتیں اور ان کے اعلیٰ درجات بلند فرمائے اور انسانیت کی فلاح اور بھلائی کے لئے یونہی عبقری اپنی خدمات سرانجام دیتا رہے۔ اللہ تعالیٰ اس کو ہر شر سے بچائے۔ قیامت تک اس کا فیض جاری رہے اور امت محمدی ﷺ کو اس سے فیض یاب ہونے کی توفیق عطا فرمائے۔ امین۔ میرا عبقری سے پانچ سال کا تعلق ہے۔ عبقری نے میری زندگی بدل دی۔ ہماری زندگی جو پہلے تھی اور جو اب ہے اس میں بہت فرق ہے۔ رہنے سہنے اور طور طریقے اور زندگی کو دیکھنے کا نظریہ بدلا ہے۔ آپ کے وظائف میں اچھے سے کر رہی ہوں۔ 129 بار سورۂ کوثر والا عمل صبح و شام اور اپنا وظیفہ بھی کر رہی ہوں اور عبقری کیلئے یَاحَفِیْظُ یَاسَلَامُ اور نفل اور حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ والا عمل' نوافل میں چھ سورتوں کا عمل اور فرض نماز میں الم نشرح اور سورۂ فیل پڑھتی ہوں۔ اللہ کا شکر میرے میاں جو پہلے تسبیح خانہ میں مجھے جانے نہیں دیتے تھے اب وہ ساتھ آتے ہیں اگر میں کسی وجہ سے ساتھ نہ بھی آسکوں تو وہ درس سننے آتے ہیں۔ اب میں آتی ہوں اصل بات کی طرف جہاں ہم رہتے ہیں یہ چھوٹا سا گاؤں تھا' ہم (غ) شہر کے بہت پرانے رہنے والے ہیں یہ ایک زمین کا ٹکڑا تھا جس پر کھیتی باڑی کی جاتی تھی تقریباً 8 کنال اور جہاں گھر کا اب ہمارے گھر کا دروازہ ہے وہاں کنواں تھا لیکن اب گھر کچھ کنال پر ہے باقی حصے کو دوسرے کاموں کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ کوارٹر ہیں اور برف کا کارخانہ وغیرہ۔

ہم صاحب توفیق تھے، نوکر، گاڑیاں اور آج ہم اس حال میں ہیں دل میں بہت سے سوال ہیں کیا یہ سب کچھ میرے ساتھ ہی ہو رہا' ہوا یوں کہ گھر کے جانور مرنا شروع ہوگئے، دراصل جگہ کافی کھلی تھی، پہلے تو بہت سے پالتو جانور تھے، پہلے بکرا مرا' پھر طوطا مرا اس کے بعد خرگوش اور اس کے بعد میرے بیٹے کو کرنٹ لگا جو اللہ کے کرم سے بچا۔ آخر اس بات میں بھی میرا ہی گھر سامنے رکھا گیا صرف مجھے نقصان پہنچا۔ سب کماتے ہیں کامیاب ہیں، میرے شوہر کہتے ہیں کیا کروں، جس کام کو ہاتھ ڈالتا ہوں اسی میں برباد ہو جاتا ہوں، مزید قرض دار ہو جاتا ہوں۔ میرے سسر فقیری لائن میں تھے وہ زیر کا توڑ کرتے تھے، دم کرتے تھے اور لوگ آتے تھے اس کے بدلے وہ معاوضہ نہیں لیتے تھے، وہ غریبوں کو بہت دیتے تھے، صبح صبح کتوں کے لئے گوشت لانا ان کو ڈالنا' بلیوں کو دودھ ڈالنا اور روٹی کے ٹکڑے مرغیوں کو ڈالتے، وہ یہ کام ضرور کرتے تھے۔ میری والدہ نے بتایا ایک باباجی تھے' انہوں نے میرے سسر سے کہا: آپ کے پاس اتنی بڑی حویلی ہے' اپنے گھر میں تھوڑی سی جگہ جھگی ڈالنے کے لئے دے دو' میں وہاں اللہ اللہ کروں گا' تیری نسلیں سنور جائیں گی۔ میرے سسر نے نہیں دی تو اس باباجی نے بددعا دی' اب نہ وہ بزرگ زندہ ہیں اور نہ ہی میرے سسر۔ وہ شاید یہ اسی بددعا کا اثر ہے' زمینوں کے مالک تھے آنکھوں پر ایسی پٹی بندھی کہ جائیداد مفت ہی بیچ دی۔ اتنی کم قیمت میں فروخت کی اور کرتے ہی چلے گئے اور باقی کچھ نہ بچا۔

میرے شوہر صاحب نے آج تک جو بھی کام شروع کیا وہ مکمل نہ کر سکے وہ صرف چند دن یا چند ہفتے کر پاتے ہیں' ہر بار ناکامی ان کا مقدر ہے۔ انہوں نے ایک آدمی کے ساتھ مل کر سبزی منڈی میں ایک چھوٹا سا کام شروع کیا، دونوں ایک جگہ موجود تھے، سبزی کی قیمت دوسری دکانوں سے کم رکھی تھی تاکہ فروخت ہو جائے مگر پھر بھی نہ ہوئی، جب وہ خود اٹھ کر دور چلے گئے اور اسے کہا اب دیکھنا فروخت ہوگی اور جب واپس آئے تو وہ آدھے سے زیادہ فروخت ہو چکی تھی، صرف 20 منٹوں میں، آخر کیا ماجرا ہے۔ سوچنے کی بات ہے؟ یہ نہیں ہے کہ وہ کرتے نہیں ہیں، کرتے ہیں مگر ہر بار اتنی بری مات۔ ہم اتنی امیری سے اتنی غربت میں آگئے اگر اب کچھ کرنے کی ہمت کرتے ہیں تو بری طرح سے گرتے ہیں۔ گھر کا کوئی نظام نہیں ہے۔ کیا کیا کہوں آپ سے۔ اگر بیٹا باہر گیا ہے تو وہ وہاں جا کر پریشان ہے۔ اگر کسی بزرگ یا عامل وغیرہ کو گھر میں بلائیں تو وہ ہمارے گھر آ کر بڑی حیرانی سے ایک بات ضرور کہتا ہے:۔ آپ کھاتے کیسے ہیں؟ آپ زندہ ہی کیسے ہیں؟ اگر آپ کچھ پڑھتے نہ ہوتے تو آپ نہیں بچ سکتے تھے۔ ہم نے موبائل فون سے وقت لے کر آپ سے ملاقات بھی کی تھی' آپ نے ہمیں وظیفہ پڑھنے کیلئے دیا تھا جس سے بہت فرق ہے۔ لیکن ایک لمحے کو سب صحیح اور دوسرے ہی لمحے سب برباد۔ گویا ایسے جیسے کسی نے گردن پکڑ رکھی ہو اور سانس لینے کے لئے گردن چھوڑے اور پھر پکڑ لے۔ معلوم نہیں یہ حسد ہے' ہماری غلطیاں ہیں یا بڑوں کی غلطی ہے۔ ایک مرتبہ ایک عامل کو گھر میں بلایا انہوں نے کچھ پڑھا تو گھر کے برتن ہلنے لگ گئے، یہاں تک کہ الماریاں کھلی اور گھر کے برتن نکل نکل کر باہر گرے۔ انہوں نے بتایا نہیں کہ آپ کے گھر پر رزق کی بندش ہے۔ انہوں نے 4 تالے نکالے جو کہ پلیٹ میں آگر گرے پتا نہیں کہاں سے آئے۔ اڑتے ہوئے پلیٹ میں گرے ایک کپڑے کا پتلا جس میں سویاں نصب تھیں۔ اللہ بہتر جانتا ہے اس میں کیا ماجرا ہے؟ اللہ کے حضور گڑگڑا کر دعائیں کرتی ہوں میرے خاوند کوئی کاروبار کرلیں زمانے کی نظروں سے تو گر چکے ہیں جس کی طرف منہ کرتے ہیں وہ منہ پھیر لیتا ہے جس سے بات کرتے ہیں اسے غصہ آجاتا ہے گھر والے بھی باہر والے بھی رشتہ دار بھی پتا نہیں کیا وجہ ہے کوئی دیکھنا گوارہ نہیں کرتا بس اتنا چاہتی ہوں اولاد کی نظروں میں سے نہ گروں۔

میرے شوہر الحمدللہ اب آپ کے درس بہت شوق سے سنتے ہیں' جمعرات والے دن دوپہر 3 بجے ہی گھر سے نکل جاتے ہیں تاکہ انہیں آپ کے سامنے بیٹھنے کا موقع ملے۔ بس! اللہ تعالیٰ ہم سے راضی ہو جائے ہم اس کو منا سکیں۔ عبقری ہمارا تعلق نہ جڑتا تو پتہ نہیں ہمارا کیا ہوتا۔ اللہ تعالیٰ اپنے غیب کے خزانوں میں سے ہم سب کو عطا کرے۔ (پوشیدہ)

## بہترین زندگی گزارنے کے اصول

بہترین زندگی گزارنے کیلئے مثبت سوچ آکسیجن کا کردار ادا کرتی ہے اور منفی سوچ تخریب کاری کا کردار ادا کرتی ہے' اگر ہم مثبت سوچ لے کر کام کرتے ہیں تو کامیابی ملتی ہے' دوسری بات میانہ روی کا اصول ہے' میانہ روی اختیار کرنے والا شخص بڑی اچھی زندگی گزارتا ہے۔ تیسرا اصول: تحمل مزاجی' یعنی جلدی بازی سے چھٹکارا ہے' جلدی کا کام شیطان کا ہے' اس کے بعد باری آتی ہے ڈر اور خوف کا خاتمہ' خوف انسان کو بڑا آدمی بننے سے ہمیشہ روکتا ہے۔ پانچویں بات: پروقار جیو' اپنی عزت نفس کا خیال رکھو' چھٹی چیز: عاجزی کی ہے' عاجزی اختیار کرو تمہاری عزت اور نیک نامی میں اضافہ ہوگا۔ آخری چیز: دماغ کا استعمال ہے' دماغ سے سوچو دماغ کبھی بھی غلط مشورہ نہیں دیتا' دماغ میں زندہ رہو۔ محترم حضرت شیخ الوظائف درج بالا نکات میں نے عبقری قارئین کیلئے لکھے ہیں یقیناً ان چھوٹے الفاظ سے قارئین کو بھرپور فائدہ ہوگا۔ (محمد [illegible]

**ہر دکھ تکلیف کا خاتمہ:** ہر روز نماز فجر کے بعد جو کوئی اسم مبارک یَا نَصِیْرُ کو ایک سو بار پڑھے تو ہر دکھ تکلیف کا خاتمہ ہوجائے گا۔

| | | |
|---|---|---|
| سفید بالوں سے نجات پانے کا ٹوٹکہ | چچاؤں کا یتیم بھتیجی کی جائیداد پر قبضہ | شادی قریب ہے تو پریشانی کیسی؟ |
| ایام کی بے قاعدگی کا مسئلہ | دنیا ہر آسائش مگر سکون نہیں | گردن کا درد اور بالوں کا مسئلہ |

قارئین! زیرنظر سلسلہ دراصل قارئین کے سوالات کیلئے ہے اور اس کا جواب بھی قارئین ہی دیں گے۔ آزمودہ ٹوٹکہ' تجربہ' کوئی فارمولا آپ صفحہ کے ایک طرف ضرور تحریر کریں۔ یہ جوابات ہم رسالہ میں شائع کریں گے' کوشش کریں کہ آپ کے جوابات 20 تاریخ سے پہلے پہنچ جائیں۔

## مئی کے جوابات

1۔ بہن! اگر واقعی بچے کو ہرنیا ہے تو اس کا علاج صرف آپریشن ہی ہے' معمولی سا آپریشن آپ کے بچے کو بہت بڑی تکلیف سے نجات دلا سکتا ہے' آئندہ ایسی تکلیف سے بچنے کیلئے حتی الامکان کوشش کریں کہ بچے کو قبض ہرگز نہ ہونے دیں۔ انسانی فوطہ ایک جھلی میں ہوتا جب وہ جھلی پھٹ جاتی ہے تو فوطہ نیچے گر جاتا ہے اس کو ہرنیا کہتے ہیں' لہٰذا یہ پھٹی جھلی صرف آپریشن سے جڑ سکتی ہے۔ (ڈاکٹر شہریار ملک' گجرات)

2۔ بہن! آپ اس یتیم بچی کو کہیں (جس کی جائیداد پر ظالم چچاؤں نے قبضہ کرلیا ہے) کہ وہ سارا دن اٹھتے بیٹھے' چلتے پھرتے' وضو بے وضو ہر وقت حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ کا ورد ہزاروں لاکھوں کی تعداد میں کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی غیبی مدد ہوگی اور اس پر رشتہ داروں کی طرف سے قائم جھوٹے مقدمات ختم ہوجائیں گے۔ یہ بہت طاقتور عمل ہے' میرا اور بے شمار عبقری قارئین کا آزمودہ ہے۔ (صائمہ' لاہور)

3۔ بھائی آپ کا مسئلہ میں نے پڑھا' آپ کا کہنا تھا کہ میری شادی ہونے والی ہے اور میں نے خود کو پہلے ہی تباہ کرلیا ہے' بھائی! آپ پریشان نہ ہوں' اللہ تعالیٰ نے مرد کو بے پناہ قوت عطا فرمائی ہے' آپ صرف مثبت سوچیں' اپنی خوراک اچھی رکھیں' پانچ وقت کی نماز ادا کریں' صبح کی سیر لازمی کریں' دودھ' مکھن اور موسمی پھل خوب کھائیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ چند ہفتوں میں ہی آپ خود میں تبدیلی محسوس کریں گے۔ دوا کے طور پر آپ عبقری دواخانہ کی معجون مراد اور قوتی استعمال کریں جو کہ میرے ایک عزیز کی آزمودہ ہیں۔ (رفیق شاہ' ملتان)

4۔ ج صاحبہ! آپ نے بتایا کہ آپ کے بال صرف 20 کی عمر میں سفید ہوگئے ہیں' آپ یہ نسخہ آزمائیں' ھوالشافی: آملہ' چھوٹی ہریڑ' سیکاکائی' ریٹھا' بیری کے پتے اور بالچھڑ ہر ایک 12 گرام لے کر 250 ملی گرام پانی میں رات کو بھگو دیں۔ صبح اس پانی میں تلوں کا تیل 200 ملی لیٹر ملا کر ہلکی آنچ پر پکائیں جب پانی نصف رہ جائے تو تیل کو الگ کرکے چھان کر کسی بوتل میں بھر لیں۔ اس تیل کو رات کو ہلکے ہاتھ سے بالوں کی جڑوں میں انگلیوں سے مساج کریں۔ اس کے علاوہ اپنی خوراک پر خاص توجہ دیں۔

## جون کے سوالات

محترم قارئین السلام علیکم! میرا پہلا مسئلہ یہ ہے کہ عرصہ تین سال سے میری دونوں ٹانگوں میں شدید قسم کا درد اٹھتا ہے جو کہ کولہوں کے اوپر کی ہڈی سے شروع ہوکر پاؤں کے پنجوں تک چلا جاتا ہے اور اس سے پہلے میرے صرف کمر میں درد ہوتا تھا لیکن اب کمر کے درد کے ساتھ ساتھ دونوں ٹانگوں کا یہ درد ناقابل برداشت ہوتا جارہا ہے جس کی وجہ سے میں نماز بھی صحیح طریقے سے ادا نہیں کرسکتی کیونکہ ٹانگیں موڑنے سے میرے درد میں اضافہ ہوجاتا ہے اور ایسا لگتا ہے کہ جیسے میری دونوں ٹانگوں میں سوئیاں چبھ رہی ہیں' براہ مہربانی کسی بھائی یا بہن کے پاس اس کا روحانی یا دیسی علاج ہے تو ضروری میری مدد کریں' میری عمر 27 سال ہے۔ میرا دوسرا مسئلہ ایام کی بے قاعدگی کا ہے' پہلے میرے ایام اپنے وقت پر ہوتے تھے لیکن اب کچھ عرصہ سے پانچ یا چھ دن اوپر ہوجاتے ہیں اور میرے جسم پر بال نکلنا شروع ہوگئے ہیں۔ میں غیر شادی شدہ ہوں' میرے دونوں مسائل کے حل کیلئے میری رہنمائی کریں۔ اللہ آپ کو اس کا اجر عظیم عطا کرے۔ (بنت محمد عثمان' حیدرآباد)

**دنیا کی ہر آسائش مگر سکون نہیں:** قارئین! بہت خوشیاں ہیں' کروڑوں سے اچھے ہیں' دنیا کی ہر آسائش ہے مگر دل میں کچھ عرصہ سے زندگی اور دنیا سے رغبت ختم ہوتی جارہی ہے' نہ بے وجہ ہنسی آتی ہے اور نہ رونا' ہر وقت غصہ کی کیفیت رہتی ہے' نہ دل کہیں گھومنے کو کرتا ہے نہ کسی کے گھر جانے کو' نہ کسی سے ملنے کو' نہ کسی اور مشغلے میں دل لگتا ہے' اس کے باوجود کہ میری ان گنت مصروفیات ہیں مگر نامعلوم آج کل کیا ہوا' اگر کسی کے قاری کے پاس میری پریشانی کا حل ہے تو ضرور بتایئے۔ میں انتظار کروں گی۔ (سلمیٰ خان' کراچی)

**گردن پر درد:** قارئین! میری گردن کی بیک سائیڈ پر ہر وقت درد رہتا ہے' ساری رات مستقل کم یا زیادہ ہوتا رہتا ہے' اس کا کوئی حل ضرور بتایئے۔ (ش' لاہور)

**بالوں کا مسئلہ:** قارئین! نہ صرف میرے بال اچھے تھے بلکہ گھنے تھے' بال نہ صرف تیزی سے گر رہے ہیں بلکہ گرچکے ہیں' سب کچھ کرکے دیکھ لیا' اب میرے بچوں کے پیدائشی بال تو اچھے ہوتے ہیں مگر جیسے ہی بڑے ہوتے ہیں بال بدصورت ہوتے جاتے ہیں۔ خدارا ہمیں کچھ بتایئے۔ (ایس کے' کراچی)




ریاح بن حارث کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ میدان میں تھے تو ایک گروہ آیا تو انہوں نے السلام علیک یا مولانا کہا تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: میں تمہارا کیسے مولا ہوسکتا ہوں جبکہ تم عرب لوگ ہو۔ وہ کہنے لگے کہ ہم نے غدیر خم کے دن رسول اللہ ﷺ کو سنا ارشاد فرما رہے تھے: میں جس کا مولیٰ ہوں تو یہ (علی) بھی اس کا مولیٰ ہے" ریاح کہتے جب وہ جانے لگے تو میں بھی پیچھے ہولیا تو میں نے پوچھا یہ کون لوگ ہیں تو کہنے لگے انصار سے کچھ لوگ ہیں۔ حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی ان میں تھے۔ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جس نے ان سے محبت کی اس نے مجھ سے محبت کی اور جس نے ان سے بغض رکھا اس نے مجھ سے بغض رکھا یعنی حسن و حسین رضی اللہ عنہم اجمعین سے۔ عبدالرحمٰنؒ بن ابونعم کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ حسن اور حسین رضی اللہ عنہم دونوں دنیا میں میری مہک ہیں۔ (ترمذی شریف)

### منہ کے چھالوں اور مسوڑھوں کی تکلیف کیلئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس ایک آزمودہ ٹوٹکہ ہے جو میں قارئین عبقری کیلئے بطور ہدیہ پیش کرتی ہوں۔ ھوالشافی: نیم کے پتوں کو ابال کر اس کے پانی سے کلی کریں' ایک یا دو بار کے عمل سے ہی ان شاء اللہ افاقہ ہوجائے گا۔ بہتر یہ ہے کہ اس پانی کو بنا کر کسی بوتل میں ڈال کر رکھ لیں' ہر روز یا ہفتے میں دو بار اس پانی سے کلی کرلیں' کبھی مسوڑھوں میں درد نہ ہوگا نہ ہی ورم آئے گا۔ ذائقے میں کڑوا ضرور ہوگا مگر تاثیر اس کی دیرپا ہے۔ میں نے اس کو بار بار آزمایا ہے۔ (مسز زبیر' راولپنڈی)

### میری بیٹی کا موٹا چشمہ ایک ٹوٹکہ سے اتر گیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری بیٹی کی نظر کمزور ہوگئی تھی' نظر کا چشمہ لگ گیا' پھر ہمیں کسی نے ایک ٹوٹکہ بتایا' ہم نے خود آزمایا بہت فائدہ ہوا ہے۔ ھوالشافی: دخنی مرچ پانچ عدد' بادام پانچ عدد' رات کو پانی میں بھگو دیں' صبح نہار منہ بادام اور دخنی مرچ چبا کر کھائیں' یہ عمل چند ہفتے کریں' چشمے کی ضرورت نہیں ہوگی' نظر کی کمزوری کیلئے آزمودہ ہے۔ (امیر حسین' لاہور)

## خواب اور تعبیر

☆ اکلوتی بیٹی کی گمشدگی ☆ تھوڑے سے چاول ☆ ہم نکلیں گے تو بم پھٹے گا ☆ شیر جیسا کتا ☆ مرنے کا جھوٹا ڈرامہ ☆ ہماری شادی ہونے والی ہے ☆ بہن کے ہاتھ میں موبائل ☆ رزق میں کشادگی کا خواب ☆ آپ کی اور آپ کے خاندان کی غیبی حفاظت

**اکلوتی بیٹی کی گمشدگی:** میں اکثر یہ خواب دیکھتا ہوں کہ میری بیٹی جو اکلوتی ہے اور جس کی پیدائش کے وقت اس کی والدہ فوت ہوگئی تھیں ہمارے ساتھ بازار جاتی ہے اور بھیڑ میں گم ہوجاتی ہے ہم کوچ میں اکٹھے سفر کرتے ہیں اور پھر اچانک میری بیٹی غائب ہوجاتی ہے اور ڈھونڈنے سے بھی نہیں ملتی میں اور سب گھر والے مل کر روتے رہتے ہیں یہ خواب بار بار دکھائی دیتا ہے۔ (م، حیدرآباد)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اندیشہ ہے کہ آپ کی بیٹی پر کوئی بڑی مصیبت یا پریشانی ممکن ہے کسی خطرناک بیماری کی صورت میں آجائے آپ اس کی طرف سے حسب توفیق کچھ صدقہ دے دیں اور اس پر یَاحَفِیظُ 19 بار پڑھ کر دم کردیا کریں' انشاء اللہ حفاظت رہے گی۔ واللہ اعلم

**تھوڑے سے چاول:** میں نے دیکھا کہ محلے میں کسی کی شادی ہورہی ہے کافی عورتیں شادی میں آئی ہوئی ہیں میں بھی وہاں ہوتی ہوں اور میرے ساتھ میرے شوہر بھی ہیں وہ بریانی کی تھیلیاں بھر بھر کے جو عورتیں شادی میں آئی ہوئی ہیں' ان سب کو بانٹ رہے ہیں' آخر میں میرے لئے اور اپنے لئے ایک پیالی جتنے چاول بچاتے ہیں' میں اپنے شوہر سے کہتی ہوں کہ بس اتنے سے چاول بچائے ہیں ہم دونوں کے لئے میں انہیں ڈانٹتی ہوں پھر ہم دونوں تھوڑا تھوڑا کرکے کھاتے ہیں۔ (ش، حیدرآباد)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ کے رزق میں کشادگی ہوگی اور اللہ تعالیٰ آپ کو دوسروں کی مدد کرنے کی توفیق عطا فرمائیں گے۔ واللہ اعلم۔

**شیر جیسا کتا:** میں نے دیکھا کہ میں اپنے محلے سے گزر رہا ہوں اور اپنے گھر کی طرف جارہا ہوں ہماری بلڈنگ سے تھوڑے فاصلے پر دو تین کتے بیٹھے ہوئے ہیں ان میں سے ایک کتا شیر کی طرح ہے وہ میرا تعاقب کرتا ہوا میرے پیچھے آتا ہے میں جلدی سے بلڈنگ میں چلا جاتا ہوں اور بلڈنگ کا دروازہ بند کردیتا ہوں وہ کتا مجھے غور سے دیکھتا ہے اور دروازہ کھولنے کی کوشش کرتا ہے مگر اس سے دروازہ نہیں کھلتا۔ (ر، لاہور)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق آپ کی دشمنوں کے حملے میں غیب سے مدد ہونے کا اشارہ ہے آپ ہر نماز کے بعد یَاحَفِیظُ 19 بار اور آیت الکرسی ایک بار پڑھ کر حفاظت کی دعا کرلیا کریں نیز حسب توفیق صدقہ بھی دیتے رہیں واللہ اعلم

**ہم نکلیں گے تو بم پھٹے گا:** میں نے دیکھا ایک بہت بڑی عمارت ہے' اس میں میری امی اور بہت سے لوگ کھڑے ہیں' اچانک شور ہوجاتا ہے کہ اس عمارت میں بم ہے' ہم سب لوگ بھاگ رہے ہیں' ایسا لگتا ہے جیسے زیر زمین ٹرین کی سرنگ ہو' ایک طرف برآمدہ بنا ہوا ہے میں سوچتی ہوں ہم باہر نکلیں گے تو بم پھٹے گا' میری دوست کہتی ہے اندر کی طرف چلو وہاں کچھ نہیں ہوگا' میں اندر جانے کی تیاری کرتی ہوں' امی کو ڈھونڈا تو وہ باہر کی طرف جارہی تھیں' میں پریشان ہوجاتی ہوں' دوست کے ساتھ اندر چلی جاتی ہوں' وہاں میری دوست کہتی ہے اوپر والی منزل پر چلو' ہم وہاں محفوظ ہوں گے جب میں اوپر کی طرف دیکھتی ہوں وہاں سیڑھیوں کے بجائے پائپ اور لکڑیاں لگی ہوتی ہیں ہم جیسے تیسے کرکے اوپر چڑھ جاتے ہیں اوپر چھت ہوتی ہے وہاں میں اپنے پاپا کو بھی دیکھتی ہوں' نیچے دیکھتی ہوں تھوڑی آگ ہے' وہاں پر بہت سارے سکول کے بچے ہوتے ہیں' میں ان بچوں کے بیگز نیچے پھینک دیتی ہوں مجھے یہ شک ہوتا ہے کہ بیگز میں بم نہ ہوں۔ (نسیمہ، فیصل آباد)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ کسی بڑے حادثہ سے آپ کی اور آپ کے خاندان والوں کی غیبی طور پر حفاظت ہوگی آپ اور آپ کے گھر والے فوری طور پر حسب توفیق کچھ صدقہ دیں اور آپ ہر نماز کے بعد 19 بار یَاحَفِیظُ اور ایک بار آیت الکرسی پڑھ کر حفاظت کی دعا کرلیا کریں۔

**مرنے کا جھوٹا ڈرامہ:** میں نے دیکھا کہ میں اور میری بہن بازار جاتے ہیں کچھ اور لڑکیاں بھی ساتھ ہیں راستے میں کچھ محلے کی عورتیں ہمیں دیکھ لیتی ہیں اور گھر جاکر میری امی سے کہتی ہیں کہ آپ کی بیٹی نے بہت اچھا حجاب کیا ہوا تھا پھر منظر بدل جاتا ہے' میں اور میرے ساتھ ایک انجان لڑکی ہوتی ہے ہم کسی اسکول نما جگہ میں ہوتے ہیں' وہاں سے نکلنے کا دروازہ تلاش کرتے ہیں لیکن نکل نہیں پاتے ہم وہاں شاگردوں سے پوچھتے ہیں لیکن کوئی صحیح رہنمائی نہیں کرتا ان لڑکیوں میں مجھے اپنی مرحوم دوست نظر آتی ہے میں حیران ہوجاتی ہوں اور اس کو آواز دیتی ہوں لیکن وہ مجھے پہچاننے سے انکار کردیتی ہے' میں دکھ سے کہتی ہوں تم نے مرنے کا جھوٹا ڈرامہ کیا تم ہی میری دوست ہو تو وہ رونا شروع کردیتی ہے پھر وہاں سے میں باہر نکلنے کیلئے اسکول کے ساتھ والی اندھیری گلی میں آجاتی ہوں' وہاں کچھ آدمی ہوتے ہیں' ایک آدمی کہتا ہے یہاں کون چھپا ہوا ہے تو میں کہتی ہوں باہر نکلنے کا راستہ بتادو' وہ بتادیتا ہے پھر میں اور میرے ساتھ وہ لڑکی ہم سامنے والے دروازے سے باہر آجاتے ہیں لیکن وہ پاکستان نہیں ہوتا میں کہتی ہوں شاید ہم کسی دوسرے ملک آگئے ہیں۔ (ش، اسلام آباد)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ کے کاموں میں بندش کی وجہ سے رکاوٹیں درپیش ہیں جس کی وجہ سے ہوتے ہوئے کام بھی ادھورے رہ جاتے ہیں تاہم اس بات کا بھی اشارہ ہے کہ جلد ہی یہ بندش ختم ہوگی آپ حسب توفیق صدقہ دے کر روزانہ بعد عشاء آیت کریمہ 313 بار پڑھ کر دعا کرلیا کریں۔

**ہماری شادی ہونے والی ہے:** میری بہن نے دیکھا کہ ہم دونوں کو ہمارے گھر کے کچن میں کسی نے قید کیا ہے کچن بہت بڑا لگ رہا ہے' گھر میں ہمارے ننھیال کا پورا خاندان آیا ہے' ہم پریشان ہورہے ہیں کہ ہمارے گھر والے کسی طرح ہمیں دیکھ لیں' میری بہن کے ہاتھ میں موبائل ہوتا ہے' وہ بھائی کا نمبر ملا رہی ہے' اچانک ایک عورت آجاتی ہے اور ڈانٹ کر کہتی ہے کیا چھپا رہی ہو وہ عورت موبائل چھین کر لے جاتی ہے پھر ہم دونوں کو بہت سارے گفٹ کوئی اجنبی دے جاتا ہے ایسا لگ رہا ہے ہم دونوں کی شادی ہونے والی ہے گفٹ میں بہت خوبصورت گولڈن رنگ کی چوڑیاں ہوتی ہیں بہن کے ہاتھ میں ایک لڑکے کی تصویر ہے وہ کہتی ہے ہم ایسے کیسے شادی کرلیں تو میں کہتی ہوں دیکھنے دو وہ کہتی ہے باجی آپ والا لڑکا پھر بھی خوبصورت ہے میرے والا اچھا نہیں تو میں اس سے کہتی ہوں کہ نہیں تمہارا اچھا ہے۔ (م، لاہور)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اندیشہ ہے کہ کچھ وقت آپ کو بیماری میں گزارنا پڑے تاہم صحت یاب ہونے کے بعد ایک اچھی خبر شادی کے حوالے سے بھی ملنے کا اشارہ ہے واللہ اعلم۔

## جو حاجت مانگی قبول ہوئی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس ایک آزمودہ ترین روحانی ٹوٹکہ ہے' مجھے جب بھی کوئی حاجت درپیش ہو میں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے نقش نعلین مبارک کو سر پر رکھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگتا ہوں حاجت پوری ہوتی ہے۔ (ک، شہزاد، لاہور)

**راکھ سے مسوڑھے مضبوط:** پودینہ کو خشک کر کے جلائے اور اس کی راکھ میں نمک ملا کر مسوڑھوں پر ملنے سے مسوڑھے مضبوط ہوتے ہیں۔



عائشہ الیاس، لاہور

# رمضان جارہا! کچھ باتیں ذہن نشین کر لیجئے

**ماہ مبارک کے بقیہ تمام لمحات شب و روز اسی احتیاط و اہتمام میں گزاریں گے جو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول محمد ﷺ کے نزدیک مقبول اور پسندیدہ ہے' احتیاط اس بات کی کہ تمام ظاہری و باطنی گناہوں سے بچیں گے اور اہتمام اس بات کا کہ زیادہ سے زیادہ نیک کام کریں گے**

یہ اللہ تعالیٰ کا فضل عظیم ہے کہ ہمارے ضعف ایمان اور ناکارہ اعمال کو از سر نو قوی اور کامل ترین بنانے کے لئے رمضان المبارک کے گنتی کے چند دن عطاء فرمائے ہیں اس لئے ان کو غنیمت سمجھ کر ہمیں بڑے ذوق و شوق کے ساتھ ان ایام معدودہ کی قدر کرنا چاہئے اس ماہ مبارک میں لیلۃ القدر ہے رمضان شریف کے مہینہ کا ہر دن تو شب قدر کے انتظار میں ہے۔

ہر شب شب قدر است گر قدر بدانی

جس طرح مسجد میں جانے پر ہر قدم پر ثواب ملتا ہے اسی طرح پہلے روزے سے شب قدر تک ہر لمحہ پر ان شاء اللہ ثواب ملے گا بشرطیکہ ہم اس کے حریص ہوں اب ہم لوگوں کی ایک رات شب قدر ہے اور اس کی قدر کرنی چاہئے۔ شب قدر کے متعلق یہ بات بھی ہے کہ اس کا وقت غروب آفتاب سے طلوع فجر تک رہتا ہے اس لئے اس کا ضرور اہتمام رکھنا چاہیے جس قدر ممکن ہو نوافل و تسبیحات اور دُعاؤں میں کچھ اضافہ ہی کر دینا چاہئے ساری رات جاگنے کی بھی ضرورت نہیں جس قدر تحمل ہو بہت ہے اللہ پاک نے فرمایا کہ یہ مہینہ میرا ہے تو یہ ایک ذریعہ ہے اپنے بندوں کو اپنا بنانے کا' اب ہم لوگ بھی اس محبت کا حق ادا کریں اور یہ امید رکھیں کہ ان شاء اللہ تعالیٰ ہمارا تعلق اللہ تعالیٰ سے قوی ہو جائے گا۔ اس لئے ہمارے ذمہ بھی ہے اور شرافت نفس کا تقاضا بھی ہے کہ ہم بھی اللہ تعالیٰ اور اپنے آقائے نامدار نبی ﷺ کی خوشنودی حاصل کرنے کے لئے حتیٰ الامکان کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھیں اس لئے ہم اس وقت عہد کر لیں کہ ان شاء اللہ ہم اس ماہ مبارک کے بقیہ تمام لمحات شب و روز اسی احتیاط و اہتمام میں گزاریں گے جو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول محمد ﷺ کے نزدیک مقبول اور پسندیدہ ہے' احتیاط اس بات کی کہ تمام ظاہری و باطنی گناہوں سے بچیں گے اور اہتمام اس بات کا کہ زیادہ سے زیادہ نیک کام کریں گے اور عبادات میں مشغول رہیں گے ان شاء اللہ تعالیٰ ہم جو کچھ کریں گے وہ اللہ رب العالمین ہی کے لیے کریں گے پھر دیکھئے کہ اس عزم کے صلہ میں تائید الٰہی کس طرح ہمارے شامل حال رہتی ہے انشاء اللہ ہم خود مشاہدہ کریں گے۔ تہیہ کر لیجئے کہ اب ایک پاکیزہ و محتاط زندگی گزاریں گے آنکھوں کا

غلط استعمال نہ ہونے پائے' سماعت میں فضول باتیں نہ آنے پائیں' بے کار باتوں میں مشغول نہ ہوں' اخبار بینی سے زیادہ شغف نہ ہونے پائے اس کے علاوہ تمام غیر ضروری تعلقات بھی کم کر دیں' ایسی تقریبات میں شریک بھی نہ ہوں جہاں شریعت کے خلاف کام ہوں تو ان شاء اللہ پاک و صاف رہیں گے اور یاد رکھیں ناپاکیوں کے ساتھ اللہ تعالیٰ سے صحیح تعلق پیدا نہیں ہو سکتا۔ اب تمام جذبات عبدیت کے ساتھ اور ندامت کے ساتھ بارگاہ الٰہی میں حاضر ہوں اور اس ماہ مبارک کے تمام برکات و انوار و تجلیات الٰہیہ سے مالا مال ہوں اللہ تعالیٰ اس کی زیادہ سے زیادہ توفیق ہم سب کو عطاء فرمائے آمین۔

جی بھر کر دو دن' تین دن' چار پانچ دن اپنے تمام گناہ عمر بھر کے جتنے یاد اور تصور میں آ سکیں اور جہاں جہاں نفس و شیطان سے مغلوب رہے ہو چاہے وہ دل کا گناہ ہو آنکھ کا زبان کا یا کان کا سب ندامت قلب کے ساتھ بارگاہ الٰہی میں پیش کر دو اور کہو کہ اب وعدہ کرتے ہیں کہ آئندہ ایسا نہیں کریں گے یا اللہ ہم کو معاف فرما دیجئے یا اللہ ہم سے غفلت و نادانی کی وجہ سے نفس و شیطان کی شرارت سے جو بھی گناہ کبیرہ و صغیرہ صادر ہو چکے ہیں جو ہماری دُنیا و آخرت کے لئے انتہائی تباہ کن ہیں اور جن کی شامت اعمال کا خمیازہ ہم روز بھگت رہے ہیں اپنی مغفرت کاملہ اور رحمت واسع سے سب معاف فرما دیجئے ہم انتہائی ندامت قلب کے ساتھ آپ کی بارگاہ میں ندامت و سماجت کے ساتھ سربسجود ہیں رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا وَ اِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَ تَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ (الاعراف ۲۳) ہر وہ بات جو قابل مواخذہ ہو معاف فرما دیجئے دُنیا میں قبر میں برزخ میں حشر میں پل صراط پر جہاں جہاں بھی مواخذہ ہو سکتا ہے سب معاف فرما دیجئے اور یا اللہ آپ جتنی زندگی آئندہ عطاء فرمائیں وہ حیات طیبہ ہو لا اعمال صالحہ کے ساتھ ہو یا اللہ ہمارے ایمان کو مضبوط اور قوی فرما دیجئے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ حسب وعدہ ہماری یہ دُعا ضرور قبول ہوگی اب خبردار اپنی گزشتہ غفلتوں اور کوتاہیوں کو اہمیت نہ دیں یا زیادہ تکرار نہ کریں مایوس و نا امید نہ ہوں جب ان کا وعدہ ہے تو سب ان شاء اللہ معاف ہو جائے گا۔

## گلی میں مٹی سے اٹا عبقری اٹھایا پڑھا اور خوشیوں کے انبار لگ گئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آج کل خطوط کا دور ختم ہو چکا ہے مگر آپ نے دوبارہ سے اس روایت کو جگایا ہے' اسی طرح سے عبادت کا ذوق و شوق ختم ہوتا جا رہا ہے مگر اللہ کے حکم سے آپ کے دم سے میرے خیال میں آج گھر گھر میں خواتین فالتو وقت ادھر ادھر ضائع کرنے کے بجائے آپ کی بتائی ہوئی تسبیحات پڑھ رہی ہوتی ہیں' یہ میں آپ کو دوسرا خط لکھ رہی ہوں' پہلا خط بھی روتے ہوئے لکھا تھا اور یہ بھی روتے ہوئے ہی لکھ رہی ہوں' فرق صرف یہ ہے کہ پہلے غم سے اور اب خوشی سے روتے ہوئے لکھ رہی ہوں' چلتے چلتے عبقری کو گلی میں دیکھنا' اٹھانا' پڑھنا اتنا فائدہ مند ہو سکتا تھا نہیں جانتی تھی۔ آج یہ حال کہ عبقری کا ایک ایک صفحہ چوم چوم کر پڑھتی ہوں' جب تک دیکھ نہ لوں چین نہیں آتا' ہر دم ہر چیز سے باخبر رہتی ہوں۔ بہت زیادہ عبادت گزار نہیں ہوں مگر اب لگتا ہے اللہ تعالیٰ کا کرم ہونے والا ہے' آپ کی بتائی ہوئی تمام تسبیحات پڑھتی ہوں' حالانکہ وہ میرے لیے نہیں ہوتی پھر بھی دل کہتا ہے پڑھ لو اللہ تعالیٰ آپ کو لمبی زندگی دے اور آپ کی ان خدمات کو اور وسیع و عریض کرے آپ کیلئے دل سے دعا گو ہوں۔ میں نے معلوم نہیں کونسے مہینے خط لکھا تھا اپنا مسئلہ پیش کیا تھا اور لکھ کر بھول ہی گئی تھی کہ ''میرا کونسا جواب آنا ہے'' مگر خدا کو جو منظور ہونا ہوتا ہے وہی ہوتا ہے۔ گزشتہ اگست کو یونہی عبقری خرید لیا پھر ''آپ کے روحانی مسائل'' جہاں ہوتے ہیں وہ یونہی نظریں دوڑائیں تو میرا نام لکھا ہوا تھا' ایسا لگ رہا تھا کسی اچھے میڈیکل کالج میں کی پہلی لسٹ میں میرا نام پہلے نمبر پر آ گیا ہو' مجھے آپ نے یَا کَرِیْمُ یَا عَزِیْزُ یَا لَطِیْفُ یَا وَدُوْدُ کا وظیفہ بتایا تھا' جب تک کسی چیز کی پابندی نہیں ہوتی مسئلہ حل نہیں ہوتا اور جب پابندی ہو جاتی ہے تو یہ مسئلہ ہوتا ہے کہ کیسے کر پائیں گے مگر اللہ تعالیٰ نے ہمت دی اور پڑھنا شروع کر دیا' آپ کے بتائے ہوئے طریقے سے تو نہ پڑھ سکی اور نہ ہی اتنی تعداد میں پڑھا مگر پھر بھی مسائل حل ہونا شروع ہو گئے شاید نہیں یقیناً اس کے پیچھے آپ ہی کی دعائیں ہوں گی جو آپ عبقری کے ہر قاری کیلئے کر رہے ہیں' اللہ تعالیٰ آپ کا بھلا کرے اب حالات پہلے سے بہت بہتر ہیں' میرے میاں کا کام دوبارہ سے بہتر ہونے لگا ہے' آپ کی دعاؤں سے مزید بہتر ہو جائے گا۔

**یہ صفحہ خواتین کے روزمرہ خاندانی اور ذاتی مسائل کیلئے وقف ہے۔ خواتین اپنے روزمرہ کے مشاہدات اور تجربات ضرور تحریر کریں۔ نیز صاف صاف اور صفحے کے ایک طرف مکمل لکھیں۔ چاہے بے ربط ہی کیوں نہ ہوں**

**پاؤں کی بدبو سے پریشان ہوں!:** میرے پاؤں میں سخت بدبو رچ گئی ہے موزے اتارتا ہوں تو خود کراہیت ہوتی ہے پاؤں خوب صاف کرتا ہوں ٹیلکم پاؤڈر بھی چھڑکتا ہوں مگر جیسے ہی موزے اتاروں بدبو پھیل جاتی ہے چند ماہ بعد میری شادی ہے' لڑکیاں اپنا حسن بڑھانے کے لئے ٹوٹکے اپناتی ہیں مگر میں بدبو کی وجہ سے پریشان ہوں کوئی ایسا ٹوٹکہ بتائیے جس سے مجھے بدبو سے نجات مل جائے میں کافی الجھن میں گرفتار ہوں۔(ج۔ش' لاہور)

**مشورہ:** آپ ایک درمیانہ بینگن خریدیئے اسے دھو کر ایک کلو پانی میں ابال لیجئے اس کے بعد کسی چھوٹے ٹب میں یہ پانی نیم گرم ڈالیے اور دونوں پاؤں اس میں بھگوئیے پانی ٹھنڈا ہو جائے تو پاؤں مل کر اسی پانی میں صاف کرلیں یہ عمل سات دن تک ہر رات کریں' پاؤں کی بدبو ختم ہوجائے گی۔ اپنے سارے موزے تیز گرم پانی میں سرف ڈال کر بھگوئیے بعد میں اچھی طرح دھلوائیے اور دھوپ میں سکھائیے اس طرح موزوں کی بدبو بھی ختم ہوجائے گی ہر وقت موزے نہ پہنیں اور پاؤں کھلا چھوڑیئے پانچوں وقت وضو کرنے سے بھی پاؤں صاف رہتے ہیں۔(ا۔ب)

**بالوں کا خاتمہ:** میرے چہرے پر غیر ضروری بال ہیں انہیں دور کرنے کا ٹوٹکہ بتائیے چھائیاں بھی پڑ رہی ہیں' وہ کیسے ختم ہوں گی؟ (ب،ا، اسلام آباد)

**مشورہ:** سفید پھٹکری منگوا کر پیس لیں ایک چمچ میدہ لیں اس میں پسی پھٹکری ملائیے پھر پلیٹ میں تھوڑا سا عرق گلاب ڈال کر پھٹکری و میدے کا لیپ بنائیے چہرے پر جہاں جہاں بال یا روآں ہے وہاں گاڑھا گاڑھا آمیزہ لگا کر خشک ہونے دیں پھر ہاتھ سے مل کر جھاڑ دیں چار ہفتے یہ عمل کریں۔ چھائیاں دور کرنے کے لئے سفید تل پیس کر رکھیں تھوڑے سے دودھ میں لیموں کے رس کے چند قطرے ڈالیں پھر تل کا سفوف ملائیے اور چہرے پر اچھی طرح مل لیں ایک گھنٹے بعد منہ دھو کر عرق گلاب لگائیے۔

**عمر اٹھارہ سال مگر قد چھوٹا:** میری عمر اٹھارہ سال ہے اور قد پانچ فٹ تین انچ یہ کیسے بڑھ سکتا ہے؟ دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ والدہ کو آدھے سر کا درد رہتا ہے۔(فائزہ جبیں' ملتان)

**مشورہ:** آپ صبح شام لٹکنے کی ورزش کیجئے اس سے قد میں فرق پڑ جائے گا' والدہ صاحبہ کو کسی اچھے دواخانے کا بنا ہوا اطریفل اسطخدوس رات کو سوتے وقت دیں یہ پرانے زمانے سے اس درد کے لئے مستعمل دوا ہے مزید براں دھنیا تین گرام' اسطخدوس تین گرام اور کالی مرچ پانچ عدد لے کر باریک پیس لیں' صبح کی نماز پڑھ کر سورج نکلنے سے پہلے پانی کے ساتھ کھا لیں اور بستر میں آدھ گھنٹہ آرام کریں چند روز یہ نسخہ استعمال کیجئے اللہ تعالیٰ شفاء دینے والا ہے اسطخدوس کو دماغ کی جھاڑو بھی کہا جاتا ہے۔

**دو مسئلے:** مجھے رات کو بار بار پیشاب کے لئے اٹھنا پڑتا ہے عمر اسٹھ برس ہے دوسرا میری بیگم کے پانچ بڑے آپریشن ہونے کے بعد ان کا پیٹ بڑھ گیا دونوں مسائل کے متعلق مشورہ دیجئے۔(بشیر بھٹی' سیالکوٹ)

**مشورہ:** بار بار پیشاب آنے کا بہترین توڑ کالے تل ہیں' آپ بازار سے کالے تل اور اجوائن ہم وزن لائیے' ہاون دستہ میں کوٹ لیں پھر اس میں ہم وزن گڑ بھی ملائیں چھ گرام یہ سفوف رات کو پانی کے ساتھ کھا لیں۔ معجون ماسک البول بھی کسی اچھے دواخانے سے خرید کر رات کو کھا سکتے ہیں۔ بیگم سے کہیے کہ چاول چکنائی نہ کھائیں اتنے آپریشنوں کے بعد پیٹ دوا سے کم نہیں ہوسکتا۔ احتیاط کیجئے اور غذا سے ہی علاج کریں۔

**کیلے قدرتی خزانہ ہیں:** مجھے کئی مسائل درپیش ہیں اعصاب کی تکلیف رہتی ہے بعض دفعہ دل میں جلن کا احساس ہوتا ہے۔ غصہ بہت آتا ہے جی متلاتا ہے میں دوا نہیں کھانا چاہتی غذائی علاج بتائیے۔(شازیہ' ساہیوال)

**مشورہ:** غذائی علاج میں آپ سبزیاں سلاد اور پھل سرفہرست رکھیے' کیلا کئی بیماریوں کا علاج ہے' آپ کیلے ضرور لا کر گھر میں رکھیے' صرف دو کیلے کھائیے' آپ تقریباً ایک گھنٹہ اطمینان سے کام کرسکیں گے' شاید اسی لئے ایتھلیٹ کو کیلے کھلائے جاتے ہیں۔ کیلے میں ریشہ ہے اور تین قسم کی شکر بھی جو انسان کو توانائی بخشتی ہیں' اس میں فولاد بھی ہے جو ہیموگلوبین کو مدد دے کر خون کی کمی پوری کرتا ہے اس کا پوٹاشیم بلند فشار خون ٹھیک رکھتا ہے۔ آپ نے لکھا ہے کہ غصہ بہت آتا ہے روزانہ غذا میں تین کیلے شامل کیجئے آپ کا مزاج دھیما رہے گا اسی طرح دل کی جلن کا مسئلہ بھی ٹھیک ہو جائے گا جن لوگوں کا دل متلاتا ہو انہیں چاہیے گھر میں بنی سلاد میں کیلے شامل کرلیں کھانے کے ساتھ یہ سلاد لینے سے متلی کا احساس ختم ہوجائے گا۔ کیلے میں وٹامن بی بھی موجود ہے یہ آپ کے تھکے اعصاب کو سکون دے گا پوٹاشیم کی موجودگی سے کھچاؤ ختم ہوگا دو تین ہفتے پابندی سے کیلے کھائیے آپ کے مسئلے حل ہوجائیں گے۔ کیلے کو فریج میں نہ رکھیئے بہتر ہے دو تین دن کے اندر کیلے باہر ہی رکھ کر استعمال کرلیں ٹھنڈے کیلے نقصان دیتے ہیں۔

**عناب کا جوشاندہ:** ہمارے گاؤں کے حکیم صاحب خود جوشاندہ کی پڑیاں بنا کر دیتے ہیں اس میں ملٹھی کا ٹکڑا اور پانچ عناب بھی ہوتے ہیں عناب کا کیا فائدہ ہے؟ (ام فرحان' لاہور)

**مشورہ:** پہلے زمانے میں حکیم ہی جوشاندہ بنا کر دیتے تھے وہ مریض کے مزاج کے مطابق اشیاء کم و بیش کر دیتے اس وقت اینٹی بائیوٹک ادویہ بھی نہیں تھیں مگر اس سے آرام آجاتا عناب زمانہ قدیم سے مستعمل ہے' پانچ سات دانے تک اس کی عام خوراک ہے' خارش کھجلی فساد خون دور کرنے کے لئے گھریلو خواتین پانچ دانے عناب اور گل منڈی بارہ تیرہ دانے رات کو ایک گلاس پانی میں بھگو کر صبح مل چھان کر پلاتیں' نزلہ زکام کھانسی میں بھی عناب جوشاندے میں جوش دے کر استعمال کیا جاتا۔ عناب دافع حساسیت ہے اس کا شربت بھی مستعمل ہے جس سے حساسیت دور ہوجاتی ہے بخار خصوصاً خسرہ میں مختلف ادویہ کے ساتھ دیا جاتا ہے' گلے کی خشکی ختم کرتا ہے' مصفی خون ہے یورپ میں بھی اس پر تحقیق جاری ہے کھانسی اور حساسیت میں فائدہ دیتا ہے آپ کے حکیم جوشاندہ میں عناب ڈالتے ہیں تو اچھی بات ہے آپ بلاجھجک اسے استعمال کیجئے ننھے بچوں سے لے کر بڑوں تک کے لئے فائدہ مند ہے۔

## چند پتے اور ہمیشہ کیلئے لیکوریا ختم! میرا آزمودہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم آپ کی خیریت خداوند کریم سے نیک چاہتے ہیں اتنا اچھا رسالہ شائع کرنے پر آپ کے تہہ دل سے شکر گزار ہیں' اللہ تعالیٰ آپ کو' آپ کے تمام اہل خانہ کو' علامہ لاہوتی پراسراری کو اور تمام منتظمین کو خوشیاں نصیب کرے اور مزید ترقیاں عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین۔ لیکوریا کیلئے میرا آزمودہ نسخہ: کیکر کے پتے صرف ایک چٹکی پانی کے ہمراہ نہار منہ لیں' ان شاء اللہ صرف ایک ہفتے کے استعمال سے ہمیشہ ہمیشہ کیلئے اس موذی مرض سے نجات مل جائے گی۔(ایک دعا گو' اٹک)

**وہی بامراد ٹھہرا:** جس نے اپنی عادات کو اپنا مالک بنالیا اس کی عبادات رائیگاں گئیں لیکن جن نے عادات کو قابو میں کرلیا وہی بامراد عارف ٹھہرا۔ (حضرت ابواسحاق ابراہیم شیبانی رحمۃ اللہ علیہ)

فرحت افزاء

# ٹھنڈا ٹھار کھیرا! گرمی کے علاوہ کئی بیماریوں کا دشمن

**خواتین اندرونی اور بیرونی جسمانی اعضاء پر بوجھ کی کیفیت اور ایام کی خرابیاں دور کرنے کے لئے دو سے تین ہفتے تک کھیرے کی قاشوں پر سفید زیرہ اور نوشادر چھڑک کر روزانہ کھائیں۔ گرمی کی وجہ سے منہ پک جائے تو کھیرے کی جھاگ چند بار لگانے سے صحت ملتی ہے۔**

یہ جون کا مہینہ ہے اور گرمی اپنے عروج پر ہے۔ قدرت نے ہر موسم کے لحاظ سے پھل اور سبزیاں پیدا کی ہیں جو ہماری جسمانی ضروریات اور بدلتے موسم کی اہم ضرورت ہیں موسم گرما میں کھیرے، ککڑی، تربوز، خربوزہ وغیرہ اسی غرض سے پیدا کئے گئے ہیں کہ ان کے استعمال سے بدن میں ایسی غذا جائے جس میں پانی کی مقدار زیادہ ہو مگر چکنائی اور نشاستہ کم سے کم۔ کھیرا ان چار سبزیوں میں سے ایک ہے جو برصغیر سے ساری دنیا میں پھیلی ہیں باقی تین سبزیاں بینگن سرسوں اور مٹر ہیں ایک انگریزی محاورہ ہے ''کھیرے کی طرح ٹھنڈا'' یہ ایسے شخص کے لئے استعمال کیا جاتا ہے جو بہت کم غصے میں آئے اور ٹھنڈے دل و دماغ کا حامل ہو۔ پاکستان میں کھیرا ہر دل عزیز ترکاری ہے جو گرمی کے خلاف ڈھال کا کام دیتی ہے اس کا سلاد یا ویسے ہی نمک لگا کر کھانا تپش اور جھلسانے والی ہوا کے منفی اثرات سے محفوظ رکھتا ہے، اپنے وافر پانی اور روغنی اجزاء کی وجہ سے یہ ہاضمے کی نالی میں جلن ورم اور معمولی زخم اور کر کے معدے کی تیزابیت کی اصلاح کرتا ہے تندرست معدہ اسے تین سے چار گھنٹوں میں ہضم کرلیتا ہے بلکہ کمزور معدے اور بلغمی مزاج والے افراد کو ہضم کرنے میں پانچ چھ گھنٹے لگ جاتے ہیں گرم طبیعت، تیز دھوپ، کھلے کھیتوں اور آگ کے سامنے کام کرنے والوں کے لئے یہ بہت مفید ہے۔ یہ خوش ذائقہ غذا ہونے کے علاوہ پیاس کی زیادتی کا قدرتی علاج ہے۔ یہ ٹھنڈی ٹھار سبزی نہ صرف ٹھنڈک اور تازگی پہنچاتی ہے بلکہ انسانی جلد کی نرمی تازگی اور خوبصورتی میں اضافے کا اہم سبب بھی ہے۔ **کھیرے کے طبی خواص:** دل کی دھڑکن، جگر کی گرمی، ہاتھ پاؤں کی جلن، پیشاب کا جل کر آنا یا بار بار کم مقدار میں خارج ہونا اس سب عوارض میں علاج کے لئے ایک سے چار کھیرے روزانہ استعمال کریں۔ ایسے افراد جن کے پیشاب میں کیلشیم پروٹین اور دوسرے اہم حیاتین خارج ہوتے ہوں وہ صبح نو سے پانچ بجے شام تک کثرت سے کھیرے کھانے سے صحت یاب ہوسکتے ہیں۔ خواتین اندرونی اور بیرونی جسمانی اعضاء پر بوجھ کی کیفیت اور ایام کی خرابیاں دور کرنے کے لئے دو سے تین ہفتے تک کھیرے کی قاشوں پر سفید زیرہ اور نوشادر چھڑک کر روزانہ کھائیں۔ گردے اور مثانے میں چھوٹی پتھریاں اور یورک ایسڈ بذریعہ پیشاب خارج کرنے کے لئے متواتر ایک سے دو ماہ سیاہ نمک اور نوشادر لگا کر کھیرے کھائیں۔ گرمی کی وجہ سے منہ پک جائے تو کھیرے کی جھاگ چند بار لگانے سے صحت ملتی ہے۔ دبلے پتلے مگر مضبوط ہاضمے کے لوگ بکثرت کھیرے کھانے سے موٹے ہوسکتے ہیں۔ طب یونانی کے مایہ ناز مشروب ''شربت بزوری'' کو طبیب معدے، جگر، انتڑیوں اور مثانے کی گرمی دور کرنے، گردوں اور جوڑوں کے زہریلے فضلات خارج کرنے، بخار دور کرنے اور بدن میں تروتازگی پیدا کرنے کیلئے استعمال کراتے ہیں۔ اس شربت کے اجزاء میں کھیرا بھی شامل ہے۔ اس عمدہ شربت کو آپ گھر پر بھی تیار کرسکتے ہیں۔ ترکیب یہ ہے:۔ ''تخم کھیرا، تخم خربوزہ، تخم بادیاں (سونف) ہر ایک آدھ چھٹانک، جڑ کاسنی، جڑ سونف، ہر ایک پون چھٹانک یہ سب اشیاء کوٹ کر سوا سیر پانی میں رات بھر بھگوئیں اور صبح چولہے پر چڑھا دیں۔ آدھ سیر پانی رہ جائے تو آگ سے اتار لیں۔ اس کے بعد مل اور چھان کر تین پاؤ چینی ملا کر چولہے پر رکھیے اور شربت کا قوام تیار کرلیں۔ لیجئے شربت بزوری تیار ہے۔ **آرائش حسن:** چہرے کے نکھار کیلئے کھیرے کا مساج فائدہ پہنچاتا ہے، آنکھوں کے آرام و سکون اور چمک کیلئے کھیرے کے قتلے پندرہ منٹ تک بند آنکھوں پر رکھیں۔ ٹھنڈک اور سکون ملے گا۔ کھیرے کے رس کا ماسک بھی افزائش حسن میں کردار ادا کرتا ہے۔

**(بقیہ: اولاد پانے کیلئے یہ لفظ آب زم زم یا بارش کے پانی سے دھو کر پی لیں)**

عورت کو حمل کے شروع میں بادام روغن جو کہ خود نکلوایا ہوا ہو، گائے کے نیم گرم دودھ میں دس قطرے روزانہ ملا کر شام کو پلائیں۔ انشاء اللہ ڈیلیوری نارمل اور آسانی سے ہوگی۔ **یَابَرُّ:** جو شخص سات مرتبہ پڑھ کر بچے پر دم کرکے اللہ تعالیٰ کی سپردگی میں دے دے بالغ ہونے تک انشاء اللہ عزوجل وہ بچہ بلاؤں سے محفوظ رہے گا۔ اولاد نرینہ کے حصول کے لئے صبح و شام گیارہ مرتبہ سورۃ نوح کی آیت نمبر 12 پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا کریں انشاء اللہ عزوجل اولاد نرینہ سے نوازے گا۔ صبح کی نماز وقت پر پڑھ کر سورۃ مزمل، سورۃ مدثر، سورۃ مریم تینوں سورتیں پڑھنی ہیں اور پانی پر دم کرکے پی لیں اور پورے نو مہینے پڑھنی ہیں۔ نماز عصر کے بعد سورۃ محمد۔ انشاء اللہ عزوجل اگر آپ کے ہاں یہ پڑھی تو آپ کا بیٹا ہوگا۔ ہر نماز کے بعد 300 مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنے کا معمول بنالیجئے انشاء اللہ عزوجل صاحب اولاد ہوجائیں گے۔

## اسم اعظم کے روحانی دم سے بے جان جسم میں جان آگئی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں پنجاب یونیورسٹی میں لاء کی سٹوڈنٹ ہوں، آخری سال میں ہوں، اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے 2013ء سے جب سے عبقری سے تعلق وابستہ ہوا آج 2017ء تک ہمارے گھر کے حالات میں حیران کن تبدیلی آئی، سب سے بڑی نعمت وظائف کی برکات سے ہمارے گھر میں سکون آیا۔ ہر جمعرات درس باقاعدگی سے سنتے ہیں۔ سب سے بڑی بات جس سے ہمارے بہت سارے مسائل حل ہوئے کہ ہم اسم اعظم کا دم باقاعدگی سے کرواتے ہیں اور دو سال سے عبقری روحانی اجتماع میں شامل ہوکر بھی اسم اعظم کا روحانی دم کرواتے ہیں۔ اللہ پاک کے فضل و کرم سے بہت زیادہ فوائد ہیں۔ رحمتوں اور برکات کے دروازے کھل رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے اور ہمارا تعلق تسبیح خانہ سے سدا قائم رکھے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ میرا مستقبل روشن ہو، میں اپنے والدین کیلئے خوشیوں کا باعث بنوں اور کا نام روشن کروں، اللہ تعالیٰ آپ کو، آپ کے ساتھیوں، آپ کی نسلوں اور تسبیح خانہ کو سدا شاد و آباد رکھے۔ آمین! (ن۔س، لاہور)

**نوٹ: آپ نے دم کرایا فائدہ ہوا ضرور لکھیں! عبقری کے صفحات آپ کیلئے حاضر ہیں!**

**اہم نوٹ:** ہر ماہ اسم اعظم کے روحانی دم کے بعد پوری دنیا میں مختلف شعبوں کے خدام (مخلصین) کیلئے درس (مذاکرہ) ہوگا۔ ہر مخلص شرکت یقینی بنائے۔ مذاکرہ ویب سائٹ پر آن لائن سنا، دیکھا جائے گا۔ دنیا بھر سے مختلف شعبوں خدمت والے تمام مخلصین اس مذاکرہ میں آن لائن ضرور شامل ہوں۔

یکم جولائی 2018ء بروز اتوار صبح پانچ بجے تسبیح خانہ میں [illegible]
اوراد کے بعد اسم اعظم کا روحانی دم [illegible]
تک تسبیح خانہ لاہور میں ہوگا۔ اسم اعظم [illegible]
کشف المحجوب اور مراقبہ بعد نماز مغرب تسبیح خانہ [illegible]

تسبیح خانہ میں ہونے والے اسم اعظم کے روحانی دم میں بچے، بوڑھے، جوان، خواتین سب شرکت کرسکتے ہیں۔ خواتین ہر حال میں شامل ہوسکتی ہیں۔ پہلے وقت لینے کی ضرورت نہیں اجازت عام ہے۔ 7 یا 14 یا 21 اسم اعظم کے روحانی دم میں لازماً شرکت کریں۔ اگر زندگی کا معمول بنالیں تو ساری زندگی ہر پریشانی، بیماری، گھریلو الجھن، کاروباری مسائل کا سو فیصد حل ہے۔

**خاص تبدیلی اہم نوٹ** پہلے ہر ماہ مغرب کے بعد حلقہ کشف المحجوب اور مراقبہ ہوتا تھا مگر اب صبح کے وقت اسم اعظم کے دم کے فوراً بعد ہوا کرے گا تاکہ مسافر سہولت سے گھروں کو واپس جاسکیں۔

پودینہ: وبائی زہروں کا تریاق ہے اور موسم گرما و برسات میں چٹنی کے طور پر کھانے کے ساتھ استعمال ہوتا ہے جس کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ انسان موسمی امراض سے بچا رہتا ہے۔

| بزرگ اور کمزور حضرات کیلئے سستا ترین نسخہ | جہاں اتنے ٹوٹکے کیے یہ بھی آزمالیں! | دونوں ماؤں کو مطمئن رکھنے کا نتیجہ | شوہر ہمیشہ آپ کے ناز نخرے اٹھائے گا |
| --- | --- | --- | --- |

قارئین! آپ بھی بخل شکنی کریں' آپ نے کوئی روحانی' جسمانی نسخہ' ٹوٹکہ آزمایا ہو اور اس کے فوائد سامنے آئے ہوں یا آپ نے کوئی حیرت انگیز واقعہ دیکھا یا سنا ہو تو عبقری کے صفحات آپ کیلئے حاضر ہیں' اپنے معمولی سے تجربے کو بھی بیکار نہ سمجھئے' یہ دوسروں کیلئے مشکل کا حل ثابت ہوسکتا ہے اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ چاہے بے ربط ہی لکھیں' صفحات کے ایک طرف لکھیں نوک پلک ہم خود ہی سنوار لیں گے۔

## خارش ہر قسم کے لئے بہترین

ناریل کا تیل 4 اونس' بورک ایسڈ' زنک آکسائیڈ اور گندھک ایک ایک تولہ تیل کو گرم کر کے تمام ادویہ کے سفوف کو باہم ملائیں اور محفوظ کر کے رکھ لیں اور بوقت ضرورت یہ تیل استعمال کریں اور قدرت اللہ تعالیٰ کا کرشمہ دیکھیں۔

**حقوق زوجیت خوب ادا ہو:** عقرقرحا' سونٹھ' لونگ' زعفران' جاوتری' فلفل دراز' صندل سرخ ہر ایک 2 تولہ' شنگرف مصفی گندھک آدھا تولہ' سار مصفی ہر ایک 4 ماشہ' افیون ایک تولہ سب کو کھرل کر کے گولیاں بقدر ڈیڑھ رتی کی تیار کریں صرف 15 دن استعمال کریں ایک گولی صبح اور ایک گولی شام دودھ کے ساتھ جماع سے پرہیز کریں گرم اور کھٹائی سے بھی پرہیز کریں انشاء اللہ حق زوجیت خوب ادا کریں گے۔

**بزرگ اور کمزور حضرات کیلئے سستا ترین نسخہ:** اگر کوئی دوست یا بزرگ ہر لحاظ سے طاقت ور ہونے کے باوجود حقوق زوجیت نہیں ادا کر پاتے' اس کیلئے سستا ترین نسخہ دے رہا ہوں بوٹی ستیاناسی کے تخم لے لیں' پہلے دن صبح نہار منہ ایک رتی' دوسرے دن دو رتی اسی طرح استعمال کریں یہاں تک کہ خوراک ایک ماشہ تک پہنچ جائے۔ نوٹ اس سے تجاوز نہ کریں پھر اسی مقدار میں ایک مہینہ استعمال کریں اور پھر وہ کرشمہ آپ خود دیکھیں۔

**برائے سنگ گردہ:** سرپھوکہ پونے دو تولہ' نمک سینڈھا سہ ماشہ' حب القلت ماشہ' تمام ادویہ کو 3 پاؤ پانی میں جوش دیں جب نصف یعنی ڈیڑھ پاؤ رہ جائے تو چھان کر رکھ لیں اور مریض کو 3 دفعہ پلائیں پیشاب کسی برتن میں کرائیں یہ عمل صرف پانچ دن کافی ہے پتھری ریزہ ہو جائے گی۔ (جہانزیب' حیدرآباد)

## جہاں اتنے ٹوٹکے کیے یہ بھی آزمالیں!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری بیٹی کی آنکھ پر دانہ نکل آیا کسی نے کہا سیندور لگاؤ۔ کسی نے کہا پستہ ماں کے تھوک میں ملا کر لگا دو' بہت ٹوٹکے کیے مگر کچھ نہ ہوا۔ اس دانہ کو گوہانجنی کہا جاتا ہے۔ بہت سارے لوگوں نے کہا کہ یہ ٹوٹکے سے ہی جاتا ہے۔ 30 دن ہو گئے یہ ٹھیک ہوا اور دوسری آنکھ پر بھی نکل آیا۔ میں کسی ڈاکٹر کو تلاش کر رہا تھا تو رشتہ داروں کے گھر پوچھنے گیا تو ان کے پڑوسی کی بیٹی نے بتایا کہ یہ ٹوٹکہ کریں دیسی لہسن کی سات تریاں چھیل کر ہر توری آنکھ کے دانے پر لگا کر جھاڑو کے تنکے میں پرو دیں اور یہ تنکے باتھ روم میں رکھ دیں۔ ہم نے کہا کہ جہاں اتنے ٹوٹکے کیے ہیں وہاں یہ بھی کر لیتے ہیں تو کرنے سے پہلے مجھے ایک خیال آیا کہ کسی ایسے ہاتھ سے کرواتا ہوں جو برکت والا ہو۔ میں نے یہ بھی ٹوٹکے کا حصہ ہی سمجھا۔ اپنی پھوپھی ساس جو کہ بہت ذکر کرتی ہیں کتنے ہی مہمان آجائیں نماز نہیں چھوڑتیں۔ ہر جمعرات درس پر آتی ہیں۔ ان کے ہاتھ سے یہ ٹوٹکہ کروایا۔ دونوں آنکھوں کے 14 تریاں بنتی تھیں۔ ایک تنکے پر 7 توریاں پروئی تھیں۔ اس طرح دو تنکے بنے اور باتھ روم میں لٹکا دیئے۔ دوسرے ہی دن جو دانہ 30 یا 35 دن پرانا تھا وہ پھٹ کر ٹھیک ہونا شروع ہو گیا اور جو دوسری آنکھ کا نکل رہا تھا وہ ادھر ہی بیٹھنا شروع ہو گیا۔ دراصل اللہ تعالیٰ کا امر آ گیا تھا کیونکہ جو پہلے ٹوٹکے کیے وہ بھی لوگوں کے آزمودہ تھے ان ٹوٹکوں سے انہیں فائدہ ہوا اگر ہمیں نہ ہوا۔ تو میں جو سمجھا ہوں وہ یہ کہ ٹوٹکے تقریباً سارے ٹھیک ہوتے ہیں، کرتے رہنا چاہیے، جب اللہ کا امر آئے گا تب کوئی بھی ٹوٹکہ ذریعہ بن جائے گا۔ بظاہر تو ٹوٹکے ایسے ہی لگتے ہیں جیسے یہ ہی ٹوٹکہ دیکھ لیں یہ کوئی بات ہوئی بھلا کہ لہسن باتھ روم میں رکھ دو، لیکن کام کر گیا۔ سنت سمجھ کر علاج کرتے رہیں' اللہ تعالیٰ ہمیں دیکھ رہا ہے تو جب امر بھیجا تو ایک ٹوٹکہ ذریعہ بنا دیا۔ لہٰذا ٹوٹکوں کو غلط نہیں کہنا چاہیے۔ مذاق نہیں اڑانا چاہیے۔ کرتے رہنا چاہیے۔

**بچوں کو پیمپرز پہنانے سے پہلے:** میری بیٹی کو اکثر پیمپرز پہننے کی وجہ سے ریش ہو جاتے ہیں' بازار کی نام ور ٹیوب (کریمیں) لگاتے تو دیر سے فائدہ ہوتا، کسی نے کہا کہ وائٹ ویزلین لگا دو۔ وہ لگا دی تو ایک ہی دن میں 60 فیصد ٹھیک ہو گیا۔ اب ہر دفعہ پیمپرز پہنانے سے پہلے بھی لگا دیتے ہیں اس سے ریش نہیں ہوتے۔

**بدلہ لینا ہو تو کیا کریں؟:** اگر رشتہ داروں میں کوئی آپ کو ستائے آپ اس سے بدلہ لینے کی طاقت نہ رکھتے ہوں اور چاہتے ہوں کہ وہ آپ سے آکر خود معافی مانگے تو اس کے لئے ایک دعا کریں کہ یا اللہ اس کو نبی پاک ﷺ کے عشق کا ذرہ عطا فرما دے۔ یقین جانیے! اگر آپ ایسا کر لیں گے تو اگر تو یہ دعا اس کے حق میں قبول نہ بھی ہوئی لیکن آپ کو ایک ایسا سکون ملے گا جو اس کے معافی مانگنے سے بھی نہیں ملے گا اور اگر اس کے حق میں دعا قبول ہو گئی تو وہ معافی مانگ لے گا یا اپنی غلطی ضرور تسلیم کر لے گا اللہ کے سامنے اور آئندہ کبھی آپ کو ستانے کی غلطی نہیں کرے گا۔ میں یہ اس لئے دعوے سے کہہ رہا ہوں کہ تقریباً چار سال پہلے جب میرا رزق بھی حرام تھا اور میں صرف جمعہ پڑھتا تھا وہ بھی مجبوراً تو 20 یا 25 دن کے لئے مجھے اللہ نے اپنے محبوب ﷺ کے عشق میں مبتلا کیا۔ وہ ایسی چاشنی تھی کہ آقا ﷺ کا کوئی بھی تذکرہ آتا تو میری آنکھ نم ہو جاتی۔ اے سی چل رہا ہوتا تو میں جان بوجھ کر گرم کمرے میں سو جاتا اور اے سی سے بھی میٹھی نیند آتی میں وہ کیفیت لفظوں میں نہیں لکھ سکتا۔ زلزلہ آیا تو سب ڈر گئے لیکن مجھے کوئی خوف ہی نہ آیا یہ سوچ کر کہ میرے اللہ ہی نے تو زمین ہلائی ہے اور بہت کیفیات تھیں۔ ایک یہ تھی کہ اپنے رشتہ داروں جن کو میں نے ستایا تھا اکثر سے معافی مانگی اور جو موجود نہیں تھے ان سے معافی نہ مانگ سکا وہ دوسرے ملک تھے رابطہ نہیں تھا تو میں اتنا تڑپا تھا کہ میں نے ان کو کیوں ستایا۔ پھر یہ عشق میری کوتاہی کی وجہ سے مجھ سے چھن گیا' اس لذت کی تلاش میں مجھے تسبیح خانہ ملا شاید یہ عشق مجھے تسبیح خانہ دلوانے آیا تھا۔ آج 4 سال تقریباً ہو گئے ہیں اس لذت کی تلاش میں ہوں اور انشاء اللہ موت تک یہ تلاش جاری رکھوں گا۔ کبھی تو مل ہی جائے گا۔ (ج' فیصل آباد)

## یرقان کا نسخہ ارسال کر رہا ہوں! ضرور آزمائیے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ کو نسخہ جگر یرقان کا ارسال کر رہا ہوں۔ **ھوالشافی:** املی چار دانے، تخم مکوہ ایک چمچ، آلو بخارا تین دانے، کاسنی تھوڑی سی، عناب پانچ دانے، زرشک چند دانے، گل نیلوفر تین پھول' ان سب اشیاء کو 24 گھنٹے پانی میں رکھنے کے بعد صبح نہار پیٹ پی لیں۔ ان شاء اللہ خیر ہوگی۔ **شوگر کیلئے:** شوگر کے لئے ایک مٹھی میتھرے

**پڑھنے والا معزز و محترم:** نمازعشاء کے بعد ہر روز باقاعدگی سے 500 مرتبہ اسم مبارک یَاعَدْلُ پڑھنے سے پڑھنے والا معزز و محترم ہوجاتا ہے۔ان شاء اللہ عزوجل

پانی میں رہے پھر وہ پانی پیتے رہیے ان شاء اللہ شوگر ختم ہو جائے گی۔شوگر کے لئے ایک اورنسخہ بھی ہے‘چیڑ کے درخت کے ساتھ جوکون (جن سے چلغوزے نکلتے ہیں جنہیں ہم ہندکو میں چڑھی اور کھکھلے کہتے ہیں) لگتے ہیں جب وہ تازہ ہوں مطلب جب وہ کون لگ جائے اور کچی ہوانہیں مٹی کے گھڑے میں 24 گھنٹے ڈال کر رکھ دیں اور اس کا پانی پیتے رہیں توان شاءاللہ شوگرختم ہوجائے گا۔

**سر درد کیلئے یہ نسخہ صرف گرمیوں میں استعمال کریں:** سر درد کیلئے (یہ نسخہ گرمیوں میں استعمال کرنا ہے کیونکہ یہ ٹھنڈا ہوتا ہے) آدھا پاؤ اجوائن، آدھا پاؤ سونف، گاجر کا پانی نکال کر ان دونوں چیزوں کو اس میں ڈال کر سائے میں خشک کرنا ہے اور پھر پیس کر صبح نہار منہ ایک ایک چمچ روزانہ لیں۔ان شاءاللہ سر درد کو آرام آجائے گا۔

**ہاتھ پاؤں سن ہونے کے لئے:** اجوائن پانی میں ابال کر دودھ اور شکر ڈال لیں اور نیم گرم پی لیں۔

**کینسر اور صدقہ:** محترم حکیم صاحب ایک حدیث ہے”اپنے مریضوں کا علاج صدقہ سے کرو“ایک آدمی کو کینسر کا موذی مرض لگ چکا تھا، جب اس نے یہ حدیث مبارکہ سنی وہ ان الفاظ پر غور کرتا رہا پھر اچانک اس نے سر ہلایا اور بول اٹھا مجھے اپنے مرض کا علاج صدقے کے ذریعے ہی کرنا چاہیے کیونکہ دنیاوی علاج کا علم تھا جس کا سربراہ وفات پاچکا تھا اور وہ نہایت کسمپرسی کی زندگی گزار رہے تھے، بیماری کے دوران اس کی جمع پونجی خرچ ہوچکی تھی تاہم جو معمولی رقم موجود تھی اس نے اپنے ایک قریبی دوست کی وساطت سے اس گھرانے کو ارسال کی‘ان پر اپنے مقصد کو واضح کردیا کہ وہ صدقے کے ذریعے اپنے مرض کا علاج کرنا چاہتا ہے۔لہٰذا مریض کے لئے شفا کی دعا کریں۔ اللہ کے رسول ﷺ کی حدیث سچ ثابت ہوئی اور وہ بتدریج تندرست ہوتا گیا اور ڈاکٹر حیران رہ گئے اس کی رپورٹیں اس کی مکمل صحت یابی کا اعلان کررہی تھیں، صدقہ ایسی چیز ہے اور ہمارے ایک جاننے والے کو کینسر کا مرض ہوگیا تھا۔وہ سنبل کو پانی میں ابال کر پیتے رہے ان کا مرض ٹھیک ہوگیا۔سُنبل کو پانی میں ابال لیں وہ پک پک کر تھوڑا سا رہ جائے تو پی لیں، ان شاءاللہ ٹھیک ہوجائے گا۔(احمد علی‘مانسہرہ)

## دونوں ماؤں کو مطمئن رکھنے کا نتیجہ

مرد اپنی والدہ کا احترام کرے اور اپنے بچوں کو اپنی بیوی کی عزت کرنے کا طریقہ سکھائیں تاکہ دونوں مائیں مطمئن رہیں۔ نبی پاک ﷺ کا ارشادِ پاک ہے کہ جس کا مفہوم ہے۔”ایک دوسرے کو تحفہ دو‘تحفہ دینے سے دلوں میں محبت بڑھتی ہے“ یہ کتنا بڑا اور آزمودہ وظیفہ ہے مرد اگر کبھی کبھار ماں‘بہن‘بیوی‘بیٹی کے لیے چھوٹے چھوٹے تحفے جو اُن کی ضرورت کی چیزوں میں سے ہوں لے آئے تو سب کو اک خوشگوار الفت و محبت کا احساس خوش رکھے گا یہ چیزیں کچھ خاص مہنگی نہیں ہوتیں لیکن تحفے کی صورت میں انمول ہو جاتی ہیں اور آپ ایک ذمہ داری بھی ادا کردیتے ہیں جو کہ ہر حال میں آپ کو ہی ادا کرنی ہوتی ہے۔یعنی عام ضرورت کی اشیاء مثلاً ہیئر بینڈ‘ہیئر پین‘پنسلیں، پن بچوں کی کاپیاں بہنوں کے پراندے: موزے‘سکارف‘ماں کے لیے کھانے پینے کی چیزیں جو وہ دن کو اپنے اور آپ کے بچوں کو پیار سے دیں اور پورے خاندان میں محبت بھی بڑھے اور فضول خرچی بھی نہ ہو۔والدہ کو کچھ رقم دیں جو وہ اپنے بچوں‘پوتوں‘نواسوں پر خرچ کریں کچھ روپے خرچ کے علاوہ خصوصاً بیوی کو دیں جو وہ اپنی مرضی سے خرچ کرے مگر اُسے احساس ہوتا کہ میری بھی کوئی حیثیت ہے۔میں بھی کسی کی نظر میں قیمتی ہوں میرا بھی کوئی خیال کرنے والا ہے اور بدلے میں وہ اس سے بڑھ کر آپ کی عزت کرے گی آپ کی ضرورتوں کا خیال کرے گی آپ کے بچوں آپ کے خاندان کا خیال کرے گی اور اگر بیچاری کبھی روٹھ جاتی ہے تو منالینے سے بھی عزت اور محبت بڑھتی ہے۔ حکیم صاحب ہوسکتا ہے کئی لوگ ان باتوں سے متفق نہ ہوں مگر یہ حقیقت ہے اس کا سامنا پامردی اور استقلال سے کرکے معاشرے کی بگڑتی ہوئی صورتحال پر قابو پایا جاسکتا ہے اللہ تعالیٰ ہم سب کو قرآن و سُنت پر عمل کی توفیق عطا فرمائیں اور اتحاد و اتفاق ایمان کی برکت نصیب فرمائیں۔

ایک وظیفہ میاں بیوی میں محبت کا جو میں خود کرتی ہوں اور ہر کسی کو بتاتی ہوں وہ ہے ۱) یَاوَدُوْدُیَاسَلَامُ اسے ہر وقت بِلا تعداد بھی پڑھ سکتے ہیں اور جس وقت میاں بیوی میں ناچاقی ہوتو پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر دم کرکے کھلا بھی سکتے ہیں‘ پڑھ کر پھونک بھی مار سکتے ہیں‘ گیارہ مرتبہ‘اکیس مرتبہ‘ تینتیس مرتبہ یا ایک سو ایک مرتبہ جتنی بار چاہیں پڑھ کر پھونک دیں۔**ناچاقی ختم محبت بڑھے گی:** سورۂ یٰسین کی آیت وَ جَعَلْنَا مِنْ بَیْنِ اَیْدِیْهِمْ سَدًّا وَّ مِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰهُمْ فَهُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ۔ایک ہی سانس میں 7 یا گیارہ دفعہ پڑھ کر میٹھی چیز پر پھونک کر دوسرے فریق کو دیں ناچاقی ختم ہوجائیگی محبت بڑھے گی۔

**صرف اکیس مرتبہ پڑھیں جھگڑا ختم:** بستر پر جب سونے کے لیے جائیں تو اکیس دفعہ یَامَانِعُ پڑھ لیں تو لڑائی جھگڑا نہیں ہوگا اور باہم محبت ہوگی۔

**شوہر ہمیشہ آپ کے ناز نخرے اٹھائے گا:** بیوی اگر ہر نماز کے بعد یَاعَزِیْزُ یَامُعِزُّ سات سات دفعہ پڑھ لے تو اُس کا شوہر اسے بہت ناز اور عزت سے رکھے گا۔

**سسرال والوں سے تعلقات بہتر رکھنے کیلئے:** سسرال والوں سے تعلقات بہتر رکھنے کے لیے ہر وقت یَاعَزِیْزُ یَاسَلَامُ پڑھنے کے بہت اچھے نتائج ہیں۔اب اجازت چاہوں گی اللہ تعالیٰ ہمیں بھی ایک دوسرے کے ساتھ عزت و محبت سے رہنے کی توفیق عطا فرمائیں‘شوہر کے حقوق بجا لانے کی ہمت دے اور زبان کو کنٹرول کرنے صلاحیت و قوت دے شیطان کو دکھی اور غمگین کرنے کا حوصلہ اور ہتھیار دے آمین (نسرین عالم‘حویلیاں)

## عبقری ٹوٹکہ سیکشن کیلئے چند ٹوٹکے

محترم قارئین السلام علیکم! عبقری ٹوٹکہ سیکشن میں اپنے آزمودہ چند ٹوٹکے بھیج رہی ہوں‘ یقیناً آپ اس سے خوب مستفید ہوں گے۔1۔ جب کہیں جانا ہو یا چیزیں‘ گرم کپڑے یا کمبل رضائیاں وغیرہ پیک کرکے رکھنے ہوں جس طرح گرمی کا موسم آنے پر سردی کے کپڑے وغیرہ سنبھالنے ہوتے ہیں تو الگ الگ باندھنے ہوں یا پلاسٹک کے بیگز میں اکٹھے رکھنے ہوں تو منہ ہاتھ دھونے والا صابن ٹکڑے ٹکڑے کرکے ساتھ رکھ دیں تو پانچ چھ ماہ بعد نکالیں گے تو کیڑا وغیرہ بھی بالکل نہیں ہوگا اور بہت اچھی خوشبو بھی آئے گی۔2۔اگر کپڑوں پر پٹرول یا آئل وغیرہ لگ گیا ہوتو وہ دھونے سے صاف نہ ہوتا ہوتو اس پر ڈالڈا گھی یا کوئی بھی پکانے کا آئل لگا کر خوب ملیں اور کچھ دیر چھوڑ کر پھر ملیں اور رگڑ رگڑ کر دھوئیں پھر صابن یا سرف اور خوب گرم پانی ڈال کر دھوئیں‘داغ صاف ہوجائے گا۔3۔اسی طرح اگر سفید کپڑے پر لوہے کے زنگ کا داغ لگ گیا ہوتو لیموں کا رس لگا کر چھوڑ دیں‘تھوڑی دیر بعد خوب رگڑ کر صاف کرلیں اور بار بار لگا کر چھوڑ دیں صاف ہوجائے گا۔(م،خ۔ک)

**عبقری ٹوٹکہ سیکشن:** قارئین! بعض اوقات لاعلاج بیماریوں میں جہاں بڑی بڑی ادویات اور مہنگے علاج ناکام ہوجاتے ہیں وہاں چھوٹے چھوٹے ٹوٹکے کارگر ثابت ہوتے ہیں جنہیں بظاہر کوئی اہمیت نہیں دی جاتی تو قارئین آپ مستقل بڑے بوڑھوں کے وہ ٹوٹکے سنے یا آزمائے ہوئے ضرور لکھیں‘عبقری نے ایک ٹوٹکہ سیکشن قائم کیا ہے تاکہ مخلوق کی خدمت ہو اور انسانیت کو نفع پہنچے۔**نوٹ:** ایسے ٹوٹکے بھیجیں جن میں ادویات کا استعمال نہ ہو اور کہیں ایسا نہ ہو کہ ٹوٹکوں والی کتاب اٹھا کر سارے ٹوٹکے لکھ کر بھیجیں ایسا ہرگز نہ کریں صرف آزمودہ [illegible]

# خارش، جسم کی گرمی اور شوگر کا علاج زیرہ سے کیجئے

زبیر محمود، کراچی

ماہرین کے مطابق روزانہ ایک چمچ زیرہ کھانے سے آپ اپنا وزن باآسانی کم کرسکتے ہیں اور اس کے ساتھ ہی جسم کی چربی میں بھی کمی واقع ہوتی ہے۔ کھانے کے بعد ایک پیالہ دہی میں ایک چمچ زیرہ چھڑک کر کھائیے۔

زیرہ کو انگریزی زبان مین cumin کہا جاتا ہے اور یہ پاکستانی کھانوں میں عام استعمال کیا جاتا ہے جیسے کی پلاؤ، کڑی یا پھر رائتہ وغیرہ، لیکن بہت کم لوگ اس بات سے واقف ہوں گے کی زیرہ متعدد طبی فوائد کا بھی مالک ہے اور کئی بیماریوں کو اپنے خواص کے ذریعے زیر کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے۔آج ہم آپ کو زیرے کے چند قیمتی فوائد سے آگاہ کریں گے۔

**نظام ہضم اور پیٹ کے مسائل:** یہ چھوٹا سا زیرہ جسم میں موجود جذب کرنے کے عمل کو مضبوط بناتا ہے۔ جسم سے زہریلے مادے خارج کرتا ہے۔ یہ پیٹ کے اپھارہ پن کو ختم کرتا ہے۔ زیرے کے چند چمچ کھانے سے آپ پیٹ کی تکالیف سے دور رہ سکتے ہیں۔ ایک چائے کا چمچ زیرہ ایک گلاس پانی میں اُبال کر پینے سے کئی فوائد حاصل ہو سکتے ہیں۔

**خون اور آئرن کی کمی:** زیرہ میں آئرن کی بھاری مقدار پائی جاتی ہے۔ 100 گرام زیرہ 66 ملی گرام آئرن پر مشتمل ہوتا ہے۔ دو سے تین چمچ کھانے سے آپ کی ایک دن کی آئرن کی مطلوبہ مقدار پوری ہوجاتی ہے اور یوں آئرن کی کمی کی علامات اور وہ طبی حالتیں دور ہوجاتی ہیں جو اس کی وجہ سے ہوتی ہیں جیسے کہ تھکن، سستی، چکر آنا اور توانائی کی کمی وغیرہ۔ خاص طور پر رمضان المبارک میں افطاری کے بعد اگر یہ ٹوٹکہ آزمایا جائے تو سارے دن کی کمزوری، تھکن، سستی، چکر آنا اور توانائی کی کمی ان تین چمچ سے بحال ہوجاتی ہے۔

**معیاری نیند:** بہترین عمل انہضام گہری نیند کیلئے مددگار ثابت ہوتا ہے جبکہ زیرہ ان دونوں ہی حوالے سے مددگار ثابت ہوتا ہے۔ زیرہ میں (Melatonin) نامی مادے کی بھاری مقدار پائی جاتی ہے جس کا براہ راست تعلق نیند کے نظام سے ہوتا ہے۔ اگر آپ کو پرسکون نیند میسر نہیں تو اپنے رات کے کھانے میں زیرہ کا زیادہ سے زیادہ استعمال کیجئے۔ سونے سے قبل مسلے ہوئے دو سے تین کیلوں کے ساتھ زیرہ مکس کرکے کھانے سے بھی گہری نیند آتی ہے۔

**ذیابیطس سے بچاؤ:** زیرہ خون میں شکر کی سطح کو مناسب رکھنے میں مفید ثابت ہوتا ہے۔ زیرہ ذیابیطس کے مریضوں کیلئے بھی ایک بہترین دوا کا کام دے سکتا ہے ذیابیطس کے مریض زیرہ پانی میں شامل کرکے اُبال لیں اور اس کے بعد چھان کر پی لیں۔ زیرے سے تیار یہ چائے ان مریضوں کیلئے بے پناہ فائدہ مند ثابت ہوگی۔

**وزن میں کمی کیلئے بہترین:** ماہرین کے مطابق روزانہ ایک چمچ زیرہ کھانے سے آپ اپنا وزن باآسانی کم کرسکتے ہیں اور اس کے ساتھ ہی جسم کی چربی میں بھی کمی واقع ہوتی ہے۔ کھانے کے بعد ایک پیالہ دہی میں ایک چمچ زیرہ چھڑک کر کھائیے۔ **سانس کے امراض:** سانس کے امراض میں مبتلا افراد کیلئے زیرہ ایک مثالی غذا اور دوا کی حیثیت رکھتا ہے۔ بالخصوص دمے کے مریضوں کیلئے یہ انتہائی بہترین واقع ہوا ہے۔ **بڑھتی عمر کے اثرات:** زیرہ میں وٹامن ای پایا جاتا ہے جو کہ بڑھتی عمر کے اثرات کو روکتا ہے جیسے کہ جھریاں پڑنا، عمر کے ساتھ جلد پر پڑنے والے دھبے یا پھر جلد کا لٹکنا وغیرہ۔ اس کے علاوہ زیرہ قبل از وقت عمر کے بڑھنے کی علامات کی روک تھام بھی کرتا ہے۔ غرض کہ زیرہ میں ایسے اجزا پائے جاتے ہیں جو کہ انسان کو ایک خوبصورت جلد مہیا کرتے ہیں۔ **خارش اور جسم کی گرمی:** اگر آپ جلد کی خارش اور جسم کی گرمی سے پریشان ہیں تو ابلتے ہوئے پانی میں تھوڑا سا زیرہ شامل کریں اور اس پانی سے نہائیں آپ خود کو تروتازہ اور پرسکون محسوس کریں گے۔

### 104 ڈگری بخار دس منٹ میں ٹھیک، ٹوٹکہ آزمالیں!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! یہ ٹوٹکہ میں نے ٹی وی چینل پر سنا تھا، جس پر ایک خاتون بتارہی تھیں کہ اگر 104/105 بخار بھی کسی کو ہو اور وہ کسی بھی دوائی سے اتر نہ رہا ہو تو وہ صرف دس منٹ میں ٹھیک ہوجاتا ہے، اس کیلئے آپ لچھے دار پیاز درمیانے سائز کا کاٹ لیں، اس کے بعد اوپر سے چینی چھڑک دیں کہ پیاز کور ہوجائے، کچھ دیر کیلئے اسی طرح چھوڑ دیں پھر اسے نچوڑ کر اس کا رس نکال لیں اور بڑوں کیلئے ایک سے دو چمچ پلادیں اور چھوٹے بچوں کو چند قطرے پلادیں۔ اس عمل کے کرنے کے صرف دس منٹ کے اندر واقعی آرام آجاتا ہے، میں نے خود یہ ٹوٹکہ آزمایا ہے۔ انتہائی آسان، سستا اور کارآمد ہے، قارئین عبقری کیلئے بطور صدقہ جاریہ بھیج رہی ہوں ان شاء اللہ قارئین کو ضرور فائدہ ہوگا۔ (ف، لاہور)



# عقیدت کے نام پہ گمراہی

ہر ماہ توحید و رسالت سے مزین مشہور عالم کتاب کشف المحجوب سبقاً حضرت حکیم صاحب مدظلہ پڑھاتے ہیں اور مراقبہ بھی کرواتے ہیں۔ قارئین کی کثیر تعداد اس محفل میں شرکت کرتی ہے۔ تقریباً دو گھنٹے کے اس درس کا خلاصہ پیش خدمت ہے۔

کشف المحجوب کے اس باب میں پیر علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ نے ایسے لوگوں کی نشاندہی کی، جنہوں نے مذہب کے نام پہ نئی چیزیں ایجاد کیں تو اس میں پیر علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ نے تذکرہ کیا ہے سوفسطائیہ کا۔ ایسے لوگوں کو، اس مذہب کے ماننے والوں کو سوفسطائی کہتے ہیں۔ یہ کتاب آج سے ہزار سال پہلے ایسے لوگوں کی نشاندہی کرتی ہے جنہوں نے مذہب کے نام پہ نئی چیزیں ایجاد کیں ہیں۔ تقریباً ہزار سال پہلے لکھی گئی، جس دور میں برکات بہت زیادہ تھیں۔ لیکن اس کے باوجود بھی دین کے نام پہ ایسی چیزیں سامنے آئیں، جن کا اظہار شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب میں کرنا لازم سمجھا کہ جو میری کتاب کو پڑھے گا وہ ایمان کو جانے گا۔ وہ اللہ جل شانہٗ کو جانے گا، اللہ کی محبت کو، اللہ کے تعلق کو، اللہ کے حبیب سرور کونین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت، ان کے تعلق کو جانے گا لیکن اگر اس بندے کو اگر یہ پتہ نہ چلا تو ہوسکتا ہے کہ اللہ کی محبت، اللہ کی عقیدت اور عقیدت مصطفی ﷺ اور عقیدت اولیاء کے نام پہ کسی ایسی گمراہی پہ چلا گیا کہ خود اللہ سے ہی دور چلا گیا، اور اسی کو سچی محبت سمجھتا رہا، اسی کو سچا عشق سمجھتا رہا اور اسی کو سچا دین سمجھتا رہا حالانکہ وہ محبت اور عشق سے کہیں دور تھا جس کا تعلق دین سے تھا ہی نہیں تو ان چیزوں کو شیخ نے اپنی کتاب میں لکھا، کیوں لکھا؟ جس طرح معالج دوا دیتا ہے۔ دوا کے ساتھ پرہیز بھی بتاتا ہے۔

**اسلام سرتا سر سلامتی ہے:** یہ جو روحانی معالج ہوتے ہیں یہ دوا کے ساتھ پرہیز بھی بتاتے ہیں۔ ایک جسم کا معالج ہے، ایک روح کا معالج ہے۔ جسم کا معالج جو دوا بتاتا ہے اور اس کے ساتھ کہے ہر چیز کھالو تو وہ ادھورا معالج ہے اور روح کا معالج بھی دوا بتاکے کسی چیز سے منع نہ کرے تو ایسا بھی نہیں ہوتا، اسلام ایک علاج ہے، معالج ہے کیوں؟ اسلام سلامتی سے ہے۔ ایمان امن سے ہے۔ حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا امن سے ہے۔ حلیمہ حلم سے ہے، حلم امن کا نام ہے۔ تو اسلام سلامتی کا مذہب ہے، اسلام میں شفاء ہی شفاء ہے۔ راحت ہی راحت ہے برکت ہی برکت ہے۔ رحمت ہی رحمت ہے کیونکہ شفاء کا مذہب جو ہوا۔ برکت ہی برکت ہے، رحمت ہی رحمت ہے، عافیت ہی عافیت ہے۔ (جاری ہے)

تصوف ومعرفت کی زندہ وتابندہ کتاب کشف المحجوب کے خزانوں اور انمول موتیوں پر مشتمل حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے خطبات کے مجموعہ "کشف المحجوب" آج ہی مطالعہ کریں

آلو مفید ہے مگر چند نقصانات بھی بڑے ہیں: آلو دیر سے ہضم ہوتا ہے لہٰذا کمزور معدہ والوں کو آلو کا استعمال کم سے کم کرنا چاہیے بادی اور ریاح بھی پیدا کرتا ہے آلو ریح پیدا کرتا ہے اس کو اعتدال سے زیادہ کھانا مناسب نہیں۔

# شہادت کے بعد بھی محمد محفوظؒ کی ڈاڑھی بڑھتی رہی

**صوبیدار میجر نے مجھے بتایا کہ ہم نے شہید کی ایک ٹانگ بہت ڈھونڈی لیکن ہمیں ان کی ٹانگ نہ مل سکی ہم نے پوچھا کہ کیا ٹانگ بالکل جدا ہو چکی تھی؟ اس کے باوجود انہوں نے اپنے حواس برقرار رکھے اور دشمن کے اس مین مورچے میں جا گھسے**

محفوظ آباد میں شام گہری ہو چکی تھی لانس نائیک محمد محفوظ شہید کے بھائی کے پاس ہمیں خاصا وقت گزر چکا تھا لیکن انہوں نے شہید کے حوالے سے یادوں کی جو پٹاری کھولی ہوئی تھی اس میں اتنا کچھ تھا کہ جب وہ انہیں بیان کر رہے تھے تو ہم سحرزدہ ان کی گفتگو سن رہے تھے محمد معروف کا کہنا تھا کہ جب میں محمد محفوظ کی شہادت کے 27 ویں روز گھر پہنچا تو چار روز اہل خانہ کے ساتھ گزار کر لاہور چلا گیا تا کہ پتہ کروں کہ میرا چھوٹا بھائی دشمن کے ساتھ لڑا کس طرح تھا اس نے سینے پر گولی کھائی تھی یا کہیں پیٹھ پر تو گولی نہیں لگی تھی وہاں پہنچ کر اس کے ساتھیوں نے کہا جس طرح محفوظ لڑا ہے اس کی مثال نہیں ملتی اس کی تعریف دشمن کے افسروں نے بھی کی ہے اس نے سینے پر گولیاں کھائیں' اس دوران محفوظ شہید کے صوبیدار میجر کو معلوم ہوا کہ شہید محفوظ کا بھائی آیا ہوا ہے تو اس نے مجھے پیغام بھجوایا کہ معروف سے کہیں کہ مجھے ملے بغیر واپس مت جائے چنانچہ میں ان کے انتظار میں بیٹھ گیا صوبیدار میجر جن کا نام صفدر یا ملک صفدر تھا نے اگلے روز میرے لئے گاڑی بھجوائی اور میں ان سے ملنے چلا گیا' انہوں نے میرے سامنے ایک اخباری تراشا رکھا اس کا عنوان تھا لانس نائیک کی دلیرانہ شہادت اس میں محفوظ شہید کا نام نہیں لکھا ہوا تھا صرف لانس نائیک لکھا ہوا تھا اس کے بعد محفوظ کی ساری کارکردگی لکھی گئی تھی کہ اس نے کس طرح جام شہادت نوش کیا وہ تراشا انہوں نے مجھے دیا اور کہا کہ ہم انشاء اللہ اس کے لئے پاک فوج کا سب سے بڑا اعزاز حاصل کرنے کی سفارش کریں گے اگر اللہ تعالیٰ نہ کرے وہ نہ بھی مل سکا تو ہلال جرات تو ضرور ملے گا' انہوں نے کہا کہ ہمارے سینئرز نے نشان حیدر کی سفارش کر دی ہے دُعا ہے کہ انہیں ان کے کارنامے پر یہی اعزاز نصیب ہو پھر میں وہاں سے واپس آ گیا۔ اس وقت کے جنرل ٹکا خان نے محفوظ شہیدؒ کی فائل منگوائی اسے دیکھا اور پھر فائل لے کر وزیراعظم کے پاس چلے گئے وہاں جا کر نشان حیدر کی منظوری لے آئے' اس موقع پر شہید کے بہنوئی محمد فرید بولے کہ دراصل محفوظ شہید کی شہادت اور دلیری کو بھارتی فوجیوں کی پذیرائی نے زیادہ شہرت دی جب دشمن بھی آپ کی بے جگری کو تسلیم کرنے پر مجبور ہو جائے تو پھر باقی کچھ نہیں بچتا۔ دشمن کے فوجی بار بار شہید کے بارے پوچھتے تھے کہ یہ نوجوان کون تھا کیونکہ دشمن کے گھر میں گھس کر اسے جہنم واصل کرنا اور وہ بھی بغیر کسی ہتھیار کے' کم کارنامہ نہ تھا جب یہ بھی معلوم ہو کہ سامنے سارے ہتھیار بند موجود ہیں اور وہ خالی ہاتھ ہوں اس پر طرہ یہ کہ ایک ٹانگ بھی کٹ چکی تھی اور ایک بازو بھی ناکارہ ہو چکا تھا یہ دلیری دشمن کے لئے بہت حیران کن تھی۔

معروف نے بتایا کہ آپ کے لئے یہ بھی حیران کن بات ہوگی کہ صوبیدار میجر نے مجھے بتایا کہ ہم نے شہید کی ایک ٹانگ بہت ڈھونڈی لیکن ہمیں ان کی ٹانگ نہ مل سکی ہم نے پوچھا کہ کیا ٹانگ بالکل جدا ہو چکی تھی؟ تو معروف نے کہا کہ جی یہی تو میں بتا رہا ہوں کہ ان کی ایک ٹانگ اڑ گئی تھی اس کے باوجود انہوں نے اپنے حواس برقرار رکھے اور دشمن کے اس مین مورچے میں جا گھسے جہاں سے مشین گن پاکستانی فوجیوں پر گولیاں برسا رہی تھی شہید کی میت کو جب دفن کیا گیا تو ان کے ساتھ ان کی ٹانگ نہیں تھی جنرل ٹکا خان نے نشان حیدر کا اعلان 16 اپریل 1972ء کو کیا اور میرے والد کو صدر ہاؤس میں ایک تقریب میں بلا کر چھ ماہ بعد یہ نشان حیدر عطاء کیا گیا' ہم نے نشان حیدر کو دیکھا یہ وہ اعزاز تھا جو ہر فوجی جوان کی خواہش ہوتی ہے' یہ نشان حیدر جو حضرت علیؓ حیدر کرار کی نسبت سے منسوب تھا سب سے بڑا فوجی اعزاز تسلیم کیا جاتا ہے ہم نے معروف سے پوچھا کہ آپ کو کب معلوم ہوا تھا کہ انہیں نشان حیدر مل چکا ہے تو انہوں نے کہا کہ میں اس وقت اپنی یونٹ کے ساتھ اسکردو میں تھا میں نے ریڈیو پر یہ اعلان سنا کہ محمد محفوظ شہیدؒ کو حکومت پاکستان نے سب سے بڑا فوجی اعزاز نشان حیدر عطاء کر دیا ہے ہم نے کہا کہ نشان حیدر سب سے بڑا اعزاز اور ہمارا ایمان ہے کہ شہادت کا صلہ اللہ پاک دیتا ہے اس کے علاوہ حکومت کی جانب سے نشان حیدر پانے والے کے خاندان کو کیا سہولیات دی جاتی ہیں؟ تو انہوں نے کہا کہ تین مربع زمین خانیوال میں ملی تھی اور شہید کی پنشن بھی والدہ کے نام جاری ہوئی والدہ محفوظؒ کی شہادت کے پندرہ ماہ بعد فوت ہو گئیں تو پنشن والد صاحب کے نام منتقل ہو گئی ان کے انتقال کے بعد 2003ء میں پنشن ختم ہو گئی جب محفوظ شہیدؒ ہوئے تو اس کے بعد والدہ دوبارہ اپنے قدموں پر کم ہی کھڑی ہو سکیں۔ محمد معروف نے بتایا کہ پہلے شہید کو اس جگہ دفن کیا گیا جہاں اب والد صاحب کی قبر ہے جب نشان حیدر مل گیا تو اس سے قبل سنٹرل کمانڈر اور جنرل ٹکا خان چادر چڑھا کر جا چکے تھے 15 پنجاب کے لیفٹیننٹ کرنل بعد میں چادر چڑھانے آئے ان کے ساتھ پورا دستہ سلامی دینے کے لئے آیا انہوں نے مجھے کہا کہ معروف یہ جگہ بہت تنگ ہے یہاں نہ تو مزار بن سکتا ہے اور نہ ہی سلامی دی جا سکتی ہے' اب ان کی قبر پر باقاعدہ لوکل گورنمنٹ کی طرف سے مزار بنے گا اور ہر سال یہاں سلامی دی جائے گی اس لئے اگر ممکن ہو تو شہید کی میت کو کسی کھلی جگہ پر منتقل کیا جائے میں نے کہا کہ یہ سب زمین اپنی ہے آپ جہاں چاہیں گے وہیں قبر منتقل کر دی جائے گی میں نے بعد میں یہ بات اپنی برادری کے ساتھ کی کہ اس طرح قبر منتقل کرنے کا کہا گیا ہے مجھے لوگوں نے ڈرایا کہ اب تو چھ ماہ ہو گئے ہیں اللہ تعالیٰ جانے میت کس حالت میں ہوگی میں نے جب یہ باتیں سنی تو لاہور چلا گیا وہاں ان کے کمانڈنٹ آفیسر سے ملا وہ کرسچین تھے اور ان کا نام سرلی اینن تھا انہوں نے مجھے کہا کہ میں کسی مذہبی معاملے میں مداخلت نہیں کرتا اس کا سب سے بہتر حل یہ ہے کہ آپ اس حوالے سے اپنے علماء سے بات کریں اگر وہ اجازت دیں تو پھر مجھے اطلاع کریں میں یہاں فوجی جوان لے کر آؤں گا اور قبر منتقل کر دیں گے میں واپس آ کر یہاں ایک دوسرے قصبے گوڑا مست کے معروف عالم دین کے پاس چلا گیا ان کا نام حاجی امیر عالم تھا انہیں جا کر ساری بات بتائی انہوں نے میری بات سنی تو ان کی آنکھوں میں آنسو آ گئے اور کہنے لگے کہ یار معروف ہمارے ایمان اس قدر کمزوری ہو گئے ہیں جبکہ اللہ پاک قرآن میں واضح فرماتے ہیں کہ شہید زندہ ہیں اور انہیں غذا تک اللہ پاک نے پہنچانے کی ذمہ داری لی ہوئی ہے پھر آپ اور میں کیسے کہہ سکتے ہیں کہ وہ مردہ ہیں؟ چنانچہ انہوں نے کہا کہ وقت مقرر کر دیں میں خود آؤں گا اور ہم خود ہی قبر منتقل کریں گے کسی بھی فوجی جوان کو بلانے کی ضرورت نہیں ہے چنانچہ 30 جون 1972ء بروز جمعۃ المبارک طے کیا کہ میت منتقل کی جائے گی میں نے آ کر مساجد میں اعلان کرا دیا کہ اس روز میت منتقل کی جائے گی ہزاروں کی تعداد میں لوگ اس موقع پر موجود تھے ہم نے پہلے موجودہ قبر تیار کی اور جمعہ کی نماز ادا کرنے چلے گئے واپس آ کر محفوظ شہید کی قبر پر پہلا بیلچہ میں نے خود چلایا آپ یقین کریں کہ جیسے جیسے قبر کھلتی جا رہی تھی' قبر سے خوشبو اٹھنا شروع ہو گئی' ایسی پیاری خوشبو قبر سے اٹھنے لگی کہ اس سے پہلے اور نہ آج تک دوبارہ میرے مشام جاں کو معطر کر سکی جو اس خوشبو کو محسوس کرتا وہ حیران رہ جاتا ہزاروں لوگوں نے اس خوشبو کو محسوس کیا جب قبر کھل گئی تو میں نے خود اندر میت کے صندوق کے نیچے سے رسی گزاری تا کہ اسے اوپر کھینچا جائے (باقی صفحہ نمبر 48 پر)

**باطل مجالس کا کفارہ:** جو شخص اچھی مجالس میں بیٹھتا ہے جس میں خدا کا ذکر ہوتا ہے تو خدا اس مجلس کو دس باطل مجالس کا کفارہ بنا دیتا ہے۔ (حضرت عطاء بن ابی رباح رحمۃ اللہ علیہ)

ہوں' لوگوں کو ان کا ادب اور احترام سکھاتا ہوں میں بہت دور سے چل کر پتھروں کی ٹھوکر کھاتے ہوئے اور زہریلے جانوروں کے درمیان سے نکلتے ہوئے آپ تک پہنچا ہوں۔ **میں آپ سے ملاقات چاہتا ہوں:** میں آپ سے ملاقات چاہتا ہوں اور دعا چاہتا ہوں' تھوڑی دیر ہوئی' میں نے اپنے اردگرد ایک تیز آندھی کی طرح ہوا بگولے اور ہوا کے درمیان کی ایک سنسناہٹ اور شور سنا' میں خاموش بیٹھ گیا' ہوا تھم گئی' کوئی بیس سے زیادہ جنات تھے جو میرے اردگرد آکر بیٹھ گئے۔ اکثر بوڑھے تھے ان میں جوان بھی تھے اور کچھ پردہ دار خواتین بھی تھیں' میں ان کے استقبال کیلئے کھڑا ہو گیا' میں نے تمام مردوں سے مصافحہ کیا اور چند بوڑھے بزرگوں نے مجھے گلے لگایا۔ ان کے گلے لگنے میں کیا کمال تھا۔ ایک بوڑھے مکی جن سے جب میں گلے لگا ان کے گلے لگتے ہی میرے سینے میں ایسی خوشگوار تازگی' روشنی' نور اور نورانیت داخل ہوئی کہ میں محسوس کر رہا تھا کہ شاید میرا سینہ پھٹ جائے گا اور میں سنبھال نہیں سکوں گا۔ وہ بہت دیر اپنے گلے سے مجھے لگائے کھڑے رہے اور میرا ابھی دل چاہ رہا تھا کہ وہ مجھے اپنے سینے سے لگائے کچھ اور دیر مجھے اپنی روحانی' نورانیت اور مکی نور دیتے رہیں اور منتقل کرتے رہیں۔ **ہم دونوں نامعلوم رو رہے تھے:** کچھ دیر کے بعد ان کی آنکھوں سے آنسو اور حتیٰ کہ سسکیاں بندھ گئیں کچھ ان کی کیفیت ایسی تھی کہ مجھے بھی رونا آگیا اور بے ساختہ میری بھی آہیں اور سسکیاں بلند ہو گئیں' ہم دونوں ایک دوسرے کے ساتھ مل کر نامعلوم روتے رہے کیونکہ رونے کی وجہ معلوم نہیں تھی بس ایک کیفیت تھی جو ہم دونوں کے درمیان تھی اور نور تھا جو اس درویش سے میرے سینے اور دل کی اندر کی گہرائیوں میں منتقل ہو رہا تھا' میں روتا رہا اور وہ روتے رہے۔ آخر کار اسی کیفیت میں ہم دونوں بیٹھ گئے' انہوں نے میرا ہاتھ پکڑا اور میرے انگوٹھے کے ناخن کو بہت غور سے دیکھنے لگے پھر میرے انگوٹھے کو چاروں سے گھمایا اور دیکھا اور دیکھ کر بولنے لگے کروڑوں میں ایسے لوگ ہوتے ہیں جن کے انگوٹھے کی لکیریں اور کیفیات اور انداز ایسا ہوتا ہے' آپ اب تک کہاں رہے؟ آپ مکہ میں آکر مجھ سے ملاقات کیوں نہ کر سکے' پھر ٹھنڈی آہ بھر کر کہنے لگے آپ کو یاد ہے آپ ایک دفعہ جبل ہندی پر آئے تھے اور فلاں صاحب آپ کے ساتھ تھے' میں نے ان سے کہا ہاں پرانی بات ہے مجھے یاد ہے' کہنے لگے وہاں میں نے آپ کو دیکھا تھا لیکن سرسری دیکھا تھا' اے کاش میں وہیں آپ سے مل لیتا اور وہیں ملاقات کر لیتا اور پھر مجھ سے سوال کیا کہ کبھی آپ کو ایک احساس ہوا ہے کہ آپ کے اندر کتنا بڑا برتن اور ظرف ہے اور جس میں کتنی روحانیت اور کمالات ہیں۔ **یہی بڑے برتن کی علامت ہے:** میں نے کہا: نہیں' میں تو اپنے آپ کو ایک عام انسان سمجھتا ہوں۔ کہنے لگے: یہی ظرف ہونے کی دلیل ہے اور یہی بڑے برتن ہونے کی علامت ہے جب انسان اپنے آپ کو کچھ سمجھ لیتا ہے پھر سب کچھ ہوتا ہے تو ختم ہو جاتا ہے اور ملتا بھی نہیں حتیٰ کہ چھن جاتا ہے۔ بس یہ کیفیت اپنے اوپر باقی رکھیں' پھر کہا کہ آج میں نے آپ کے سینے میں جو انوارات' کمالات' کیفیات تجلیات اور برکات منتقل کی ہیں' یہ ان شاء اللہ آپ کی نسلوں تک ہمیشہ منتقل ہوتی رہیں گی اور جو بھی آپ کو ادب احترام اور اچھے اعتقاد اور اعتماد کی نظر سے دیکھے گا وہ ضرور اس کا حصہ پائے گا اور جو آپ کے احترام سے روگردانی کرے گا' اس کا سینہ سیاہ ہو جائے گا' اس کے دل کی نورانیت جاتی رہے گی اور اس کا اندر ختم ہو جائے گا اور وہ ایسے لوگوں میں شامل ہو جائے گا جن کے مقدر میں اگر رب چاہے تو خیر ضرور آسکتی ہے ورنہ وہ خیر سے محروم رہے گا۔ ان کی نسلیں شاید محروم رہ جائیں' بس اپنے اس نورانی برتن کو جو پہلے بھی نورانی تھا اور روحانی ہے' میں نے جو امانتیں بڑے بڑے صحابہؓ' اہل بیتؓ' اولیاءؒ، صالحین' محدثین' مفسرین اور ساجدین صادقین سے لی ہیں' میں نے آج وہ امانتیں آپ کو منتقل کر دی ہیں۔ **میں نے صحابی رسولؐ کا جنازہ پڑھا ہے:** پھر وہ شیخ فرمانے لگے: الحمدللہ! میں نے بڑے بڑے صحابہؓ کی زیارت کی' اہل بیتؓ کا دیدار کیا میں نے صحابی رسول ﷺ حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ کا جنازہ پڑھا ہے' میں بڑے بڑے محدثین کی مجالس میں بیٹھا' خود عالم اور محدث ہوں بڑی بڑی تفاسیر لکھی ہیں۔ میں خود حیران' کہاں میں' کہاں یہ' بس حیرت سے یہ سب کچھ دیکھ رہا تھا اور میری حیرت بڑھتی چلی جا رہی تھی۔ سب سے مصافحہ کرنے کے بعد ہم بیٹھے اور گفتگو کا سلسلہ شروع ہوا لیکن یہ سب تو گفتگو سے پہلے ہی ہو چکا تھا جو میرے گمان' خیال' احساس اور ادراک سے بھی کہیں آگے' میرے تصور سے بھی کہیں زیادہ میں نے پالیا۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا میں خیال بھی نہیں کر سکتا تھا کہ میں اتنی بڑی ہستی سے ملاقات کر پاؤں گا اور اتنی بڑی ہستی کبھی مجھے ملے گی' میں نے صحابہؓ جنات سے ملاقاتیں کیں' تابعینؒ تبع تابعینؒ جنات سے ملاقاتیں کیں نیک صالح اولیاء جنات سے واسطہ پڑا' دوستی بھی ہے تعلق بھی ہے ان کی محبت مجھ سے ہے میری محبت ان سے ہے' لیکن یہ ہستی کچھ اور ہی تھی۔ **یہ اچانک ہوا کیسے؟:** میں حیران بھی ہوں اور پریشان بھی کہ یہ اچانک ہوا کیسے؟ پھر اچانک میرے دل میں اللہ تعالیٰ نے ایک بات ڈالی کہ جو کہ عبدالواسع کو ایمان پر لانے کا اللہ نے مجھے ذریعہ بنایا دل تو اللہ کے قبضہ میں ہے' بس اللہ کو ایمان بہت پسند ہے اور کلمہ بہت پسند ہے اللہ پاک نے اس کے صلہ میں مجھے اس ہستی کی ملاقات کروادی اور اس ہستی کا دیدار کروا دیا اور اس ہستی کا فیضان مجھے مل گیا' میرا دل' میرا من' میرا جذبہ' میری سوچیں بار بار اس بات کی تصدیق کر رہی تھیں کہ یہ سب اس کلمہ کی برکت سے ہوا اور اس کلمہ کی وجہ سے مجھے یہ مراد ملی ہے۔ اب ہمارا تعارف شروع ہوا سب سے بڑی عمر کے بزرگ یہی تھی ان میں کسی کے والد تھے' کسی کے ماموں تھے' کسی کے دادا اور کسی کے پڑدادا بھی تھے ہر عمر کے افراد ان میں بیٹھے تھے اور یہ سب سے بڑی عمر کے تھے۔ وہ کہنے لگے دراصل ہمارے یہاں رشتہ دار ہیں جو ہزاروں سالوں سے آباد ہیں اور ہم ہزاروں سالوں سے مکہ ہی میں آباد ہیں' ہمارا اصل مسکن جبل ثور جہاں میرے آقا ﷺ کے قدم مبارک پڑے اور بڑے بڑے انبیاء کے قدم مبارک پڑے وہاں رہتے ہیں لیکن میں خود ہمیشہ کعبہ میں رہتا ہوں اور مسجد حرم میں رہتا ہوں' پھر بعض اوقات وہاں سے اپنے گھر جبل ثور میں ہفتوں رہتا ہوں اور پھر ہفتوں یہاں بھی رہتا ہوں' میرا آنا جانا لگا رہتا ہے پھر اس بزرگ جن نے مجھے میرے سوال کے بعد جو کعبہ کی کیفیات تجلیات بتائیں شاید میں نے کبھی کسی کتاب میں نہیں پڑھا' میرا گمان ہے کسی کتاب میں ہوں گے بھی نہیں' میرے مطالعہ میں نہیں گزرے۔ آیئے قارئین! میں اس نیک جن کی کیفیات تجلیات بتاتا ہوں جو انہوں نے مجھ سے بیان کیں وہ کیفیات اور تجلیات انہوں نے خود پائیں اور مخلوق کو بھی دلائیں۔ (جاری ہے)

پیٹ درد سے نجات کا ٹوٹکہ: پیٹ کے درد میں ادرک کوٹ کر آٹے میں ملا کر روٹی بنا کر کھلانے سے بے حد فائدہ ہوتا ہے اور مرض اعادہ نہیں کرتا۔

فاقے ختم دولت عزت اور برکت کیسے ملی؟

محمد سعید، لاہور

# بہن کے فاقے اور ایک عمل نے کایا ہی پلٹ دی

اس سلسلے میں قارئین کی آزمودہ تحریریں ''ان کی مشکلات 'فاقے' بے روزگاری' بیماری کیسے ختم ہوئی؟ کیسے ایک فاقوں میں مبتلا' دولت مند ہوا'' شائع کی جائیں گی۔ آپ بھی اپنا یا اپنے کسی عزیز کا آنکھوں دیکھا واقعہ یا سنا ہوا ضرور لکھیں۔ لاکھوں کا بھلا اور آپ کا صدقہ جاریہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتا ہوں ''عبقری کا سلسلہ فاقے ختم' عزت برکت اور کیسے ملی'' بہت شوق سے پڑھتا ہوں سچے واقعات پڑھ کر وظائف پر یقین اور بھی بڑھ جاتا ہے۔ آج میں بھی فاقوں سے نجات کا ایک سچا واقعہ جو کہ میری سگی بہن کا ہے لے کر حاضر ہوا ہوں۔ یہ سب مجھے زندگی میں پہلی مرتبہ لکھنے کا موقع ملا ہے امید ہے کہ قارئین عبقری مستفید ہوں گے۔ یہ واقعہ میری سگی بہن جو کہ کراچی کی رہائشی ہیں' میری بہن اور شوہر کا سالہا سال سے گھریلو مسئلہ چل رہا تھا' لڑائی جھگڑے ہر وقت گھر میں رہتے تھے' یہاں تک کہ کئی بار علیحدگی کی باتیں بھی ہونے لگیں۔ جب بھی گھر کا خرچہ مانگا جاتا اکثر لڑائی کا سبب بن جاتا' بہن میری اکثر یہی سوچتی کہ اگر شوہر ہی خرچہ نہ دے تو میں کہاں جاؤں؟ ایک بیٹا ہے جو پڑھائی کے ساتھ ایک میڈیکل سٹور پر جاتا ہے' صرف سات ہزار تنخواہ لیتا ہے۔ دو بیٹیاں ہیں' کافی مسائل چلتے رہے' آخرکار بہن کی ایک دن اپنے شوہر سے بھرپور لڑائی ہوئی' پھر اس دن کے بعد میں اس کے گھر گیا' اس کو حوصلہ دیا اور کہا کہ خرچہ سے پریشان نہ ہو جتنا مجھ سے ہو سکا میں تمہاری ہر ماہ مدد کر دیا کروں گا۔ ماشاء اللہ میری بہن اور بھانجیاں پانچ وقت کی نماز اور تلاوت قرآن بھی خوب کرتی ہیں' میں نے ان سے کہا کہ آپ حضرت حکیم صاحب کا بتایا ہوا وظیفہ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ اَلْاَحْیَآءِ مِنْھُمْ وَالْاَمْوَاتِ اور الحسبتم اور اذان کا عمل دل لگا کر پڑھیں' اللہ تعالیٰ کوئی سبب بنائیں گے۔ پھر ان کے بیٹے نے دوسرے میڈیکل سٹور پر بھی اپلائی کیا' انہوں نے کہا ہم آپ کو فون کر دیں گے' میری بہن اور بچوں نے گھر کے نیچے والے پورشن میں رہنا شروع کر دیا اور میرے بہنوئی نے گھر کا اوپر والا پورشن سنبھال لیا اور بیوی بچوں سے بات چیت سمیت گھر کا خرچہ مکمل بند کر دیا۔ گھر کے اندر اور باہر جاتے وقت غصہ کا بھرپور اظہار کرتا۔ میں دو ماہ خرچہ بھیجتا رہا' لڑکیوں نے بھی سکول ٹیچر کیلئے اپلائی کر دیا۔

اب ہوا یوں کہ صرف دو ماہ کے بعد ہی میری بہن نے اپنے بیٹے سے کہا میرا دل کہتا ہے کہ تم نے جہاں میڈیکل سٹور والے سے بات کی ہے وہاں فون کر کے معلوم کرو۔ میرے بھانجے نے کہا امی کچھ اور ٹھہریں شاید خود ہی فون کر لیں' اس کی امی نے کہا نہیں فون کرو مجھے وظیفے (درج بالا جو میں پڑھ رہی ہوں) پر بڑا یقین سا ہو رہا ہے اور دل بول رہا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس وظیفہ کی بدولت ہم پر کرم کر دیا ہے' گھر میں تنگی اور مفلسی کے باوجود گھر میں سکون آتا جا رہا ہے۔ اللہ کا کرنا یوں ہوا کہ اسی شام دوسرے میڈیکل سٹور سے فون آیا کہ آپ نوکری پر آ جائیں' آپ کا کام دیکھ کر ہم دو دن بعد آپ کی تنخواہ بتائیں گے۔ دو دن بعد اس کے باس نے اس کو اپنے دفتر میں بلایا اور کہا کہ آپ کا کام بہت اچھا ہے اور ہم آپ کی تنخواہ 20 ہزار سے سٹارٹ کرتے ہیں لیکن چھٹی نہ کرنا۔ میری بہن اور اس کے بیٹے نے اتنی تنخواہ کا کبھی خواب میں بھی نہ سوچا تھا ان کا خیال تھا کہ زیادہ سے زیادہ بھی لگائیں گے تو دس ہزار لگا دیں مگر بیس ہزار تنخواہ کا سن کر میری بہن کی آنکھوں میں شکر کے آنسو آ گئے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو باپ کا متبادل دے دیا' تمام گھر والے بہت حیران تھے' اس سے بھی بڑی حیرانی اور خوشی کی بات یہ تھی کہ چار دن کے بعد ایک سکول سے دونوں بہنوں کیلئے بھی ٹیچر کی نوکری کی کال آ گئی' ایک دم گھر کا نظام بدل گیا' آج بچیوں کی تنخواہ دو ماہ سے آ رہی ہے' جو کہ دس ہزار ہے اور لڑکے کی بیس ہزار روپے علیحدہ تنخواہ آ رہی ہے' ان کا یقین وظائف پر بلند ہو گیا ہے' اب سارے بھرپور نماز' قرآن اور وظائف کر رہے ہیں۔ محترم حضرت حکیم صاحب ان تمام چیزوں کا وسیلہ آپ بنے ہیں' کیونکہ آپ نے ہمارے دلعزیز رسالہ عبقری میں یہ وظائف چھاپے ہم نے خود آزمائے خوب فیض پایا اور جس جس کو بھی بتایا اور اس نے یقین اور توجہ سے پڑھے اللہ نے ان کے حالات ایسے بدلے کہ سن کر سچ مچ آنکھیں نم ہو جاتی ہیں۔ اللہ تعالیٰ آپ پر اور آپ کی ٹیم پر اپنی کروڑوں رحمتیں رکھے اور آپ کا سایہ ہمارے سروں پر قائم رہے۔ آمین!

# جتنی تنخواہ اتنا کام

ر۔ لاہور

جب آپ کسی کام میں اپنی دلچسپی اور شوق سے کام نہ لیں تو اس سے بہتر ہے کہ آپ وہ کام کرنا ہی بند کر دیں کیونکہ کسی کام میں دلچسپی اور لگن کا مظاہرہ نہ کرنے سے وہ کام نہ تو تسلی بخش طور پر انجام پا سکے گا اور نہ ہی مطلوبہ مفید نتائج برآمد ہوں گے' ایسا کام کرتے ہوئے آپ کا دل و دماغ بھی ایک عجیب سی الجھن کا شکار رہے گا جبکہ کسی کام میں دلچسپی اور شوق کا دخل ہوگا۔ اس کے انجام دینے میں کام کرنے والا بھی خوش و خرم نظر آتا ہے اور کام بھی بہتر طور پر تکمیل کی طرف جاری و ساری رہتا ہے' عام طور پر دیکھا گیا ہے کہ سرکاری و غیر سرکاری دفاتر اور اداروں میں کام کرنے والے کارکن اپنی ذمہ داریوں کو بے کار سمجھ کر انجام دیتے ہیں اور ہر وقت ایسے ہتھکنڈے سوچتے رہتے ہیں کہ کام کن طریقوں سے کم کیا جا سکتا ہے' ان کی دلی خواہش ہوتی ہے کہ صرف اتنا کام انجام دیا جائے جتنی تنخواہ وصول کرتے ہیں' ایسا رویہ اختیار کر کے وہ کام چور بن جاتے ہیں اور ان میں آج کا کام کل پر ڈالنے کی عادت بد پیدا ہو جاتی ہے۔ پھر کام سے خلاصی حاصل کرنے کیلئے اپنے دفاتر یا اداروں میں آنے والے سائلین کو بھی ٹرخانا شروع کر دیتے ہیں۔ ان کے اس رویہ سے جہاں ان کے اداروں کو نقصان پہنچتا ہے وہاں ترقی کی راہ میں بھی رکاوٹ پیدا ہو جاتی ہے جو ترقی کیلئے زہر ثابت ہوتی ہے اور رزق حرام کی وجہ سے نسلوں میں بھی بگاڑ پیدا ہو جاتا ہے۔ اس لیے ضروری ہے کہ آپ کوئی بھی کام کرتے ہوں اسے شوق اور لگن سے انجام دیجئے۔ پھر دیکھئے برکات کیسے آپ کا دروازہ توڑ کر آپ کے گھر داخل ہوتی ہیں۔

## لوز موشن کیلئے بار بار کا آزمودہ ٹوٹکہ!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آج کا تازہ ترین واقعہ ہے کہ رات میں نے کھانے میں کڑھی کھائی تھی اور سو گئی' آدھی رات کے وقت امی جان نے مجھے اٹھا کر دودھ کا گلاس پلا دیا اور میں پھر لیٹ کر سو گئی' لہٰذا صبح پیٹ کے مروڑ نے اٹھایا اور پھر موشن کر کر کے میرا برا حال ہو گیا' پھر میں نے اپنا آزمودہ ٹوٹکہ ایک مرتبہ پھر آزمایا یعنی آدھا چائے کا چمچ' چائے والی پتی منہ میں رکھ کر ساتھ ایک گلاس پانی کے نگل لی' تو فوراً ہی لوز موشن ختم ہو گئے اور میں نے مزیدار سا ناشتہ بنا کر کھایا۔ میری قارئین سے گزارش ہے کہ لوز موشن میں چائے کی پتی والا ٹوٹکہ استعمال کریں۔ (ق، لاہور)

# نماز تراویح میں چھپا طویل العمری کا راز

ملتان

**ایڈرالائن رطوبت معمولی سرگرمیوں سے بھی خارج ہوتی ہے یہ رطوبت عمر بڑھانے کا موجب بنتی ہے نماز تراویح ختم ہونے کے باوجود اینڈرالائن اور نوراڈرالائن رطوبت کا اثر واضح نظر آتا ہے ایڈرالائن کو اپنی پرائین بھی کہا جاتا ہے**

نماز دین کا ستون ہے اس کے جہاں دیگر بے شمار فوائد ہیں وہیں مسلمان اس سے جسمانی فوائد کے ساتھ ساتھ روحانی فوائد بھی حاصل کرتے ہیں یہ فوائد وضو سے شروع ہو کر صلوٰۃ تکبیر' قیام' رکوع' اور سجدہ کے ذریعے ہونے والی جسمانی حرکات سے حاصل ہوتے ہیں ہر مسلمان دن میں پانچ مرتبہ اللہ تعالیٰ کے حضور سجدہ' نفلی عبادت' تراویح' ماہ رمضان کے پورے مہینے میں ادا کرتا ہے اس کے نتیجے میں جسمانی ورزش خصوصاً پٹھوں کو بہت فائدہ پہنچتا ہے پٹھے نماز کی ادائیگی کے دوران پھیلتے اور سکڑتے ہیں نماز کی ادائیگی کے دوران پٹھوں کے میٹابولزم میں جسم کی توانائی کی ضرورت بڑھ جاتی ہے جس کے نتیجے میں جسم میں آکسیجن اور پٹھوں کے اجزاء میں کمی واقع ہو جاتی ہے اس سے خون کی شریانوں کی کارکردگی میں بہتر آتی ہے اور خون کے دوبارہ دل کی جانب بہاؤ میں آسانی پیدا ہوتی ہے عارضی طور پر دل کی جانب دباؤ سے دل کے پٹھے مضبوط ہوتے ہیں اس سے دل کے اندر پٹھوں میں گردش کے عمل میں بھی بہتری آتی ہے۔ رمضان کے مہینے میں نماز عشاء کے بعد نماز تراویح کی 8 سے 20 رکعتیں ادا کی جاتی ہیں۔ ہر چار رکعت کے بعد چند منٹوں کے وقفے میں اللہ تعالیٰ کی شان بیان کی جاتی ہے۔ افطاری کے بعد خون میں بلڈ گلوکوز کی مقدار بڑھ جاتی ہے جبکہ افطاری سے قبل جسم میں گلوکوز اور انسولین کی سطح انتہائی کم ہو جاتی ہے۔ افطاری کے ایک گھنٹے بعد بلڈ گلوکوز اور پلازما انسولین بڑھنا شروع ہو جاتی ہے تب جگر اور پٹھے گلوکوز کی گردش میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ افطاری کے ایک یا دو گھنٹے کے بعد شوگر انتہائی سطح پر پہنچ جاتی ہے تب نماز تراویح کے فوائد سامنے آنا شروع ہوتے ہیں نماز تراویح کے دوران جسم میں گردش کرتی ہوئی شوگر میٹا بولزم کے دوران کاربن ڈائی آکسائیڈ اور پانی میں تبدیل ہو جاتی ہے اس طرح افطاری کے دوران کھائی گئی زائد خوراک اور کیلوریز ضائع کرنے بھاری پن سے چھٹکارا پانے اور جسم کی بے چینی میں کمی واقع ہوتی ہے۔ نماز سے نہ صرف جسمانی فٹنس جذباتی پن میں کمی اور نمازی کی طویل عمری میں اضافہ ہوتا ہے بلکہ نماز تراویح سے تھوڑی سی زائد مشقت سے برداشت سٹیمنا لچک اور جسم کی مضبوطی میں اضافہ ہوتا ہے۔ یہ بات مشاہدہ میں آئی ہے کہ دن میں پانچ مرتبہ نماز ادا کرنے سے بالکل ویسی ہی بے ضرر جسمانی تبدیلیاں واقع ہوتی ہیں جو جوگنگ اور تین میل فی گھنٹہ پیدل چلنے سے پیدا ہوتی ہیں۔

یہ مشاہدہ کیا گیا ہے کہ وہ لوگ جو روزے اور نماز تراویح ادا کرتے ہیں وہ زیادہ تنومند اور صحت مند ہوتے ہیں۔ جونہی انسان کی عمر بڑھنا شروع ہوتی ہے۔ ہڈیوں کی بیماری زیادہ تر ایسی خواتین میں عام ہوتی ہے جن میں ایسٹروجن کی کمی ہو وہ خواتین جو اپنی بچہ دانی نکلوا دیتی ہیں ان خواتین میں مردوں کے مقابلے میں چھ گنا زائد ہڈیوں کی بیماری میں مبتلا ہونے کے چانسز بڑھ جاتے ہیں ان سے بچاؤ کے لئے تین اہم احتیاطی تدابیر کیلشیم اور وٹامن ڈی پر مبنی خوراک کی ایک بڑی مقدار کھائی جائے۔ نماز کے دوران جسم کی باقاعدہ اور بار بار حرکت سے جسم کے پٹھے مضبوط توانا جوڑے' لچکدار اور کارڈیو وسکولر کی کارکردگی میں بہتری آتی ہے۔ اس طرح نماز اور تراویح بڑی عمر کے لوگوں کی زندگی میں بہتری اور مشکلات کا مقابلہ کرنے کے قابل بناتی ہیں۔ ایڈرالائن رطوبت معمولی سرگرمیوں سے بھی خارج ہوتی ہے یہ رطوبت عمر بڑھانے کا موجب بنتی ہے نماز تراویح ختم ہونے کے باوجود اینڈرالائن اور نوراڈرالائن رطوبت کا اثر واضح نظر آتا ہے ایڈرالائن کو اپنی پرائین بھی کہا جاتا ہے یہ رطوبت ایڈرینل گلینڈ پیدا کرتے ہیں ان گلینڈز کا درمیانی حصہ ایڈرینل میڈولا ہارمونز کی رطوبت پیدا کرتا ہے جسے باآسانی پہنچایا جا سکتا ہے ایڈرالائن رطوبت خون کے بہاؤ کے دوران تناؤ کی وجہ سے دل کی کارکردگی میں تیزی لاتی ہے خون کی رگوں میں تناؤ اور نبض کی ڈائلیشن بڑھ جاتی ہے ایڈرالائن میٹابولک جسم کو ہنگامی حالت کے لئے تیار کرتی ہے نماز تراویح کی محض سوچ بھی ہمدردی کے نظام کو سرگرم کرنے میں اہم کردار ادا کرتی ہے یہ بلڈ پریشر میں اضافے اور نظام انہضام کو آہستہ کرتی ہے اس طرح یہ جسم کو خطرات سے محفوظ بنانے کے لئے تیار کرتی ہے۔

**عام ورزش کے فوائد:** نماز تراویح کو عام ورزش تصور کیا جاتا ہے عام ورزش جسم پر کئی طرح کے مثبت اثرات پیدا کرتی ہے جنہیں یہاں بیان کیا جا رہا ہے۔ مناسب پروٹین ملنے کے باوجود ناقابل استعمال پٹھے قوت سے محروم ہونا شروع ہو جاتے ہیں نماز اور تراویح کے دوران جسم کا ہر پٹھا حرکت کرتا ہے عام ورزش نہ صرف قوت برداشت میں اضافہ کرتی ہے بلکہ تھکاوٹ کو ختم کرنے کا باعث بھی بنتی ہے یہ جسمانی کمزوریاں دور کر کے ہڈیوں کے ڈھانچے کو مضبوط بناتی ہے آرام کی حالت میں پٹھوں میں بلڈ پریشر کی رفتار کم ہو جاتی ہے نماز اور تراویح کی ادائیگی سے قبل ہی خون کا بہاؤ محض تراویح پڑھنے کی سوچ سے بڑھنا شروع ہو جاتا ہے۔

نماز تراویح کے دوران جسم کا اوپری بلڈ پریشر بڑھ جاتا ہے جبکہ نیچے کا برقرار یا کم ہو سکتا ہے نماز تراویح کے بعد بلڈ پریشر کا نارمل سطح سے نیچے آنا ایک مثبت عمل ہے نماز تراویح عمل تنفس کو بھی بہتر بناتی ہے جسم کے اندر آکسیجن کی زیادتی نمازی پر خوشگوار اثر ڈالتی ہے جس سے وہ خود کو تروتازہ محسوس کرتا ہے وہ لوگ جو نماز کے علاوہ تراویح بھی ادا کرتے ہیں یا وہ لوگ جو ریٹائرمنٹ کی زندگی گزار رہے ہیں نماز اور تراویح ان کی جسمانی قوت اور جوڑوں کی مضبوطی میں اضافہ کرتی ہے اور ان میں ہڈیوں یا جوڑوں کی بیماریوں کے خطرات کو کم کرتی ہے چالیس سال عمر کے لوگوں میں ہڈیوں کے گودے میں کمی آنا شروع ہو جاتی ہے' نماز تراویح ہڈیوں کے گودے کے گہرے پن میں اضافہ کرتی ہے بڑی عمر کی عورتوں اور ایسٹروجن کی کمی کا شکار خواتین کو ہڈیوں کی بیماریوں سے محفوظ بنا کر ان کی ہڈیوں کے ڈھانچے کو نارمل رکھنے میں مدد دیتی ہیں۔ **میٹابولک اثرات:** نماز اور نماز تراویح انسانی وزن کو کنٹرول کرنے اور کیلوریز کو بھوک میں اضافہ کئے بغیر جلانے میں اہم کردار ادا کرتی ہیں افطار و سحر دونوں کے اوقات میں متوازن غذا کی پابندی کے ساتھ ساتھ نماز وزن کو کم کرنے میں مددگار ثابت ہوتی ہے یہ جسم سے فیٹس اور وزن کو کم رکھنے میں بھی اہم کردار ادا کرتی ہیں۔ ماہ رمضان میں نماز اور نماز تراویح کی پابندی سے زائد وزن کو کنٹرول میں رکھنے میں مدد ملتی ہے۔ **دماغی صحت:** یہ حقیقت ہے کہ ورزش موڈ سوچ اور رویہ کو بہتر بنانے میں اہم کردار ادا کرتی ہے ورزش زندگی میں بہتری لاتی ہے یہ نہ صرف توانائی بڑھاتی ہے بلکہ بے چینی اور ڈپریشن کو کم کرنے میں مددگار ثابت ہوتی ہے بڑی عمر کے لوگوں میں بار بار قرآنی آیات کے پڑھنے سے ان کی یادداشت کو بڑھاتی ہے تحقیقات سے یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ اللہ تعالیٰ کے پاک نام کے ذکر سے جسمانی پٹھوں اور شدید قسم کے خیالات کو دور کرنے میں مدد ملتی ہے جس سے انسان بے پناہ آسودگی اور ذہنی سکون محسوس کرتا ہے نماز اور تراویح پڑھنے سے دماغ انتہائی پرسکون ہو جاتا ہے۔ ان تمام حقائق سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ نماز اور نماز تراویح سے بے پناہ فوائد حاصل کئے جا سکتے ہیں۔

خفیہ حالات کی پردہ داری: جو شخص دوسرے کی پردہ داری کرتا ہے خدا اس کے گھر کے خفیہ حالات کی پردہ داری کر دیتا ہے۔ (حضرت جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ)

# کاش ہم ہوش میں آئیں

داعی اسلام حضرت مولانا محمد کلیم صدیقی مدظلہ (پھلت)

حضرت مولانا عالم اسلام کے عظیم داعی ہیں جن کے ہاتھ پر تقریباً 5 لاکھ سے زائد افراد اسلام قبول کر چکے ہیں۔ ان کی کتاب ''نسیم ہدایت کے جھونکے'' پڑھنے کے قابل ہے۔

ایک دینی ادارہ کے لئے جگہ کی تلاش تھی کسی معتبر ذریعہ سے معلوم ہوا کہ کاندھلہ روڈ پر سیٹھ جی جو جین مذہب سے تعلق رکھتے ہیں اپنے کریشر والی 35 بیگہ زمین فروخت کر رہے ہیں سیٹھ جی سے جا کر بات کی اور انہیں بتایا کہ ہم لوگ ایک مدرسہ یہاں قائم کرنا چاہتے ہیں سیٹھ جی نے بہت خوشی کا اظہار کیا اور موقع پر جو قیمت زمین کی تھی دس ہزار روپے فی بیگہ کم قیمت پر راضی ہو گئے 35 بیگہ زمین جس کی قیمت اس وقت چالیس لاکھ سے بھی زیادہ تھی۔ اس کے لئے مفتی صاحب نے صرف دس ہزار روپے بیعانہ دیا ایک مہینہ کے بعد ہریانہ کے چاروں طرف ایک رنگ روڈ کا پلان حکومت نے پاس کیا اس علاقہ کی زمینوں کی قیمتیں دوگنی ہو گئیں تو وہاں کے کسانوں نے اپنی زمینیں فروخت کر کے دوگنی تین گنی زمینیں خریدنا شروع کیں جس سے کیرانہ کی زمینوں کے بھاؤ بھی بڑھ گئے دو جاٹ چودھری الگ الگ وقت میں سیٹھ جی کے پاس آئے کہا ہم لوگ کریشر کی یہ زمین خریدنا چاہتے ہیں اور ایک لاکھ دس ہزار روپے زیادہ قیمت لگائی۔ سیٹھ نے صاف کہہ دیا کہ اگر آپ کو وہ زمین خریدنی ہے تو مفتی صاحب سے بات کرو میں نے زبان دے دی ہے' وہ زمین اب ہماری نہیں رہی۔ اس لیے میں اس کو اب ہرگز نہیں بیچ سکتا۔ یہ حقیر ہریانہ کے سفر پر تھا مفتی صاحب نے مجھے یہ بات آ کر بتائی یہ حقیر سیٹھ جی کی اس درجہ خوش معاملگی سے بہت متاثر ہوا' سفر کر کے رات کو اپنی بہن کے یہاں دہلی پہنچا تو ہمارے بہنوئی نے واقعہ سنایا کہ محلہ کی مسجد جو ابھی عارضی شیڈ پر چل رہی تھی علاقہ کے لوگوں کا خیال ہوا کہ نمازیوں کی کثرت کے لحاظ سے مسجد کی جگہ کم ہے ایک صاحب کا پلاٹ برابر میں تھا جو دس گز تھا لوگوں نے خوشامد کر کے جو قیمت علاقہ میں تھی اس سے دو ہزار روپے زیادہ قیمت دے کر ان کو راضی کر لیا' آدھی قیمت کسی طرح قرض لے کر بیعانہ کی دے دی اور باقی رقم چھ ماہ میں ادا کرنے کا وقت لے لیا علاقہ کے لوگوں کے شوق اور لگن سے اس رقم کا نظم بھی دو ماہ میں ہو گیا' ذمہ داروں نے صاحب زمین سے درخواست کی کہ زمین کی قیمت کا نظم ہو گیا ہے آپ رقم لے کر زمین لکھ دیں پہلے تو وہ ٹالتے رہے جب زیادہ اصرار کیا گیا تو زمین فروخت کرنے سے انکار کر کے رقم واپس کر دی کہ مجھے اپنا گھر بنانا ہے اس لئے میں نے زمین بیچنے کا ارادہ ملتوی کر دیا ہے ایک ہفتہ بعد اس زمین میں کام شروع ہوا تو تحقیق سے معلوم ہوا کہ حاجی صاحب نے وہ زمین مسجد والوں کی رقم سے پچاس ہزار روپے زیادہ میں ایک حاجی صاحب کو فروخت کر دی ہے جس نے ان کے برابر والا پلاٹ پہلے سے خرید رکھا تھا اور انہوں نے تعمیر شروع کی ہے اتفاق سے جس بلڈر نے وہ زمین خریدی اس نے یہ جانتے ہوئے خریدی کہ یہ زمین دو مہینہ پہلے مسجد والوں سے فروخت کر کے اس کی قیمت لوٹائی گئی ہے۔ یہ بلڈر صاحب تقریباً ہر سال حج کو جاتے ہیں یہ حقیر چونکہ کیرانہ کے سیٹھ صاحب کا معاملہ سن کر آیا تھا اس کے برعکس دونوں حاجیوں کے اس معاملہ کو سن کر بالکل ہل کر رہ گیا اور سمجھ میں آیا کہ مسلمانوں کی ذلت اور پستی اور مسلسل دُنیا میں بے عزتی کی وجہ کیا ہے' ایک سیٹھ اور لالہ جو جین مذہب سے تعلق رکھتا ہے جن کے یہاں آخرت کا حساب کتاب تو دور کی بات ہے خدا کا بھی تصور نہیں ان کے یہاں بندہ ہی مجاہدہ کر کے خدائی تک پہنچ جاتا ہے وہ اپنی انسانی اور تجارتی ساکھ کے لئے محض دس ہزار روپے کے بیعانہ پر چالیس لاکھ روپے کی زیادہ قیمت کا موقع ٹھکرا دیتا ہے' صاف انکار کرتا ہے کہ میں تو زبان دے چکا ہوں حالانکہ مدرسہ کی وجہ سے پہلے ہی دس ہزار روپے کم میں فروخت کی تھی۔ اور ادھر ایک حاجی صاحب جن کی زمین پہلے ہی تین ہزار روپے زیادہ میں خریدی گئی تھی' آدھی رقم ادا ہو گئی تھی اور باقی چھ ماہ کی جگہ دو ماہ میں ادا کی جا رہی تھی مگر تجارت اور زیادہ کے لالچ میں آخرت کے حساب پر ایمان کے دعویٰ کرنے کے باوجود مکر جاتا ہے اور خریدنے والا بھی ہر سال حج کرنے والا ہے یہ معلوم ہونے کے باوجود کہ مسجد والوں نے زمین خرید رکھی ہے محض دُنیا کے عارضی نفع کے لئے پچاس ہزار زیادہ دے کر اس دین کو ماننے کا دعویٰ کرنے کے باوجود جس کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بیع کو بیع پر خریدنے سے منع کیا ہے خرید لیتا ہے پھر احکم الحاکمین کی طرف سے مسلمانوں کی ذلت اور دوسرے لوگوں کی عزت اور سربلندی کے فیصلے کیوں نہ ہوں گے اس پر ہمیں واویلا اور نوحہ کرنے کا کیا حق رہ گیا ہے۔ کاش ہم ہوش میں آئیں۔

---

## (ٹینشن' ڈیپریشن اور انگزائٹی سے نجات)

ماہنامہ عبقری میری اہلیہ چند سالوں سے مسلسل ہر ماہ خریدتی تھی' ایک دن اہلیہ نے مجھے ماہنامہ عبقری کے بارے میں بتایا کہ اس میگزین میں ماہانہ روحانی محفل ہوتی ہے آپ وہ کریں' میں بھی آپ کی نیت کر کے کرتی ہوں ان شاء اللہ آپ اس مرض سے نجات پا جائیں گے۔ میں نے اور میری اہلیہ نے مسلسل تین ماہ روحانی محفل کی' الحمدللہ آج میں ایک نارمل انسان کی طرح زندگی گزار رہا ہوں' ڈیپریشن کے علاوہ بھی اس محفل نے میرے بہت سارے مسائل ایسے حل کیے کہ میں خود حیران ہوں۔ (شرجیل محمود' راولپنڈی)

---

# میرے طبی رازوں کا خزانہ

شیخ الوظائف کے لازوال و لاجواب طبی راز کتابی شکل میں' شہرہ آفاق کتاب' ہر گھر' ہر فرد کی ضرورت

## واقعی نگاہ طاقتور اور عینک اتر سکتی ہے

یہ کچھ عرصہ پہلے کی بات ہے کہ ایک مریض اپنے کسی رشتہ دار کو علاج کی غرض سے لایا جب اس کو دوا دے چکا تو کہنے لگا کہ آپ کی خدمت میں ایک نسخہ نذر کرتا ہوں جو کہ میں نے اور میرے تین بہن بھائیوں نے استعمال کر کے اس کے مخفی فوائد سے استفادہ کیا میں نے عرض کیا کہ وہ نسخہ اور اس کی تمام تفصیلات مجھے لکھ کر دے دیں۔ موصوف کہنے لگے لکھنے کی ضرورت نہیں ہے۔ دوائیں مختصر ہیں اور ان کے فوائد بھی بہت زیادہ ہے۔ میں نے وہ نسخہ لکھ لیا اور عجیب بات یہ ہوئی کہ اس سے پہلے ایک خاتون نگاہ کی کمزوری کیلئے مجھ سے دوائی لینے آئی بیٹھی تھی۔ میں نے فوراً وہ ادویات جو پہلے سے دینے کا ارادہ تھا فوراً ترک کر دیا اور یہی نسخہ اس خاتون کو سمجھا دیا۔ پھر تو میرا روزانہ کا معمول بن گیا۔ سب کمزوری نظر کے مریضوں کو میں نے یہی نسخہ بتانا شروع کر دیا۔ دراصل اجزاء دماغ کو اپیل کرتے تھے اور دل میں یہ بات بار بار آتی تھی کہ یہ نسخہ واقعی عینک سے چھٹکارا دلا سکتا ہے اور کمزور نگاہ کو طاقتور بنا سکتا ہے اور ایک بات اور بھی تسلی کا ذریعہ بنی کہ اس کے مختصر نتائج مشاہدہ میں آنا شروع ہو گئے۔ میں نے جن جن لوگوں کو یہ نسخہ بتایا اور انہوں نے استعمال کیا کیونکہ اجزاء مختصر نہایت سستے اور استعمال کرنے میں بہت ہی زیادہ آسان تھے۔ اس لئے سبھی نے توجہ سے استعمال کیا۔ پھر تو خوشیوں بھرے خطوط کی بھرمار ہو گئی' بے شمار کو موٹے شیشوں والی عینک سے چھٹکارا مل گیا' لاتعداد کی دماغی کمزوری ختم ہو گئی۔ حتیٰ کہ پچاس سال سے زائد عمر والوں کی اعصابی' دماغی طاقت میں حیرت انگیز اضافہ ہوا۔ ترکیب: ھوالشافی: ہریڑ کا چھلکا، جسے پوست، ہلیلہ زرد کہتے ہیں۔ بہیڑے کا چھلکا آملہ، ملٹھی، کشتہ فولاد، ہر ایک 50 گرام تمام کو نہایت باریک کوٹ پیس کر کسی باریک کپڑے سے چھانیں یہ بہت ضروری ہے۔ کسی چھلنی سے نہ چھانیں۔ اب کسی شیشے کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔ چائے کی چوتھائی چمچ کے برابر دوائی' دیسی گھی کی چوتھائی چمچ اور ایک چھوٹا چمچ خالص شہد کا' تینوں آپس میں ملا کر دودھ کے ہمراہ استعمال کریں۔ اس طرح صبح ناشتے سے قبل اور عصر کے بعد۔

**مزید طبی راز جاننے کیلئے ''میرے طبی رازوں کا خزانہ'' کتاب کا مطالعہ کریں:۔**

اروی مردانہ خوراک: اروی ایک مردانہ خوراک ہے یعنی مردوں کیلئے انتہائی فائدہ مند سبزی ہے مادہ تولید کو گاڑھا اور مقوی باہ بھی ہے گردوں کو فرحت کرتی ہے۔

# کاش! عید کے علاوہ بھی سارا سال ہم غرباء کا ایسے خیال رکھیں!

طارق احمد' لاہور

عید ہمیں اس بات کی یاد دلاتی ہے کہ وہ خوشی خوشی نہیں جس میں پورے سماج کو شامل نہ کیا جائے آپ کے گھر میں مسرت کا چراغ جلے بلکہ چراغاں ہو اور آپ کا پڑوسی غم کی تاریکیوں میں ڈوبا ہو' اس سے زیادہ نا مبارک کوئی مسرت نہیں ہوتی

الحمدللہ! عید کا دن قریب آ رہا ہے' خوشیوں اور مسرتوں کا دن' نئے خوبصورت رنگا رنگ کپڑے ایک سماں باندھ دیتے ہیں' بڑے' چھوٹے' جوان' بوڑھے' معصوم' بچے' مرد' اور عورت ہر ایک کے چہرے کھلے ہوتے ہیں' ایک دوسرے کو مسکراہٹوں کی سوغات پیش کرتے ہوئے سویاں اور شیر خورما کی تو گویا برسات آ جاتی ہے' بڑے ایک دوسرے سے بغل گیر ہیں اور ننھے منھے بچے گلی کوچوں میں کوئل کی طرح چہچہا رہے ہوتے ہیں اور رنگین و خوبصورت تتلیوں کی طرح اڑتے پھر رہے ہوتے ہیں لیکن عید کا حصال کیا صرف یہی ہے؟ کیا عید محض ایک ساعت مسرت ہے جو آئے اور گزر جائے؟ شاید ایسا نہیں۔ اسلام کا مزاج یہ ہے کہ وہ ہر عمل سے پیغام دیتا ہے عبرت و موعظت کے پہلوؤں کی طرف انسان کو متوجہ کرتا ہے اور زندگی کے ہر واقعہ کو مشعل راہ بنا دیتا ہے جس کی روشنی سے اندھے بھی دیکھنے لگیں اور لنگڑے بھی چلنے لگیں عبادت و بندگی ہو یا لوگوں کے باہمی معاملات اسلام کا ہر طریقہ بولتا ہوا عمل ہے کہ بہرہ بھی اس کو سننے سے محروم نہ رہے۔

عید بھی سراپا پیغام ہے دعوت ہے' عید سب سے پہلے ہمیں اس جانب متوجہ کرتی ہے کہ مسلمانوں کو خوشی اور مسرت کے لمحات کس طرح گزارنے چاہئیں غور کیجئے کہ مسلمان کے لئے اس سے بڑھ کر خوشی کا کوئی دن نہیں لیکن نہ رقص و سرور ہے' نہ نغمہ و رباب ہے اور نہ مستی و شراب' نہ پٹاخوں کی اودھم' نہ نعروں کا شور و غوغا' نہ آتش بازیوں کا سیلاب بلکہ ہر مسلمان صبح دم اٹھتا ہے' نماز فجر ادا کرتا ہے پھر نہاتا ہے' صاف ستھرے اور اگر میسر ہوں تو نئے کپڑے بدلتا ہے اور شانہ بشانہ نماز عید کے لئے رواں ہے' آنکھیں جھکی ہوئی اور زبان پر اللہ تعالیٰ کی کبریائی اور حمد و ثنا کے کلمات عید گاہ پہنچ کر دوگانہ ادا کرتا ہے اور اپنی پیشانی اللہ تعالیٰ کے سامنے مٹی پر رکھ کر اپنے عجز و نیاز کا اظہار کرتا ہے' خوشی کے مواقع پر آدمی میں کسی قدر کبر کی کیفیت پیدا ہو جاتی ہے اس لئے بار بار اپنی بڑائی کی نفی اور اللہ تعالیٰ کی بڑائی کا اقرار و اعتراف کرتا ہے۔

معلوم ہوا کہ اصل صاحب ایمان وہ ہے کہ جو خوشی و مسرت کے وقت اترانے نہ لگے اس کی گردن مارے کبر کے اونچی نہ ہو اس کی زبان پر اپنی بڑائی کا کلمہ نہ ہو بلکہ وہ اللہ تعالیٰ کے سامنے جھکتا ہوا ہو خوشی نے اس کے تواضع و انکسار کو بڑھایا اور اپنی بڑائی کے احساس کو گھٹایا اور اس وقت بھی اس کا دل اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہو اور اس کی پیشانی اللہ تعالیٰ کی چوکھٹ پر خم' شادی' بیاہ ہو' بچہ کی پیدائش ہو' نیا مکان اللہ تعالیٰ نے دیا ہو' دکان اور روزگار کا سامان میسر آیا ہو' کوئی بات خوشی کی پیش آئی ہو تو مسرت کے اظہار کا وہی طریقہ اللہ تعالیٰ کو پسند ہے کہ مومن کا سر شکر کے جذبے سے سرشار ہو کر اللہ تعالیٰ کے سامنے جھک جائے اور اس کی زبان اللہ تعالیٰ کے ذکر اور حمد و ثنا سے تر ہو۔ عید مسلمانوں کے لئے اجتماعیت اور وحدت کا بھی پیغام ہے' مال دار ہو یا غریب' آقا یا غلام' فرمانروا ہو یا رعایا' سماج کا معزز اور معروف شخص ہو یا کوئی معمولی اور غیر معروف آدمی' گورا ہو یا کالا اور عربی ہو یا عجمی ایک ساتھ شانہ بشانہ اللہ تعالیٰ کے حضور کھڑے ہیں اور اس کے کرم کے سوالی ہیں یہاں کوئی امتیاز نہیں اللہ تعالیٰ کے دربار میں سب برابر ہیں۔ علامہ اقبالؒ کے الفاظ میں:

ایک ہی صف میں کھڑے ہو گئے محمود و ایاز
نہ کوئی بندہ رہا نہ کوئی بندہ نواز

اس سے بڑھ کر مسلمانوں کے لئے وحدت کا اور کیا پیغام ہوگا؟ یہ سب مسلمان ہیں کلمہ توحید پڑھنے والے رسول اللہ حضرت محمد ﷺ کے دامن نبوت سے وابستہ آخرت میں سب کا یقین قرآن مجید پر ایمان رکھنے والے' جیتے اور مرتے ایک قبلہ کے حامل' فکر و نظر کا کچھ اختلاف ضرور ہے لیکن اس کے باوجود عید کے دن یہ شانہ بشانہ اور قدم بقدم کھڑے ہوں گے۔ کاش دوسرے دنوں میں بھی اس وحدت ملی کو محسوس کریں اور سوچیں کہ کس قدر دین کی بنیادی باتوں میں ان کے درمیان اشتراک و اتفاق ہے اور اگر کچھ اختلاف ہے تو اس لائق ہے کہ ان کو نظر انداز کیا جائے اور ایک دوسرے کی رائے کے احترام کے ساتھ ان کو برداشت کیا جائے۔

عید ہمیں اس بات کی یاد دلاتی ہے کہ وہ خوشی خوشی نہیں جس میں پورے سماج کو شامل نہ کیا جائے آپ کے گھر میں مسرت کا چراغ جلے بلکہ چراغاں ہو اور آپ کا پڑوسی غم کی تاریکیوں میں ڈوبا ہو' اس سے زیادہ نا مبارک کوئی مسرت نہیں ہوتی اسی حقیقت کی طرف متوجہ کرنے کے لئے پیغمبر اسلام ﷺ نے نماز عید الفطر کے ساتھ ساتھ ''صدقۃ الفطر'' کا بھی حکم دیا ہے کہ ہر صاحب گنجائش مسلمان اپنی اور اپنے زیر پرورش لوگوں کی طرف سے گیہوں کی ایک خاص مقدار یا اس کی قیمت اپنے غریب بھائی کو پہنچائے اور عید سے پہلے پہلے پہنچا دینے کی کوشش کرے تاکہ سماج کے غریب اور پریشان حال لوگ بھی عید کی خوشی میں شامل ہو سکیں۔ صدقۃ الفطر ایک علامتی عمل ہے یہ صرف عید ہی کے دن کے لئے مخصوص نہیں یہ اس بات کی تعلیم ہے کہ مسلمانوں کو اپنی ہر خوشی میں سماج کے غریب بھائیوں کو بھی شامل کرنا چاہیے وہ خوشی ادھوری اور ناکام ہے جو اپنے گھر تک محدود ہے اور جس میں اپنے پڑوسیوں کو شامل نہ کیا گیا ہو جن کو اللہ تعالیٰ نے آپ کی نگاہ لطف کا محتاج بنایا ہے۔ اس لئے اسلام میں بچہ کی پیدائش کے ساتھ ''عقیقہ'' اور شادی کے موقع سے ''ولیمہ'' رکھا گیا ہے اور پھر آپ ﷺ نے فرمایا کہ بدترین ولیمہ وہ ہے جس میں سماج کے غریب لوگوں کو شریک نہ رکھا جائے مسلمان وہ ہے جسے دوسروں کی فکر تڑپاتی ہو جس کے لئے دوسروں کا غم اپنا غم بن جاتا ہے جو دوسرے بھائیوں کے درد کی کسک اپنے دل میں پاتا ہو اسے اپنی لڑکیوں کے ساتھ دوسرے غریب بھائیوں کی لڑکیوں کی شادی کا مسئلہ بھی متفکر رکھتا ہو' اسے اپنے بچوں کی تعلیم کے ساتھ ساتھ قوم کے دوسرے بچوں کی تعلیم کی فکر بھی بے چین رکھتی ہو جوان بیواؤں' یتیموں اور بیماروں کے لئے بھی اپنے دل کو بے سکون پاتا ہو' جن کے یہاں رات فاقوں سے گزرتی ہے اور جو اپنی بنیادی غذا اور دوا کے لئے بھی کسی نگاہ کرم کے منتظر ہیں عید اپنی زبان سے بے زبانی سے ہر شخص کو یہ پیغام دیتی ہے کاش ہم اسے دل کے کانوں سے سن سکیں اور اس پر عمل کریں۔

## انوکھا آزمایا ٹوٹکہ ایک ہفتہ میں کمال خود دیکھئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم تمام گھر والے ماہنامہ عبقری بہت شوق سے پڑھتے ہیں' اس میں موجود ٹوٹکے لاجواب ہوتے ہیں۔ میرے پاس بھی دو آزمودہ ٹوٹکے ہیں جو میں قارئین عبقری کی نذر کرتی ہوں:۔

**بچوں کے سر پر لگائیں کمال دیکھیں:** جن بچوں کے بال پیدائشی کمزور ہوں یا اکثر پیدائش کے بعد سر پر بال نہیں آتے یا بہت کم ہوتے ہیں ایسے بچوں کیلئے میرا آزمایا ہوا خاندانی ٹوٹکہ ہے۔ **ھوالشافی:** ایک پاؤ سرسوں کے تیل میں آدھ چھٹانک سوکھا ثابت دھنیا جلا کر وہ تیل رکھ دیں اور بچوں کے سر پر لگائیں ایک ہفتے میں اس کا کمال دیکھیں۔

**روکھے اور کمزور بالوں کیلئے:** جن کے بال بہت روکھے اور کمزور ہوں انہیں چاہیے کہ سر دھونے کے بعد جب بال ابھی گیلے ہوں سر میں بورک پاؤڈر لگا دیں بالوں کو سوکھنے تک بالوں میں کنگھی پھیرتے جائیں۔ ([illegible])

زچگی میں آسانی اور تکلیف میں کمی کیلئے: اگر اسم مبارک یَاحَلِیْمُ حاملہ کو لکھ کر پلا یا جائے تو زچگی میں تکلیف انتہائی کم اور بچہ باآسانی پیدا ہوجاتا ہے۔ان شاء اللہ عزوجل



| | | | |
|---|---|---|---|
| عبقری کیلئے تجربات و مشاہدات وظائف اور ٹوٹکے | گمشدہ چیز کو پانے کا آزمودہ در آزمودہ عمل | رمضان المبارک میں فروٹ چاٹ بناتے ہیں تو | جو کمال کے ٹوٹکے ہم نے آزمائے |

قارئین! آپ بھی بخل شکنی کریں' آپ نے کوئی روحانی' جسمانی نسخہ' ٹوٹکہ آزمایا ہو اور اس کے فوائد سامنے آئے ہوں یا آپ نے کوئی حیرت انگیز واقعہ دیکھا یا سنا ہو تو عبقری کے صفحات آپ کیلئے حاضر ہیں' اپنے معمولی سے تجربے کو بھی بیکار نہ سمجھئے' یہ دوسروں کیلئے مشکل کا حل ثابت ہوسکتا ہے اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ' چاہے بے ربط ہی لکھیں' صفحات کے ایک طرف لکھیں نوک پلک ہم خود ہی سنوار لیں گے۔

## عبقری! تجربات و مشاہدات وظائف اور ٹوٹکے

1۔خربوزہ کے بارے آپ کے سابق درسوں میں سنا تھا جو رمضان المبارک کے تھے کہ خربوزہ جس کو ہماری زبان میں رینڈی کہتے ہیں جو پیلے رنگ کی ہوتی ہے ان پر لکیریں ہوتی ہیں اس کو گرینڈ کر کے مکمل بیج چھلکوں سمیت کھانے سے پتھری گردوں مثانوں کی نکل جاتی ہیں میرے جاننے والے بھائی کے ساتھ مسئلہ تھا اس کو استعمال کرائی اللہ تعالیٰ نے عافیت کا معاملہ اس کے مثانے سے پتھری نکل گئی یہ گرمیوں میں خاص رمضان میں استعمال کریں تو پیاس نہیں لگتی۔ یَابَاعِثُ یَانُوْرُ کی برکت بھی واضح نظر آرہی ہے تہجد کے وقت جاگ آجاتی ہیں' طبیعت میں سکون آرہا ہے' ہر معاملہ میں آسانی پیدا ہورہی ہے۔۔4۔رزق حلال معاشرت اور معاملات میں احتیاط کر رہا ہوں اللہ تعالیٰ استقامت دے آمین۔ (محمد افضل رفیق' اٹک)۔

## گمشدہ چیز کو پانے کا آزمودہ در آزمودہ عمل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کو اور عبقری کی پوری ٹیم کو سلامت رکھے' ہم عبقری آٹھ' نو سال سے پڑھ رہے ہیں' اس کے ٹوٹکے ایک دوسرے کو بتاتے ہیں۔اس میں لکھے ہوئے لوگوں کے تجربات کو حیرت سے پڑھتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے چھوٹے چھوٹے وظائف اور نسخہ جات میں کتنی تاثیر رکھی ہے' یہ سب کچھ عبقری کی بدولت ممکن ہوا کہ لوگ ایک دوسرے کے ٹوٹکوں کے ذریعے مدد کرتے ہیں' شکریہ عبقری!۔ہمارے گھر میں کوئی بھی چیز گم ہوجائے تو سبھی یَارَبِّ موسٰی یَارَبِّ کَلِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھنا شروع ہوجاتے ہیں۔ ہماری ہر چیز ہمیں کچھ دیر بعد لازمی مل جاتی ہے۔حضرت حکیم صاحب! اللہ تعالیٰ آپ کو سلامت رکھے اسی طرح لوگوں کے مسائل حل کرتے رہیں۔ آپ کے ہر درس میں شرکت یقینی بناتے ہیں۔ درس میں آنے سے میرے بہت سے مسائل حل ہوئے ہیں' گھر' مال جان کی حفاظت ہوتی ہے اور ہم مطمئن رہتے ہیں۔ایک مرتبہ موبائل فون پر وقت لے کر آپ سے اپنے بچوں کو ملوایا' بہت زیادہ فائدہ ہوا۔آپ کے بتائے وظائف تین سال سے پڑھ رہے ہیں' سب کو ماشاء اللہ بہت فائدہ ہوتا ہے۔میرے گھر میں آج خوشیاں ہیں یہ سب اللہ کا کرم اور عبقری کے وظائف کا کمال ہے۔(مسز زیدی' لاہور)

## رمضان المبارک میں فروٹ چاٹ بناتے ہیں تو

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! قارئین کیلئے اپنے آزمودہ وظائف اور ٹوٹکے لائی ہوں یقیناً مخلوق خدا کو فائدہ ہوگا۔ قارئین! آپ رمضان المبارک میں فروٹ چاٹ تو بناتے ہی ہونگے اس کے علاوہ جب بھی فروٹ چاٹ بنائیں تو ہمیشہ ہی اس وقت فروٹ کاٹیں' جس وقت کھانا ہو' یا مہمانوں کو کھلائیں کیونکہ پہلے سے فروٹ کاٹیں گے تو اس میں موجود آئرن کی وجہ سے فروٹ کالے پڑ جائیں گے اور چاٹ کا رنگ اچھا نہ لگے گا اور ہاں فروٹ چاٹ میں کھجور کو ضرور شامل کریں اور دھو کر کاٹ کر شامل کریں تو چاٹ کا مزہ غذائیت کے ساتھ دوبالا ہوجائے گا اور اس میں چینی مناسب مقدار میں اور گھر میں جو بھی جوس ہو مناسب مقدار میں شامل کریں جوس نہ ہو تو چینی اور پانی بھی وہی کام کرتا ہے جو جوس سے ہوتا ہے۔**چھوٹا عمل اور پہاڑ سے زیادہ اجر:** کیمیائے سعادت میں لکھا ہے کہ جو شخص روزانہ فجر کی نماز میں سنتوں اور فرض کے درمیان میں سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِہٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہ 101 مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ ایک فرشتہ پیدا فرماتے ہیں وہ جتنی عبادت کرے گا قیامت تک وہ اس کے نامہ اعمال میں لکھا جائے گا اور یہ دنیا کو چاہے نہ چاہے دنیا مجبور ہوکر اس کے قدموں میں آئے گی۔**گردہ کے امراض میں مبتلا ضرور پڑھیں!:** گردے کے مریض کو چاہیے کہ اپنے کھانے اور معدہ کا خاص طور سے خیال رکھے' نرم غذا کھائے اور بھوک رکھ کر کھائے' ابھی پیٹ نہ بھرے کہ کھانے سے ہاتھ کھینچ لے' بادی اور چکنی اشیاء بالکل نہ کھائے اور سفید زیرہ اور سونف کا ابلا ہوا پانی سارا دن وقفے وقفے سے پیے تو تکلیف سے بچا رہے گا کیونکہ گردے کی بیماری دراصل معدے کی بیماری ہے۔**مسواک:** ویسے تو برش کرنا صبح و شام اور پانچ نمازوں کے ساتھ مسواک کرنا اچھی عادت ہے' اس کے ساتھ ساتھ اکثر رات کو دنداسہ (پنجابی میں داتن) یا جس کو سِک کہتے ہیں کے ساتھ دانت صاف کر لیے جائیں تو منہ میں بدبو بالکل نہیں ہوتی اور دانت کیڑا لگنے سے ہمیشہ محفوظ رہتے ہیں۔(ام خدیجہ' کینیڈا)

## جو کمال کے ٹوٹکے ہم نے آزمائے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کو قدم قدم پر کامیابیاں عطا فرمائے آپ کی وجہ سے ہم اعمال کی طرف لوٹے اور دلوں کی میل اتارنے والے وظائف ہمیں نصیب ہوئے' اللہ تعالیٰ آپ کو اس ایک ایک عمل کے بدلے کروڑوں نیکیاں عطا فرمائیں اور آپ کے درجات بلند فرمائے' آمین!۔**ہچکی کیلئے ٹوٹکہ:** جب کبھی ہچکی ہو اور بند نہ ہوتی ہو تو سانس اوپر کی طرف کھینچ کر جتنی دفعہ ہوسکے یَاحَفِیْظُ پڑھیں اور سانس آہستہ آہستہ باہر خارج کرتے ہوئے یَاسَلَامُ پڑھیں' چند مرتبہ کریں' ان شاء اللہ ہچکی دور ہوگی۔**ہچکی کا طبی ٹوٹکہ:** ہچکی کی صورت میں ایک کالی مرچ سوئی کی نوک پر لگا کر جلائیں جب دھواں نکلے تو ناک کی ایک طرف انگلی رکھیں اور دوسری طرف سے دھواں اوپر ناک میں کھینچیں اسی طرح دونوں نتھنوں میں دھواں کھینچنے سے ان شاء اللہ ہچکی ختم ہوجائے گی۔**کاکروچ سے نجات کا ٹوٹکہ:** اگر گھر میں کاکروچ (لال بیگ) ہوں تو کچن کیبنٹ اور جس جس جگہ کاکروچ ہوں وہاں کھلے منہ کے شاپر میں تھوڑا تھوڑا سرف رکھ دیں لال بیگ اس میں جمع ہوں گے' مرجائیں گے کاکروچ پھینک کر سرف دوبارہ اسی جگہ شاپر سمیت رکھ دیں۔**پانی سے انگلیاں خراب ہوں تو:** وضو کے پانی کو پاؤں کی انگلیوں سے نکالنے کیلئے پاؤں کا خلال ضروری ہے مگر فرش دھوتے وقت یا کپڑے دھوتے وقت بند چپلوں میں پانی انگلیوں کے درمیان تادیر رہتا ہے اور انگلیاں اندر سے خراب ہوکر بہت تکلیف دیتی ہیں اس کیلئے مہندی پسی ہوئی ایک ایک چٹکی پاؤں کی انگلیوں میں ڈال دیں یا خشک مٹی ڈال دیں یا سرسوں کا تیل لگالیں ان شاء اللہ فوراً زخم بھر جائیں گے اور انگلیاں ٹھیک ہوجائیں گی۔ جو زخم کسی بھی طرح ٹھیک نہ ہوتے ہوں ان پر بھی مٹی یا مہندی لگانے سے وہ ٹھیک ہوجاتے ہیں۔**دودھ کا ڈبہ اور گوندھا آٹا:** دودھ کے خالی ڈبوں کو دھو کر ان میں آٹا گوندھ کر ڈال کر فریزر میں رکھیں کافی دن تک وہ صحیح حالت میں رہے گا اور حالت بھی تازہ آٹے جیسی ہی رہے گی۔**صرف دو چٹکی نمک:** اگر کوئی چیز تلنی ہو جیسے پکوان' چپس' پکوڑے وغیرہ تو آئل میں ایک دو چٹکی نمک ڈال دیں' آئل کم خرچ ہوگا اور چھینٹے بھی نہیں اڑیں

سیر شکم: سیر شکم سے عبادت بے مزہ قوت حافظہ ختم خلق خدا سے نامہربانی شہوت میں زیادتی عبادت گراں اور وساوس کے غلبہ سے انسان مخمور ہوجاتا ہے۔ (حضرت ابوسفیان دارانی رحمۃ اللہ علیہ)

گے۔ **شدید گرمی اور روزے میں ٹھنڈک کا احساس:** شدید گرمی میں اَللّٰهُمَّ اَجِرْنِيْ مِنَ النَّارِ پڑھیں چند بار پڑھنے سے گرمی، گھبراہٹ، پیاس ختم ہوجاتی ہے۔ (پوشیدہ)

## یہ ٹوٹکے آزمائیں! عید سے پہلے تمام سکن پرابلم ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں چند ٹوٹکے قارئین کے ساتھ شیئر کرنا چاہتی ہوں جو میں سالہا سال سے استعمال کررہی ہوں اور فائدہ حاصل کررہی ہوں، یہ کم قیمت لیکن لاجواب نسخے ہیں۔ **چہرے کی سکن چمکدار بنانے کیلئے:** آج کل چہرے کے مسائل بہت زیادہ عام ہوگئے ہیں، کیمیکل والی کریمیں فائدہ دینے کے بجائے نقصان پہنچاتی ہیں، یہ ایک کم یاب نسخہ ہے لیکن بے حد فائدہ مند ہے، حوصلے سے کرنا ہوگا کیونکہ وقت لگتا ہے پھر ہی اثر نظر آتا ہے، اسے مسلسل لگانا ہے، جن کے چہرے پر پسینہ زیادہ آتا ہے وہ نہ استعمال کریں کیونکہ انہیں فائدہ نہ ہونے کے اسی فیصد چانس ہیں۔ باداموں کا پاؤڈر بنالیں، شہد، دہی تینوں اشیاء کو اپنی ضرورت کے مطابق لیں، مکس کرکے چہرے پر لگائیں، تقریباً ایک سے ڈیڑھ گھنٹہ لگا رہنے دیں پھر چہرے کو نیم گرم پانی سے دھولیں، باقی ماسک جو بچ گیا ہو اسے فریج میں رکھ دیں، فریج میں تین سے چار دن تک کیلئے بنا کر بھی رکھ سکتے ہیں۔ شہد کھلے مساموں کو بند کرتا ہے، وٹامن ای جو کہ باداموں میں ہوتا ہے وہ بھی چہرے کے داغ دھبے کم کرتا ہے، جھائیاں ختم نہیں ہوسکتیں مگر ہلکی ضرور ہوجاتی ہیں، دہی بھی ماسک کیلئے بہترہی ہے۔ ان شاء اللہ عید سے پہلے چند بار کا استعمال آپ کے چہرے کی جلد کو روشن اور چمکدار بنادے گا۔ **دانت موتیوں کی طرح چمکدار ہوں:** ہر نماز کے وضو کیلئے مسواک ضرور استعمال کریں، اس کے علاوہ دن میں ایک مرتبہ ’دنداسہ‘ ضرور کریں اسے چباتے جائیں اور تھوکتے جائیں، دانتوں پر بھی رگڑیں، لیکن پانی سے کلی نہ کریں۔ دنداسہ منہ سے بدبو کی شکایت کو دور کرتا ہے، داندسہ سے سانس بھی خوشگوار اور اس میں مہک آتی ہے، اگر منہ سے بہت زیادہ بدبو آتی ہو تو چاہیے کہ صبح نہار منہ آدھی پیالی یا ضرورت کے مطابق دہی کھالی جائے، معدہ میں جو گیس بنتی ہے وہ دہی میں موجود فائدہ مند بیکٹیریا کے استعمال سے دور ہوجاتی ہے اور سانس میں بدبو کی شکایت بھی ختم ہوجاتی ہے۔ آزمودہ نسخہ ہے۔ **عید پر ہاتھوں جلد خوبصورت اور ملائم نظر آئے:** اس کیلئے عرق گلاب 500 ملی لیٹر میں ایک بڑا چمچ گلیسرین اچھی طرح مکس کرکے کسی شیشے کی بوتل میں رکھ لیں، جب بھی ہاتھ دھوئیں یا وضو کریں تو ہاتھوں کو خشک کرکے عرق گلاب کا مکسچر لگالیں، ہاتھوں پر جھریاں نہیں پڑیں گی، کم خرچ لاجواب نسخہ ہے۔ اس کے علاوہ بعض لوگوں کو جیل والے ہاتھوں اور پاؤں کے لوشن موافق نہیں ہوتے تو وہ خالص پٹرولیم جیلی اس میں کوئی کیمیکل مکس نہ کریں وہ ہاتھوں، پیروں پر لگائیں اس سے جلد نہایت نرم و نازک اور خوبصورت ہوجاتی ہے، سردی گرمی جلد خراب نہیں ہوتی، یہ نسخے سستے بھی ہیں اور جلد کو کوئی نقصان بھی نہیں ہوتا۔ بعض اوقات نہانے کے بعد جب جسم خشک ہوجاتا ہے تو خارش ہوتی ہے ویسے یہ شکایت سردیوں میں عام ہے جبکہ بعض افراد کو گرمیوں میں بھی ایسی صورتحال کا سامنا کرنا پڑتا ہے، اس مسئلہ سے نکلنے کیلئے نہانے کے بعد جسم کو ہلکا سا نم رکھیں پھر ہاتھ کی ہتھیلیوں پر زیتون کا تیل مل کر پورے جسم پر لگالیں، اس طرح جسم کی خشکی دور ہوتی ہے اور ریشمی کپڑے جو جسم کے ساتھ چپکتے ہیں وہ بھی نہیں چپکیں گے۔

**بالوں کیلئے:** بادام کا تیل، زیتون کا تیل، کسٹر آئل، نیم کی نمولی کا تیل، چاروں تیلوں کو مکس کرکے ہم مقدار کسی شیشے کے جار میں رکھ دیں، حسب ضرورت تھوڑا سا تیل نیم گرم کرکے بالوں کی جڑوں میں لگا کر انگلیوں کی پوروں سے ہلکا ہلکا مساج کریں، دو سے تین گھنٹے بعد سر دھولیں، سر کی خشکی، بال گرتے ہوں، بال انتہائی چمکدار ہوجاتے ہیں، نرم ملائم ہوجائیں گے، آزمودہ ہے۔ اس عید سے پہلے تو ضرور آزمالیں۔ **ہر قسم کے لوز موشن کیلئے:** بیل گری (خشک انار کی طرح ہوتی ہے) اسے پیس کر سفوف بنالیں پھر تقریباً دو کھانے کے چمچ بیل گری آدھ کپ دہی میں مکس کرکے دن میں کم از کم دو مرتبہ کھالیں، فوراً آرام آجائے گا۔ بیل گری کو باریک پیس کر فریج میں بھی رکھ سکتے ہیں، تاکہ وقت پڑنے پر آپ فوراً دوبارہ استعمال کرلیں۔ ہماری والدہ (مرحومہ اللہ تعالیٰ ان کی مغفرت فرمائے) بھی بچپن میں ہمیں یہی نسخہ استعمال کرواتی تھیں۔ (مسز عبدالغفار، اسلام آباد)

## کالے کتے کو سویاں کھلائیں کالی کھانسی ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ کا رسالہ بہت اچھا ہے، جتنی تعریف کی جائے کم ہے، دو آزمائے ہوئے ٹوٹکے حاضر ہیں تاکہ مخلوق خدا کا فائدہ ہو۔

**کالی کھانسی کا علاج:** مجھے بچپن میں شدید کھانسی ہوگئی، ڈاکٹروں کی ادویات سے فائدہ نہ ہورہا تھا ایک حکیم صاحب نے میرے والد کو بتایا کہ دودھ میں سویاں پکا کر بچی کو پیٹ بھر کر کھلائیں جو بچ جائیں وہ کالے کتے کو کھلادیں۔ ایسا کرنے سے میری اور میرے کزن کی کھانسی اگلے دن ہی غائب ہوگئی، اب میں الحمدللہ خود بچوں والی ہوں یہ کافی پرانی بات ہے مگر میرے ہمسائے جو کہ پٹھان ہیں ان کے بچے کو شدید کالی کھانسی ہوگئی مگر وہ لوگ دوائی لانے کے قابل نہیں تھے اچانک میرا ان کے گھر جانا ہوا اس بچے کی حالت دیکھ کر میں نے انہیں سویوں والا ٹوٹکہ کرنے کا کہا الحمدللہ! انہوں نے فوری یہ ٹوٹکہ آزمایا اور اگلے دن ہی بچہ تندرست ہوگیا۔ پھر وہ لوگ میرا شکریہ ادا کرنے میرے گھر بھی آئے۔

**گوہانجنی کا آزمودہ علاج:** کچھ دن پہلے میرے بیٹے کی آنکھ میں دانہ نکلا، میں نے بیری کے سات پتے لیکر اول و آخر درود شریف سات، سات مرتبہ پڑھ کر ہر پتے پر بسم اللہ مکمل پڑھ کر تنکے میں پرو دیئے، بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر بیری کا پتہ آنکھ پر پھیر کر تنکے میں پروتے جائیں۔ جب پتے سوکھیں گے تو دانہ بھی سوکھ جائے گا۔ (فرخ شفیق، خانیوال)

## میری تالیفات اور ان کی وضاحت

اب تک آنے والی میری جتنی بھی تالیفات ہیں ان کے حوالہ جات حقیقت، سبب تالیف یہ سب قارئین تک پہنچانے کی ایک کوشش ہے میں ہر کتاب کا حوالہ دوں گا کہ کتاب کن حوالہ جات سے مل کر ایک کتاب بنی ہے۔ اگر میری کسی کتاب میں غلطی ہو اطلاع دیں، شکر گزار ہوں گا۔ **کتاب نمبر 45: شگفتہ باتیں بکھرے موتی، انمول یادیں:** گزشتہ سالہا سال سے زندگی کے شب و روز مطالعہ اور تحقیق میں گزر رہے ہیں ہر لمحہ ایک نئی سطر اور نیا صفحہ مطالعے سے گزرتا ہے اور چونکا دینے والے واقعات حیران اور سرگرداں کردیتے ہیں۔ سوچا یہ عظیم نکات اور پارینہ اوراق قارئین کیلئے اکٹھے کردوں، وہ سطریں جو میں نے بے شمار کتب عظیم سے اکٹھی کی ہیں وہ طرح طرح کی معلومات، معمولات اور حیرت انگیز چیزیں ہیں۔ امید ہے آپ کو یہ کتاب پرانی بھولی بسری یادوں کو نئے انداز میں یاد کرائے گی، اس کتاب کے چند ابواب تو حیرت کدہ اور طلسم کدہ ہیں اور جنہیں پڑھ کر میں خود حیران ہوں اور انہیں پڑھ کر یقین جانیے میری سوچیں ہی بدل گئیں۔ یہ کتاب سالہا سال سے ادارہ عبقری پرنٹ کروا رہا اور الحمدللہ قارئین کے معیار پر پورا اتری اور بے شمار کیلئے علم و عمل کا ذریعہ بنی۔ اس کتاب کی تالیف میں جن معزز شخصیات کی تحریری اور کتب و رسائل سے مواد اکٹھا کیا گیا ان کے نام درج ہیں:۔ بشیر احمد قریشی۔ عبدالصمد صارم۔ یزدانی جالندھری۔ ظفراللہ خان۔ علامہ قاری محمد طیب۔ حکیم محمود احمد برکاتی۔ ڈپٹی نذیر احمد۔ سید سلیمان ندوی۔ سید رضا حسین زیدی۔ میجر سید ضمیر جعفری۔ عبدالمجید قریشی۔ شاہ بلیغ الدین۔ محسن فارابی۔ احمد سرور۔ کلیم اللہ ملک۔ مولانا فضل الرحمٰن گنج مراد آبادی۔ عبداللطیف۔ کرنل ریٹائرڈ نذیر احمد چودھری۔ عبرت صدیقی۔ محمود شبلی۔ **رسائل و کتب:** اردو ڈائجسٹ۔ تاریخ مسلمان اطباء۔ تاریخ مسلم حکمران۔

**نوٹ:** اگر کوئی حوالہ غلطی سے رہ جائے تو ضرور اطلاع دیں، میں ہر پل اصلاح کا محتاج ہوں۔ (ابن وقار)

مہندی اور پوشیدہ امراض: نرم ونازک مہندیاں جن میں بیج نہ بنا ہو سائے میں خشک کرکے کوٹ چھان کر سفوف بنائیں یہ سفوف چھ سے نو ماشے تک صبح تازہ پانی سے کھلانے سے ایک یا دو ہفتہ کے اندر جریان ورقت منی کی شکایات دور ہو جاتی ہیں۔



# صحابی بابا سے ملاقات اور بیوی پر مسلط جنات سے جنگ

(ج، ایبٹ آباد)

کیا واقعی میری بیوی دماغی مریضہ ہے؟ یہ وہ آواز تھی جو میرے دماغ میں ہر وقت گونجتی رہتی تھی' اس آواز کو دبانے کیلئے میں اپنی بیوی کو شہر کے اچھے ڈاکٹر اور ماہر نفسیات کے پاس لے کر گیا' ہر کسی نے اپنی دکانداری چمکائی اور مجھے سوائے تسلیوں کے کچھ نہ ملا۔ میری اہلیہ بیٹھی بیٹھی اچانک سن ہوجاتی' جیسے کسی کو سکتہ ہوجاتا ہے' بعض اوقات اونچا اونچا ہنسنا شروع کردیتی اور بعض اوقات تو گھنٹہ گھنٹہ خود سے باتیں کرتی۔ جس کسی سے تذکرہ کرتا ہر کوئی اپنی سوچ کے مطابق حل بتاتا' کوئی کہتا کہ اس پر کسی نے بڑا سخت کالا جادو کیا ہے' کوئی کہتا اس پر جنات ہیں' کوئی کہتا یہ پاگل ہوچکی ہے اور کوئی کہتا یہ سخت ڈیپریشن میں چلی گئی ہے۔ جس کسی نے جہاں کہا میں اسے لے کر گیا اور اپنی جمع پونجی برباد کی مگر ہمیشہ لاحاصل ہی رہا۔ ایک مرتبہ ہماری برادری میں شادی تھی' میں اپنی پوری فیملی (جن میں میری اہلیہ اور میرے دو بچے ایک بیٹا اور بیٹی شامل ہے) کے ہمراہ وہاں گیا' ابھی ہمیں گئے وہاں دوسرا ہی دن تھا کہ میری اہلیہ کی طبیعت سخت خراب ہوگئی' میں اسے ڈاکٹر کے پاس لے کر جانا ہی چاہتا تھا کہ وہاں موجود ایک نوجوان جو کہ رشتے میں میرے کزن کا بیٹا تھا اس نے کچھ قرآنی آیات پڑھ کر دم کیا تو میری اہلیہ ایک دم سکون میں آگئی۔ اس دن مجھے سمجھ آئی کہ مسئلہ نفسیات کا نہیں بلکہ کچھ اور ہے!۔ شادی سے فارغ ہونے کے بعد ہم واپس اپنے شہر ایبٹ آباد آگئے میں نے آتے ہوئے اپنے کزن کے بیٹے کو اپنے گھر آنے کی دعوت دی' وہ اگلے دن آگیا اور اس نے پھر میری اہلیہ پر دم کیا تو ہم سب حیران رہ گئے کیونکہ اگلے ہی لمحے میری اہلیہ مردانہ آواز میں ہم سے مخاطب تھی۔ قارئین! وہ ایک جن تھا' جی ہاں وہ ایک جن تھا' میں نے پوچھا تم کون ہو؟ اور کیوں ہمیں تنگ کررہے ہو' اس نے کہا: جناب! میں ایک مسلمان جن ہوں' میرے ساتھ مزید ایک جن بھی ہے۔ ہم دونوں کو زبردستی آپ کی اہلیہ پر مسلط کیا گیا ہے' خدارا کہیں بھی جائیں' کوئی دم' کوئی درود' کوئی فقیر' کوئی دعا کچھ بھی کروائیں ہماری جان چھڑوا دیں۔ ہمارا گھر افغانستان کی پہاڑیوں میں ہے اور ہمارے بچے وہاں اکیلے ہیں' خدارا! ہمیں اس ظالم جادوگر کے چنگل سے آزاد کروادیں آپ بھی پرسکون ہوجائیں گے اور ہم بھی اپنے بچوں کے پاس چلے جائیں گے۔ ان کی بات ختم ہوتے ہی انہوں نے ایک اور بات کی جس کو سنتے ہی میرے تو ہاتھ پاؤں ہی ٹھنڈے ہوگئے۔ وہ جن جو کہ مسلمان تھا کہنے لگا ہم دو جنات کو آپ کی اہلیہ پر چھوڑا گیا ہے جبکہ مزید دو جنات بھی ہیں جو آپ کے بیٹے پر مسلط ہیں اور وہ بھی مسلمان ہیں۔ یہ بات ہمارے لیے حیران کن تھی کیونکہ میرے بیٹے نے کبھی ایسی حرکت یا بات نہ کی تھی جس سے ہمیں اس پر شک ہو۔ جنات کے بتاتے ساتھ ہی میرے بچے بھی جناتی آواز میں بات کرنے لگا انہوں نے بھی کہا کہ ہم بھی دو ہیں اور دونوں ہی مسلمان ہیں۔ ہمیں آپ بچالیں۔ ہمارے لیے بالکل یہ نئی چیز تھی جس نے ہمیں مزید پریشانی میں مبتلا کردیا۔ قارئین! ایک اہم بات تو میں بتانا ہی بھول گیا وہ یہ کہ ہمارے گھر میں الحمدللہ! 2006ء سے ماہنامہ عبقری آرہا ہے' ہم اس میں سے جنات کو بھگانے کے وظائف کرتے ہی کیوں؟ کیونکہ ہمیں تو معلوم ہی نہ تھا کہ میری اہلیہ اور بچے پر جنات قابض ہیں۔ ہم رسالہ میں تسبیح خانہ لاہور اور موتی مسجد کے فیوض پڑھتے رہتے تھے' میری اہلیہ اور میں نے فیصلہ کیا کہ ہم تسبیح خانہ میں جائیں گے' میں نے اپنے بیٹے کو تیار کیا۔ اسی دن پھر میرے بچے اور میری اہلیہ پر ان جنات کی حاضری ہوئی' میں نے ان کو بتایا کہ ہم تسبیح خانہ لاہور جارہے ہیں' انہوں نے کہا ضرور جائیں' اللہ کرے یہ معاملہ ٹھیک ہوجائے۔ ہم 2 فروری 2018ء کو پہلی مرتبہ تسبیح خانہ لاہور میں آئے' اس دن حضرت حکیم صاحب نے بسم اللہ کا تعویذ لوگوں سے 625 مرتبہ لکھوا کر دم کیا تھا' دوران درس میرا بیٹا حضرت حکیم صاحب کے بالکل سامنے بیٹھا ہوا تھا' حضرت حکیم صاحب نے تین مرتبہ میرے بیٹے کو گہری نظر سے دیکھا اور ایک دعا فرمائی کہ یااللہ جو قید ہیں انہیں آزاد فرمادے' بیٹے نے بتایا کہ جب حضرت حکیم صاحب یہ بات فرمارہے تھے تو میرا منہ اسی وقت سے میٹھا ہونا شروع ہوگیا اگلے دن تک ہوتا رہا۔ رات ہم نے تسبیح خانہ لاہور میں گزاری صبح ہم موتی مسجد زندگی میں پہلی مرتبہ گئے' ہم عبقری رسالہ میں چھپنے والا مضمون ''جنات کا پیدائشی دوست'' بہت شوق سے پڑھتے تھے۔ وہاں جاکر علامہ لاہوتی صاحب کے بتائے حاجت کے دو نوافل ادا کیے' اللہ کا خاص کرم ہوا جب ہم موتی مسجد سے نکلے تو میری اہلیہ پر جو دو جنات مسلط تھے وہ دونوں آزاد ہوگئے۔ گھر ایبٹ آباد پہنچے تو بیٹے پر مسلط جنات حاضر ہوگئے' انہوں نے بتایا جب آپ اگلی مرتبہ تسبیح خانہ اور موتی مسجد جاؤ گے تو ان شاء اللہ اللہ تعالیٰ ہمیں بھی آزاد فرمادیں گے اور ہم بھی اپنے بچوں کے پاس افغانستان چلے جائیں گے۔ دوسری مرتبہ آنے کیلئے میرے پاس کرایہ نہ تھا' ادھار پکڑ کر دوبارہ ایبٹ آباد سے لاہور تسبیح خانہ 22 فروری 2018ء کو اپنی اہلیہ اور بچے کے ساتھ پہنچا' حضرت حکیم صاحب کا پرسوز درس سنا' رات پھر تسبیح خانہ لاہور میں گزاری اور اگلی صبح موتی مسجد گئے' سارا دن موتی مسجد میں گزارا حتیٰ کہ مغرب کی آذان ہوگئی اور موتی مسجد میں سوائے میرے بیٹے' اہلیہ اور میرے کوئی نہ رہا۔ اچانک موتی مسجد کی فضا خوشبو سے بھرگئی اور اگلے ہی لمحے میری اہلیہ میں ایک خوبصورت آواز میں کوئی بات کررہا تھا۔ میں نے ڈرتے اور ادب کے ساتھ پوچھا کہ آپ کون ہیں؟ انہوں نے نہایت شفقت سے فرمایا: میں ''صحابی بابا'' ہوں' میں ایک دم حیران اور پریشان ہوگیا' خوشی سے میری آنکھوں میں آنسو آگئے' صحابی بابا نے ہمیں خوشخبری سنائی کہ آپ کے بیٹے پر مسلط جنات کو آزاد کروادیا گیا ہے' پھر صحابی بابا نے تقریباً 20 منٹ لمبی دعا کروائی' میرے لیے' میری نسلوں کیلئے خوب دعا مانگی۔ آمین کے بعد فرمانے لگے: آپ نے گھبرانا نہیں' اللہ تمہارے ساتھ ہے۔ کچھ ہی دیر کے بعد ہم گھر کیلئے روانہ ہوئے اور اگلے دن صبح گھر پہنچ گئے۔ کچھ دنوں کے بعد میرے مخالفین نے میری اہلیہ اور میرے بچے پر مزید جنات بھیج دیئے' اب کی بار جو جنات آئے وہ غیر مسلم تھے' جو جن میرے بیٹے پر آیا اس کو پہلے والے مسلمان جنات نے مسلمان کردیا اور مزید دو غیر مسلم جن بھی اس کے ساتھ مسلمان ہوگئے۔ ابھی جو غیر مسلم جن بیٹے پر مسلط تھا اور نیا نیا مسلمان ہوا تھا اس پر 60 سے 70 غیر مسلم جنات بھیج دیئے گئے' وہ اس کو واپس لے کر جارہے تھے اور وہ بول رہا تھا: اے اللہ! میں ابھی ابھی مسلمان ہوا ہوں' سب کی حفاظت فرما' مجھے بچا' ان گھر والوں کو بچا۔ افغانستان والے مسلمان جنات فوری طور پر موتی مسجد لاہور گئے اور وہاں سے صحابی بابا کو لشکر سمیت لے کر آئے۔ وہ نومسلم جن صحابی بابا کو اللہ کا واسطہ دے کر مدد کرنے کا کہہ رہا تھا' صحابی بابا نے ہم روتے ہوؤں کو تسلی دی اور کہا مت گھبراؤ اللہ اور اس کی مدد تمہارے ساتھ ہے۔ پھر کچھ ہی دیر بعد میرے گھر میں خاموشی چھاگئی اور ہم تمام گھر والوں نے دیکھا کہ گھر کی دیواروں پر اور چھت والے پنکھوں' اور صحن پر خون لگا ہوا ہے۔ بعد میں ان مسلمان جنات نے میرے بیٹے پر آکر ہمیں بتایا کہ موتی مسجد سے آئے جنات نے غیر مسلم جنات سے لڑائی کی ہے' بہت سے غیر مسلم جنات مارے گئے اور باقی بھاگ گئے ہیں۔ اس نے مزید بتایا کہ صحابی بابا اپنے لشکر کے ساتھ واپس تشریف لے گئے ہیں۔ کچھ عرصہ سکون سے گزرا تو ایک دن صبح گیارہ بجے پھر وہی غیر مسلم جنات آئے' میرے بیٹے اور اہلیہ کو شدید تکلیف دی' اتنے میں صحابی بابا تشریف لے آئے (یاد رہے صحابی بابا ہمیشہ میری اہلیہ پر آتے تھے) انہوں

(باقی صفحہ نمبر 22 پر)

9 مسائل کا حل صرف 9 دنوں میں کارگر نسخہ

ان شاء اللہ

قسط 3

# صرف ایک ہفتہ وظیفہ پڑھا اور ناممکن ممکن ہوگیا!

قارئین! ہر ماہ شیخ الوظائف کا روحانی رازوں سے لبریز منفرد انداز پڑھیے۔ (ایڈیٹر کے قلم سے)

**نوکری مل گئی:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں الحمدللہ اب ایک پرائیویٹ ادارے میں جاب کرتا ہوں‘ میں نے 1999ء میں ایم بی اے کیا تھا اس وقت ایچ ای سی نہیں تھا 2015ء جنوری میں میری جاب ختم ہوگئی۔ خوش قسمتی سے میرے پاس آپ سے ملاقات کا ٹوکن تھا‘ میں مقررہ دن آپ کے پاس حاضر ہوا‘ آپ سورۃ والضحیٰ والا عمل عطا فرمایا۔ میں صرف چند ہفتے ہی یہ عمل کیا تھا کہ اس عمل کی برکت سے مجھے بہترین جگہ نوکری ملی۔ اب الحمدللہ میں برسرروزگار ہوں۔ (بشارت علی چوہان‘ لاہور)

**زندگی میں تبدیلی آگئی:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ادھر ایک بار آئی تھی آپ نے مجھے سورۂ والضحیٰ کا وظیفہ عطا فرمایا تھا‘ میں جب سے یہ وظیفہ پڑھ رہی ہوں میری زندگی میں بہت زیادہ مثبت تبدیلی رونما ہورہی ہیں‘ گھر میں‘ رزق میں جان میں مال میں برکت آرہی ہے۔ (کرن نوید بیگ‘ لاہور)

**وظیفے کا کمال پڑھیے اور حیران ہوجائیے:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ پاک سے امید رکھتی ہوں آپ بالکل ٹھیک ہوں گے‘ سورۂ والضحیٰ کے وظیفے کا ایسا روحانی تجربہ قارئین عبقری کو بتانے لگی ہوں کہ جس سے ضرور پڑھنے والوں کے ایمان تازہ ہوں گے‘ قارئین! ہم لاہور ٹیوٹا کے ادارے ’’سٹاف ٹریننگ کالج‘‘ میں ٹیچرز ڈویلپمنٹ کا کورس کررہے تھے‘ ان دنوں یہ ابھی نیا نیا شروع ہوا تھا‘ ایک سال کا کورس تھا‘ پورا سال ہم نے خوب محنت کی‘ سال مکمل ہوگیا مگر فائنل پیپرز نہیں ہورہے تھے۔ اساتذہ نے ہم کو کہا گھروں کو چلی جائیں‘ ہم سولہ لڑکیوں نے پورا سال گھر سے دور رہ کر محنت کی تھی‘ مگر جب پھل ملنے کا وقت آیا تو ہمیں گھر واپس بھیجنے کی باتیں شروع ہوگئیں‘ ہم سولہ لڑکیوں کا مستقبل داؤ پر لگ گیا تھا‘ نہ اساتذہ بات سنتے اور نہ ہی ٹیوٹا آفس والے‘ جب بھی دفتر میں فون کرتے تو آگے سے جواب ملتا ہے کہ آپ کے پیپرز نہیں ہونے آپ تمام اپنے گھروں کو جائیں۔ میں نے اپنی دوستوں کو کہا اوپر والے کو راضی کریں گے تو ان آفس والوں کی کیا مجال کہ پیپرز نہ لیں‘ پھر کیا تھا میں اور میری دوستوں نے سورۃ والضحیٰ کا عمل شروع کیا‘ ہم تین دوستوں نے صبح و شام 3‘3 مرتبہ اور میں نے صبح و شام کے علاوہ ہر نماز کے بعد بھی شروع کیا ابھی کرتے ایک ہفتہ بھی نہ ہوا تھا کہ آفس والوں نے ہمیں خود فون کیا اور ہمیں بتایا کہ فلاں تاریخ کو آپ کا پیپر ہے۔ تمام لڑکیاں انتہائی خوش‘ ناممکن آسان سے وظیفہ نے ممکن بنادیا۔ مجھے خود یقین نہیں آرہا تھا کہ جو پہلے بات سننے کو تیار نہ تھے آج خود فون کرکے بتارہے ہیں کہ آپ کا فلاں تاریخ کو پیپر ہے۔ الحمدللہ! انتہائی شاندار پیپرز ہوئے اور بہت زبردست رزلٹ بھی آیا۔ محترم حضرت حکیم صاحب آپ کا‘ آپ کی نسلوں اور عبقری سٹاف کی نہایت شکرگزار ہوں جس نے ہم سولہ لڑکیوں کا ایک سال ضائع ہونے سے بچالیا۔ (فلک عرفان‘ لاہور)

**محنت کش کی محنت رنگ لانا شروع ہوگئی:** میرا ایک دوست ہے جو پیراشوٹ‘ ترپال‘ خیموں وغیرہ کا کاروبار کرتا ہے۔ ایک دن میں اس کی دوکان پر گیا تو وہ بڑا پریشان بیٹھا تھا کہ محنت بہت زیادہ ہے مگر بچ کچھ نہیں رہا۔ میں نے اس کو سورۃ والضحیٰ کا عمل تفصیل سے بتایا اور اس کے وہ فضائل سنائے جو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم اپنے دروس میں اکثر ذکر فرماتے ہیں۔ اس کو مزید کہا کہ وظیفے کو زندگی کا معمول بناؤ۔ میں اس کو تفصیل سے سمجھا کر لوٹ آیا۔ چند ہفتوں بعد دوبارہ اس کے دکان پر گیا تو وہ بہت خوش تھا مجھے دیکھتے ہی مشین چھوڑ کر اٹھ کھڑا ہوا اور دکان کے دروازے پر آکر مجھے زور سے گلے لگایا اور بنچ پر بیٹھے ساتھ ہی بولا: یار میں بہت زیادہ پریشان تھا‘ کافی دنوں سے سوچ رہا تھا کہ یہ کام ہی چھوڑ دوں کیونکہ محنت بہت زیادہ تھی اور بچتا کچھ بھی نہ تھا۔ مگر جب سے تم یہ وظیفہ مجھے دے کر گئے ہو‘ اس نے وظیفے نے میرے بڑے بڑے مسائل حل کردیئے ہیں۔ میرے رزق میں خوب برکت ہوئی ہے‘ گاہک بڑھ گئے ہیں اور اب تو میں حیران ہوتا ہے کہ گاہک بحث ہی نہیں کرتا جو ریٹ بتاتا ہوں‘ خوش ہوکر فائنل کرکے چلا جاتا ہے۔ مزید میرے کام میں نقص بھی نہیں نکالتا ورنہ اس سے پہلے اگر کسی کی ترپال تیار کرتا تو ایک ایک سلائی کو لے کر گھنٹہ گھنٹہ مجھ سے بحث ہوتی اور میں شدید ذہنی کوفت کا شکار رہتا اور جب پیسے دینے کی باری آتی تو دس دس روپے پر گاہک سے بحث کرنا پڑتی۔ مگر اب میں سکون میں ہوں۔ اس نے مجھے دعا دی کہ اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر دے اور میں نے آپ کو دعا دی کہ اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر دے کہ آپ کے بتائے وظیفے نے میرے دوست کا اتنا بڑا مسئلہ حل کردیا۔ (غ۔ع‘ پشاور)

**قارئین عمل نوٹ فرمالیں!:** سورۂ والضحیٰ بمع بسم اللہ ایک بار اول و آخر تین بار درود شریف اور سورۂ کے ہر ’’ذکر‘‘ 9 پر

عمل ہر نماز کے بعد ایک بار یا صبح بار یا گرینُمہ پڑھنا ہے۔ یہ صبح وشام ایک ایک بار کریں۔ اگر فجر سے پہلے کرلیں تو زیادہ فائدہ ورنہ جس وقت کریں‘ جتنا زیادہ کریں گے اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔ سارا گھر کرے ورنہ جتنے زیادہ افراد کرسکیں کرسکتے ہیں۔ عمل کرتے ہوئے مقصد کا تصور کریں‘ تو مقاصد اکٹھے بھی تصور میں رکھ سکتے ہیں۔ عمل 9 دن کرنا ہے اگر کام نہ ہو تو پھر دوبارہ سے 9 دن کا عمل شروع کرنا ہے۔ اسی طرح 9،9 دن کا عمل کرتے ہیں۔

(بقیہ: شہادت کے بعد بھی محمد محفوظؒ کی ڈاڑھی بڑھتی رہی)

نے دائیں ہاتھ کو تابوت کے نیچے ڈالا تو پورا ہاتھ لہو سے تربتر ہوگیا‘ خیر میں نے رسہ گزار کر میت کو باہر نکلوایا قبر میں تازہ خون ایسے پڑا ہوا تھا جیسے بکرا ذبح کیا جاتا ہے میں نے اس پر مٹی ڈال دی جب میں قبر سے باہر آیا تو لوگوں نے بتایا کہ چارپائی پر خون کے قطرے گر رہے ہیں تابوت کی درزوں سے خون نکل کر چارپائی سے گرنے لگا میں نے گھر سے پلیٹ منگوا کر تابوت کے اس کونے میں رکھ دی جہاں سے خون باہر آرہا تھا وہاں سے قطرہ قطرہ خون پلیٹ میں جمع ہونا شروع ہوگیا ہم نے شہید کے بھائی سے پوچھا کہ وہ پلیٹ موجود ہے؟ تو انہوں نے کہا کہ اس وقت افراتفری کا عالم تھا ہمیں ہوش ہی نہ تھا ہم نے وہ پلیٹ بھی شہید کی میت کے ساتھ دفن کردی اب سوچتا ہوں کہ اسے محفوظ کرلیتا لیکن اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ کام نہیں ہونے دیا گیا اس موقع پر میں نے مولانا صاحب سے عرض کی کہ میں نے تدفین کے وقت اپنے بھائی کا چہرہ نہیں دیکھا تھا اجازت ہو تو میں تابوت سے چہرہ دیکھ لوں؟ انہوں نے تھوڑی دیر سوچنے کے بعد مجھے کہا کہ ایک شرط پر چہرہ دیکھ لو کہ جو کچھ دیکھو گے کسی سے اس کا ذکر نہیں کروگے میں نے کہا کہ ضرور کسی سے ذکر نہیں کروں گا میں نے جب تابوت کا تختہ ہٹایا تو کسی غیبی ہاتھ نے ایسے دھکا دیا کہ میں پیچھے کھڑے شخص کے سینے کے ساتھ جا لگا اس نے مجھے سنبھالا حوصلہ دیا اور دل مضبوط کرنے کی تلقین کی چھ ماہ اور تیرہ دن بعد میں نے دوبارہ آگے بڑھ کر چہرہ دیکھا تو میں حیرت زدہ رہ گیا شہید کی ڈاڑھی بڑھی ہوئی تھی معروف نے ہاتھ کی انگلیوں ہتھیلی تک نشان بنا کر بتایا یعنی کہ تین انچ تک کہنے لگے کہ جب شہید کو دفن کیا گیا تھا تو انہوں نے تازہ شیو بنائی تھی اب ان کی تین انچ داڑھی نکلی ہوئی تھی میت کے سینے پر جو پھول پڑے تھے وہ بالکل تازہ تھے اور خوشبو دے رہے تھے‘ چہرہ بالکل ہشاش بشاش تھا اس طرح جیسے ابھی آنکھیں کھول کر مجھے آواز دیں گے‘ نیچے پورے جسم پر کمبل لپیٹا ہوا تھا صرف چہرہ کھلا ہوا تھا ہم نے کہا کہ نظر بھر کر دیکھا تھا؟ تو انہوں نے کہا کہ میں نے پانچ منٹ تک ان کا چہرہ دیکھا میری والدہ نے بھی خواہش کی تھی لیکن مولانا نے انہیں چہرہ دیکھنے کی اجازت نہ دی لوگ مجھ سے پوچھنے لگے لیکن میں نے کسی سے بات نہ کی کہ میں نے کیا دیکھا بعد میں والدہ مستقل روتی رہتیں اور مجھ سے پوچھتی رہتیں کہ تم نے کیا دیکھا تھا بتاؤ؟ مجھ سے ان کا رونا برداشت نہ ہوسکا اور پھر مجھے مجبوراً دس دن بعد انہیں بتانا پڑا کہ میں کیا دیکھا والدہ کا کہنا تھا کہ ان کی شیو تو تازہ تھی میں نے کہا میں نے جب دیکھا تو تین انچ شیو بڑھ چکی تھی۔ اس کے بعد کمرے میں مکمل خاموشی چھاگئی ہمارے پاس گفتگو کے لئے الفاظ ختم ہوگئے محمد معروف پھر گویا ہوئے کہ جب تدفین مکمل ہوگئی تو اس قبر کو عارضی طور پر بند کردیا گیا کیوں کہ والد صاحب نے یہ قبر اپنے لئے مخصوص کرلی کہ میرے مرنے پر مجھے اسی قبر میں دفن کیا جائے چنانچہ انہیں 2003ء میں دوبارہ یہ قبر کھول کر دفن کیا گیا‘ ہمارے خاندان کا ایک بندہ ہے جس کا نام صغیر ہے وہ قبریں کھودتا ہے اور میت لحد میں اتارتا ہے‘ اس کا کہنا تھا کہ میت کو قبر میں رکھنے لگا تو مجھے قبر سے آواز آئی کہ تم اب چھوڑ دو میں سنبھال لوں گا‘ محمد معروف نے بتایا کہ اس کے بعد ایک دن شہید میرے خواب میں آئے میں ان کی ٹانگوں کی جانب بیٹھا تھا ان کا صرف پاؤں کا انگوٹھا زخمی تھا میں نے کہا کہ تمہاری تو ٹانگ کٹ گئی تھی لیکن میرا صرف انگوٹھا زخمی ہوا ہے تم ایک کام کرو میرے مزار پر پانی نہیں ہے اس کا بندوبست کرو چنانچہ ہم نے کنواں کھدوایا اور وہاں پانی کا بندوبست کیا۔

قہر ربانی: نمود و نمائش ریا، غرور، غیبت و دل آزاری اور رسم و رواج پر اصرار قہر ربانی کو حرکت میں لانے کے لیے کافی ہے۔ (حضرت شاہ عبدالقادر خان سہروردی رحمۃ اللہ علیہ)

# عبقری رسالہ ادویات کتب آپ کے شہر میں



**نام شہر اور فون نمبر**

احمد پور شرقیہ 0622272198 ادویات
احمد پور شرقیہ 0302-7768638 رسالہ
اٹک 057-2602020
اٹک 0321-5247893
اسلام آباد 0336-0195366
ایبٹ آباد 0344-9381998
ایبٹ آباد: 0992-335847
اوکاڑہ 0300-6968538
باغ آزاد کشمیر 0312-5619880
بوریوالہ 0300-7591190
بھکر 0331-2344445
بھکر: 0333-8045050
بہاولنگر 0333-6320766
بہاولپور 0333-6367755
بوریوالا 0673352712
بنوں 0321-9632838
بنوں 0334-8852912
بھاگٹانوالہ 0305-7655288
بٹ خیلہ/ چکدرہ 0344-9783610
بھل: 0334-4306823
پشاور 0314-9007293
پشاور 0333-9161237
پنڈی بھٹیاں 0308-7800424
پنڈی گھیپ 0334-5800786
پاکپتن شریف 0314-3650234
پتوکی 0334-4062698
پھالیہ: 0324-6188707
تلہ گنگ 0346-5771975
ٹانک 0301-8790927
ٹوبہ ٹیک سنگھ: 0321-7531597
ٹوبہ ٹیک سنگھ 0333-6870706
ٹوبہ ٹیک سنگھ: 0345-7555271
جھنگ صدر 0333-6756493
جھنگ صدر 0477-621733
ٹیکسلا 0307-8321046
جہانیاں 0321-7359861
جہلم دینہ 0333-5806101
جنڈ 0333-5480393
جام پور 0336-6758452
جتوئی 0301-6956848
جلال پور پیروالا 0300-8985689
جٹیال گلگت 0312-9934607
چکوال 0333-5783167
چکوال 0333-5778810
چکوال 0306-5785684
چونیاں 0333-4398877
چیچہ وطنی 0315-6905313
چشتیاں 0302-6989035
چوآ سیدن شاہ 054-3580102
چترال: 0302-8062355
چوک اعظم: 0300-6767661
حسن ابدال 0306-5601613
حافظ آباد 0320-5751062
حضرو 0314-2192106
حویلیاں: 0333-8775548
0346-9520628

ادارہ کی طرف سے دو انمول خزانہ اور کتب کوئی نہیں چھاپ سکتا' قانونی حق محفوظ ہے

ایجنسی ہولڈر بورڈ اشتہار، پینا فلیکس، ریپر اور دکان پر حکیم صاحب کے نام یا "زیر سرپرستی" کا لفظ استعمال کرتے ہیں وہ قانوناً غلط ہے۔ کسی کو اجازت نہیں۔ ایسا ہرگز نہ کریں۔

**نام شہر اور فون نمبر**

حضرو 0301-5514113
خانیوال 0303-7372281
خان پور 0685-572654
خوشاب 0305-5038040
خانقاہ شریف: 0300-6812251
خیر پور تامیوالی: 0302-7779671
راولپنڈی 0333-5648351
راولپنڈی 051-5505194
رائے ونڈ 0300-4719056
رائے ونڈ: 0307-7397658
رحیم یار خان 068-5872626
راجن پور 0332-2566490
رینالہ خورد: 0331-7424506
درگاہ پاکپتن 0333-6954044
ڈیرہ تیمر گرہ: 0348-9651523
دیپالپور 0300-4059957
درگئی: 0343-4959350
دریا خان: 0303-9622443
دنداشاہ بلاول 0336-5953230
دولتانہ: 0336-5167423
ڈیرہ اسماعیل خان 0345-2567447
ڈسکہ 0305-6007845
ڈیرہ غازیخان 0334-6781558
ڈیرہ غازیخان 0315-8701970
سرگودھا 0301-6762480
سیالکوٹ 0321-7120318
سکھر 0336-9312436
سمندری: 0300-0310313
سرائے عالمگیر: 0335-8088451
سکھو: 0334-8724786
سکھیکی منڈی: 0342-6565723
سمبڑیال: 0300-7160811
ساہیوال: 0321-6938847
شیخوپورہ 0341-6616915
شجاع آباد 0300-2539685
شہداد پور 0334-3100962
شورکوٹ کینٹ 0302-7296211
شورکوٹ شہر 0300-7505322
شاہکوٹ 0312-3710911
شکرگڑھ: 0301-6644331
صادق آباد 0333-7452600
صوابی 0314-9661622
ظاہر پیر 0333-6353870
ظفروال 0333-8749464
عارف والا 0322-7849580
علی پور 0333-7674684
غذر: 0344-5419941
فیصل آباد 0301-7118200
فیصل آباد: 0300-6698022
فیصل آباد: 0313-6648000
فتح پور 0333-6843333
گنگری ضلع لورالائی 0828-601084
کراچی 0300-3218560
کراچی 0333-3364127
کراچی 0300-2680248
کراچی 0333-3317134

''عبقری'' نام رجسٹرڈ ہے کسی ایجنسی، مطب، اکیڈمی یا گھر کے ساتھ عبقری کے نام کا استعمال قانوناً ممنوع ہے۔ جو لوگ اسے استعمال کر رہے ہیں وہ یہ نام فوراً ختم کر دیں ورنہ ایجنسی ختم کر کے نقصان کا حق رکھتے ہیں۔ قانونی چارہ جوئی کا حق محفوظ ہے۔

**نام شہر اور فون نمبر**

کوٹ ادو 0333-6003909
کوٹ ادو: 0331-6007670
کوہاٹ 0922-511760
قصور 0322-7616470
کاموکی 0323-8240642
کھپرو 0336-0312694
کوئٹہ 081-2824617
کلورکوٹ 0300-7780221
کھوڑ 0307-5137855
کسووال 0300-4340914
کوہاٹ 0313-4874544
کمالیہ 0334-9630911
کمالیہ: 0334-7670840
کوئٹہ 0332-3801555
کوٹلہ ارب علی: 0301-6267600
کرمشانی: 0301-8955413
گجرات 0302-6292132
گجرات 0333-8443093
گوجر خان 0332-5878032
گوجرانوالہ 0300-6453745
گوجرانوالہ 0300-6422516
لیاقت پور 0345-8709947
لیہ 0334-6945606
لاہور 0320-9439889
لاہور 0322-8081142
لاہور 0322-4614031
لاڑکانہ 0345-3228855
لورا 0321-5500221
لودھراں 0300-6348123
لالہ موسیٰ 0322-5884388
لالہ موسیٰ: 0300-6255837
مریدکے 0300-8583677
منڈی بہاؤالدین 0345-6810615
مظفر گڑھ 0333-6031077
ملکوال 0346-6565765
میلسی 0321-7982550
میانوالی 045-9233999
میانوالی: 0313-9831959
مانسہرہ 0300-2753463
ملتان 0300-6301461
ملتان: 0300-8632292
مری 051-3410777
مری 0300-5506082
مردان 0300-9175500
میاں چنوں 0333-8884615
مینگورہ سوات: 0345-4947759
منڈی بہاؤالدین 0345-5861514
ملہوالی: 0333-5333389
مظفر آباد 0312-4602800
میرپور آزاد کشمیر 0332-5855356
نجف آباد 0331-7584075
نارووال 0342-6301084
نوشہرہ خیبر پختونخوا 0321-9702005
نوشکی 0332-7846812
نورکوٹ: 0301-6195500
وہاڑی 0306-8281075
وزیر آباد 0345-6892591

ایجنسی سے صرف پیکنگ شدہ دوائی لیں کھلی دوائی ہرگز نہ لیں۔ صرف عبقری ادویات ہی لیں خود ساختہ دوائی نہ لیں۔

واہ کینٹ 0301-5497007
واہ: 0301-3232634
ہارون آباد 0333-4985886
ہارون آباد: 0334-6188787
ہڈالی 0315-7390079
ہری پور ہزارہ: 0314-9204421
یزمان 0311-6346000
نیوجرسی یو ایس اے
01-683-1882
شکاگو 630-589-6432
یو کے
0044-7880-9842-16

آزاد کشمیر و گرد و نواح
آگی 0300-2753463
ڈڈیال آزاد کشمیر 0302-5898995
لاچی 0346-9770019
اسلام گڑھ آزاد کشمیر 0345-8537064
بھمبر آزاد کشمیر 0345-6783685
سنجاوی 0313-8078491
منگ آزاد کشمیر 0323-5432252
درہ پیترو 0300-9097993
درہ آدم خیل 0342-9233590
کوٹلی آزاد کشمیر 0314-5602192

## پورے سال کی مبارک گھڑیاں تسبیح خانہ لاہور میں گزاریئے

ہر سال رمضان المبارک کے پرنور و بابرکت لمحات' قیمتی گھڑیاں اور اپنی زندگی سنوارنے کیلئے پورا رمضان المبارک تسبیح خانہ لاہور میں حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی زیرنگرانی گزاریئے۔ سحری و افطاری کا مکمل اور بہترین انتظام' چوبیس گھنٹے بجلی کی بلاتعطل فراہمی ہوگی۔ **27 ویں شب:** رمضان المبارک کی 27 ویں شب تراویح میں ختم القرآن کے مبارک موقع پر حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم ایمان افروز درس کی صورت میں انمول موتی بکھیریں گے۔ درس میں خاص الخاص وظیفہ اجازت کے ساتھ بتایا جائے گا جو زندگی کی ہر پریشانی' روحانی و جسمانی امراض سے شفاء یابی کا ذریعہ ہوگا۔

**ہر سال جمادی الاول کی تیسری جمعرات بسم اللہ کا خصوصی عمل کروایا جائے گا**

**شب برأت:** ہر سال پندرہ شعبان المعظم کی مکمل شب تسبیح خانہ لاہور میں گزاریئے' حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کا پرسوز درس جس میں خاص اذکار اور اعمال۔ ساری رات وہ عبادات جو صحیح احادیث سے ثابت ہیں۔ تہجد کے وقت حضرت حکیم صاحب برکاتہم خصوصی رقت آمیز دعا کروائیں گے۔ روزہ رکھنے والے افراد کیلئے سحری کا انتظام ہوگا۔ **جشن آزادی پاکستان:** آزادی پاکستان کے حوالے ہر اگست کو تسبیح خانہ لاہور میں خاص درس ہوگا۔ جس میں شہدائے 1947ء کیلئے خصوصی دعا کی جائے گی اور انہیں خراج تحسین پیش کیا جائے گا۔

**مجالس ذکر حسینؓ اور فضائل اہل بیت اطہار:** 10،9 محرم الحرام سارا دن یہ محافل اور مجالس رہیں گی۔ صبح اور شام شیخ الوظائف کے خصوصی ذکر حسینؓ اور فضائل اہل بیت اطہارؓ پر درس ہوں گے۔ اہل بیت اطہارؓ کے آزمودہ ایسے مشکل کشاء وظائف اور عملیات کا انکشاف جس سے لاکھوں کروڑوں لوگوں کی مشکلات اور پریشانیاں حل ہوگئیں' ایسی پرنور دعائیں جو کہ حضرت امام حسینؓ' حضرت امام جعفر صادقؒ' حضرت امام زین العابدینؒ اور دوسرے اہل بیت اطہارؓ کی ہیں' جن کا ورد نسلوں کیلئے برکتیں' خیریں' عزتیں' عافیتیں' دولت اور حسن لائے۔ یہ دو دن تسبیح خانہ میں گزاریں سعادتیں حاصل کریں' خواتین اور مرد حضرات کو تسبیح خانہ میں دو دن گزارنے کی اجازت عام ہے۔ ان شاء اللہ سحری و افطاری 10،9 محرم الحرام کا انتظام ہوگا۔ مجبور اور مریض کیلئے تین وقت لنگر کا انتظام بھی ہوگا۔ **نوٹ:** معذور اور مریض حضرات کیلئے تین وقت کھانے کا انتظام ہوگا۔

